کثرت اور آفت کا قافیہ ملانے سے برنی صاحب کا جی نہیں بھرا تو خطوط وحدانی میں تنہائی میں کھانا کھانے کی توجیہہ بھی پیش فرما دی کہ خوب دلپسند کھانا ملتا ہو گا پرندوں کا گوشت وغیرہ۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ حضرت صاحب کی غذا عام حالات میں بہت سادہ تھی۔ جو کسی نے پکا کر سامنے رکھ دیا وہی کھا لیا۔ بیماری اور صحت کی کمزوری کے اوقات میں بھی مقوی غذائیں بطور قوت لایموت اور سد رمق کے طور پر استعمال فرماتے تھے۔

کھانے پینے کی اشیاء سے بے توجہی کا یہ عالم تھا کہ جب کھانا کھاتے کھاتے کوئی کنکر وغیرہ کا ریزہ دانت کے نیچے آ جاتا اس وقت پتہ لگتا کہ کیا کھا رہے ہیں (بحوالہ قادیانی مذہب فصل پہلی ص 113) "نیز بظاہر تو میں روٹی کھاتا ہوا دکھائی دیتا ہوں مگر سچ کہتا ہوں کہ مجھے پتہ نہیں ہوتا کہ وہ کہاں جاتی ہے اور کیا کھا رہا ہوں" (ایضاً ص 114)

59- **درستی صحت:** فصل پہلی ص 119 (نمبر 55 خرابی صحت کے عنوان کے نیچے بحث ملاحظہ ہو)

نیز اعتراضات نمبر 60 سے 63 تک پر قبل ازیں تبصرہ ہو چکا ہے۔

64- **افیون:** فصل پہلی ص 123 خلاصہ اعتراض:

برنی صاحب نے اس سلسلہ میں چھ مختلف اقتباسات درج کئے ہیں۔ ان میں سے ایک حضرت مرزا صاحب کا اپنا ہے ایک شیخ نور احمد صاحب کا ہے اور چار جناب میاں محمود احمد صاحب کے ہیں۔ حضرت مرزا صاحب کی کتاب نسیم دعوت سے یہ حوالہ درج ہے کہ آپ کو ذیابیطس کی بیماری کی وجہ سے کثرت سے پیشاب آتا تھا۔ ایک دوست نے افیون کے استعمال کی صلاح دی۔ حضرت صاحب فرماتے ہیں کہ

"میں نے خدا پر توکل کیا تو خدا نے مجھے ان خبیث چیزوں کا محتاج نہیں کیا"

اس کے ساتھ ہی جناب میاں محمود احمد صاحب کے ایک مضمون کا اقتباس ہے جس میں لکھا ہے کہ حضرت صاحب فرماتے تھے کہ بعض اطبا کے نزدیک افیون کا دواؤں میں استعمال نصف طب ہے "بعض اطباء کے نزدیک" کے الفاظ ملاحظہ ہوں اس لئے کہ اگلے

اقتباس میں برنی صاحب فرماتے ہیں "میرزا قادیانی صاحب تو افیون کے اس درجہ قائل تھے کہ گویا افیون نصف طب ہے۔" ناقل) پھر لکھا ہے کہ حضرت صاحب نے تریاق الٰہی دوا خدا تعالیٰ کی ہدایت کے ماتحت بنائی اور اس کا ایک بڑا جزو افیون تھا۔ مولانا نورالدین صاحب کو کچھ عرصہ دیتے رہے اور خود بھی استعمال کی۔ اسی طرح میاں صاحب نے بیان فرمایا کہ حضرت مرزا صاحب کے ایک استاد کو بھی افیون کھانے کی عادت تھی۔ بچپن میں میاں محمود احمد صاحب کو بھی کچھ عرصہ افیون دی گئی اور پھر میاں صاحب نے خواجہ کمال الدین صاحب کے متعلق لکھا ہے کہ بطور علاج خواجہ صاحب بھی کچھ ماہ افیون استعمال کرتے رہے۔ نور احمد صاحب کی روایت میں حضرت صاحب کی خوابیدہ آنکھوں کو دیکھ کر انہیں اس بات کا دھوکہ لگ گیا کہ شاید آپ افیون استعمال کرتے ہوں۔ بعد میں انہیں اپنی غلطی کا بہت افسوس ہوا اور ندامت ہوئی کہ انہوں نے حضرت مرزا صاحب کے متعلق ایسا خیال کیا۔ وغیرہ۔

---

جہاں تک حضرت مرزا صاحب کی خوابیدہ آنکھوں کا تعلق ہے اس کے متعلق ہم 42 "چشم نیم باز" کے تحت مفصل بحث کر چکے ہیں کہ حضرت صاحب کی غض بصر کی عادت کے باعث ان کی آنکھیں ہمیشہ جھکی رہتی تھیں۔

حضرت صاحب کی اپنی تحریر میں تو یہ صاف درج ہے کہ انہوں نے خدا تعالیٰ پر توکل کیا اور خدا نے انہیں ان خبیث چیزوں کا (یعنی شراب اور افیون کا) محتاج نہیں کیا اب اگر ان کے صاحبزادے یا کسی اور مرید کا بیان اس کے خلاف ہو گا تو وہ قابل قبول نہیں۔ اگر حضرت مرزا صاحب کے کسی استاد کے متعلق یہ روایت بیان کی گئی ہے کہ انہیں افیون کھانے کی عادت تھی تو اس کا تذکرہ حضرت صاحب کی اپنی تحریرات میں تو کہیں نہیں ملتا۔ ممکن ہے میاں صاحب کا بیان درست ہو ہمیں اس کی تصدیق کی ضرورت ہے نہ تکذیب کی۔

باقی رہا بطور دواء مرض کی اضطراری حالت میں اس کا استعمال جیسا کہ خواجہ کمال الدین صاحب کے متعلق کہا گیا ہے یا اس کے مرکبات کا استعمال تو ان استثنائی صورتوں

میں ان اشیاء کا استعمال شریعت کے مطابق ہے۔ شرح وقایہ کا ایک حوالہ نمبر 65 کے تحت ملاحظہ ہو۔

65- سنکھیا: فصل پہلی ص 125 خلاصہ اعتراض:

میاں محمود احمد صاحب کا بیان کہ حضرت صاحب نے قتل کی دھمکیوں کے مد نظر کچھ عرصہ تک سنکھیا کے مرکبات کا استعمال کیا تا کہ خدانخواستہ آپ کو زہر دیا جائے تو جسم میں مقابلہ کی طاقت موجود ہو۔ (الفضل 5 فروری 1935ء)

---

یہ ایک اور روایت ہے اس امر کا حضرت مرزا صاحب کی تحریرات میں کہیں ثبوت نہیں ملتا کہ آپ نے قتل کے ڈر سے ایسا کیا ہو۔ اگر بطور دواء ایسے مرکبات استعمال کئے ہوں تو علیحدہ بات ہے۔

شرح وقایہ میں لکھا ہے:

"جو کوئی چیز مسکر مخلوط ہووے تو بناء بر مذہب امام صاحب (یعنی امام ابوحنیفہؒ ناقل) درست ہے" (شرح وقایہ جلد نمبر 4 ص 59 کتاب الاشربہ مترجم اردو موسومہ بہ نورالہدایہ مطبوعہ مطبع نظامی کانپور)

یعنی مسکر اشیاء جب مخلوط ہو جائیں تو ان کا استعمال مصنف شرح وقایہ کے نزدیک بغیر بیماری کے بھی جائز ہے۔ اور جب کوئی مرض لاحق ہو تو پھر اس کے استعمال میں کوئی مضائقہ ہی نہیں۔

66- دو بوتل برانڈی: فصل پہلی ص 126 خلاصہ اعتراض:

میاں مہدی حسین صاحب کا بیان کہ پیر منظور محمد صاحب کی اہلیہ کے لئے دو بوتلیں برانڈی کی لانے کے لئے کہا گیا۔ ان کی اہلیہ کے لئے ڈاکٹروں نے بتلائی ہوں گی۔

---

بات تو صاف ہے یہ منظور محمد صاحب کی بیمار اور کمزور اہلیہ کے لئے برانڈی کی ضرورت تھی۔ مہدی حسین صاحب پس و پیش کر رہے تھے حضرت صاحب کے کہنے پر

انہوں نے آمادگی ظاہر کی۔ یہ معاملہ کوئی چوری چھپے نہیں کھلم کھلا سب کے سامنے پیش ہو رہا ہے۔ صاف ظاہر ہے ڈاکٹروں نے پیر صاحب کی اہلیہ کے لئے تجویز کی ہو گی اور اعتراض ان لوگوں کی طرف سے ہو رہا ہے جن کی فقہ کی کتابوں میں صاف لکھا ہے:

"پیاسے کو شراب پینا ضرورتاً جائز ہے" (عایتہ الاوطاء ترجمہ در مختار جلد نمبر1 ص 106)

ہماری رائے میں پیاس کی شدت انتہاء کو پہنچ جائے اور جان کے لالے پڑ جائیں تو اس صورت میں جائز ہے ورنہ نہیں۔ یہی شریعت کا مقصود ہے۔

67- **ٹانک وائن:** فصل پہلی ص 126 خلاصہ اعتراض:

خط حضرت مرزا صاحب بنام حکیم محمد حسن صاحب "اس وقت میاں یار محمد بھیجا جاتا ہے آپ اشیاء خوردنی خود خرید دیں مگر ٹانک وائن چاہئے۔ اس کا لحاظ رہے" (بحوالہ خطوط امام بنام غلام ص 5)

ٹانک وائن کی حقیقت لاہور میں پلومر کی دکان سے ڈاکٹر عزیز احمد کی معرفت معلوم کی گئی۔ جواب ملا: ٹانک وائن ایک قسم کی طاقتور اور نشہ دینے والی شراب ہے جو ولایت سے سربند بوتلوں میں آتی ہے" (بحوالہ سودائے مرزا ص 39 حاشیہ حکیم محمد علی صاحب پرنسپل طبیہ کالج امرتسر)

---

جو خط برنی صاحب نے نقل کیا ہے اس میں کہیں بھی یہ ذکر نہیں کہ ٹانک وائن اپنے استعمال کے لئے منگوا رہے ہیں خطوط امام بنام غلام میں چند ایسے نسخہ جات بھی دیئے گئے ہیں جو حضرت مرزا صاحب نے بعض خدام کی بیماریوں میں تجویز فرمائے (ص 8) اس خط کے ساتھ ملحق خط میں حضرت مرزا صاحب نے اپنے گھر میں صاحبزادہ مرزا مبارک احمد کی ولادت کا ذکر فرما کر بعض دوائیں طلب فرمائیں ممکن ہے ٹانک وائن بھی زچہ کے لئے منگوائی ہو اور پھر حضرت صاحب ادویات منگوا کر رکھ چھوڑا کرتے تھے تاکہ بوقت ضرورت نادار بیماروں کے کام آئیں۔ لیکن برنی صاحب کو ان امور سے کیا غرض' انہوں نے تو بس یہ دیکھا کہ مخالف ٹانک وائن کی خرید پر اعتراضات کرتے تھے اس لئے انہوں نے بھی اس اعتراض کو کتاب کی زینت بنا دیا۔

ایک احمدی دوست نے جب پلومر کی دکان پر یہ سوال کیا کہ :

"کیا اسے (یعنی ٹانک وائن کو۔ ناقل) نشہ کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے؟

مینیجر صاحب نے جواب دیا کہ نہیں۔ چنانچہ کیش میمو پر جو ہمارے پاس محفوظ ہے انہوں نے صاف الفاظ میں لکھ دیا کہ

"ٹانک وائن نشہ کے طور پر استعمال نہیں کی جاتی"۔

مذکورہ بالا شہادت سے پلومر کے ہاں کی ٹانک وائن کی حقیقت صاف طور پر واضح ہو جاتی ہے اور ہماری جدید تعلیم یافتہ نوجوان محقق برنی صاحب کے شاہد ڈاکٹر عزیز احمد کی تحقیقات کا پتہ بھی لگ جاتا ہے کہ وہ کس نگاہ سے دیکھے جانے کے لائق ہے۔" (ہمارا مذہب 413 از جناب مولانا علی محمد صاحب اجمیری ایڈیشن اول دسمبر 1934ء)

برنی صاحب کی نظر سے یقیناً یہ شہادت بھی گذری ہے اس لئے کہ وہ اپنے ایڈیشن ہفتم میں اس کتاب کے جواب پر کہیں کہیں تنقید بھی کرتے ہیں۔ لیکن چونکہ انہیں اصل حقائق سے غرض نہیں محض بزعم خویش "سربستہ رازوں" سے پردہ اٹھانا ہے اس لئے وہ خواہ مخواہ یہ دردسری کیوں مول لیں اور ان کے قارئین میں اتنا وقت کہاں کسی کے پاس ہو گا جو ایسے امور کی تحقیق کے لئے وقت نکال سکے۔ بس ایک ہی بات کو دہرائے جانا کافی ہے چاہے وہ صحیح ہو یا غلط۔ پروپیگنڈا کا موجودہ اصول یہی ہے۔

علاوہ ازیں کسی متعصب ڈاکٹر کی رائے پر بھروسہ کرنے کی بجائے آپ علم اجزاء و خواص الادویہ کی کتاب سے ٹانک وائن سے متعلق ذیل کی عبارت پڑھ لیتے تو اچھا تھا :

"Restorative after child's birth, prophylactic against malarial fevers, anaemia anorexia"

(Materia Medica of Pharmaceutical Combinations and Specialities (p. 197)

یعنی ٹانک وائن بچہ کی ولادت کے بعد زچہ کی بحالی طاقت کے لئے مفید ہے نیز ملیریا کے زہر کو زائل کرنے اور کمی خون اور بھوک نہ لگنے کے لئے بھی مفید ہے۔

**68- ٹانک وائن کا فتویٰ:** فصل پہلی ص 127 خلاصہ اعتراض :

ڈاکٹر بشارت احمد صاحب کے ایک مضمون سے اپنے مطلب کا ایک اقتباس دیا ہے کہ اگر حضرت صاحب نے ٹانک وائن جو ایک دوا ہے بالفرض محال اپنے لئے بھی منگوائی ہو تو اس میں کیا ہرج ہو گیا اور کیا قباحت لازم آگئی وغیرہ (بحوالہ پیغام صلح 4 مارچ 1935ء)

---

اس سلسلہ میں بہتر ہے کہ ڈاکٹر بشارت احمد صاحب کے بیان کا پورا حصہ قارئین کے سامنے رکھ دیا جائے۔ فرماتے ہیں:

"اس اعتراض پر سوائے اس کے کیا کہا جائے کہ بدگمانی اور تعصب کا برا ہو۔ یہ انسان سے عقل اور فہم کا کل مادہ سلب کرلیتا ہے۔ اول تو ٹانک وائن شراب نہیں اور اگر ہوتی بھی تو کیا کہیں اس میں حضرت صاحب نے یہ لکھا ہے کہ ٹانک وائن میں خود پیؤں گا۔ کیا ہم جو بازار سے چیزیں خریدتے ہیں یا کسی دوست سے خرید کرواتے ہیں۔ تو وہ سب ہمیشہ ہم خود ہی استعمال کرتے ہیں۔ یا بہت سی چیزیں اپنے خاندان کے دوسرے افراد کے استعمال کے لئے بھی خریدی جاتی ہیں؟ کیا یہ ممکن نہیں کہ خاندان میں کوئی فرد بیمار ہو۔ یا لمبی بیماری سے اٹھا ہو اور ضعف و نقاہت کے دور کرنے کے لئے آپ نے اس کے لئے ٹانک وائن تجویز کی ہو۔ اور لاہور سے منگوائی ہو۔ یاد رہے کہ حضرت مرزا صاحب طبیب حاذق بھی تھے۔ اور غریبوں کا علاج مفت کیا کرتے تھے۔ اپنے پاس سے دوا بھی دیا کرتے تھے۔ پس کیا یہ ممکن نہیں کہ ٹانک وائن کسی مریض کے لئے منگائی ہو۔ حضرت مولانا نورالدین علیہ الرحمتہ تو کثرت سے لوگو کو ٹانک وائن تپ دق کے مریضوں اور کمزور بیماروں کے لئے تجویز کیا کرتے ہیں اور منگواتے ہیں۔ اور مریضوں کو پلاتے ہیں۔ کیا یہ سچ نہیں کہ ڈاکٹر لوگ نمونیا اور مختلف خطرناک امراض میں برانڈی اور رم تک استعمال کرواتے ہیں۔ اور وہ **من اضطر غیر باغ و لا عاد** کے ماتحت جائز سمجھی جاتی ہے۔ کیونکہ مریض کی حالت اضطراری ہوتی ہے۔ اور اضطراری حالت میں جب خنزیر کا گوشت تک حلال ہو جاتا ہے۔ تو ایک مریض کے لئے شراب بطور دوا کے کیوں جائز نہ ہو۔ کیا سنکھیا کھانا شرعاً حرام ہے؟ تو پھر کیوں مختلف اطبا امراض میں **سنکھیئے** کا

استعمال کرواتے ہیں۔ اسی لئے کہ اضطراری حالت میں ان چیزوں کا جواز شریعت کے مطابق ہے پس ان حالات میں اگر حضرت مرزا صاحب برانڈی اور رم کا استعمال بھی اپنے مریضوں کو کرواتے یا خود بھی مرض کی حالت میں کر لیتے تو وہ خلاف شریعت نہ تھا۔ چہ جائیکہ ٹانک وائن جو ایک دوا ہے۔ اگر اپنے خاندان کے کسی ممبر یا کسی دوسرے دوست کے لئے جو کسی لمبے مرض سے اٹھا ہو اور کمزور ہو یا بالفرض محال خود اپنے لئے بھی منگوائی اور استعمال بھی کی ہو تو اس میں ہرج کیا ہو گیا۔ آپ کو ضعف کے دورے اس قدر شدید پڑتے تھے کہ ہاتھ پاؤں سرد ہو جاتے تھے۔ نبض ڈوب جاتی تھی۔ خود میں نے آپ کو ایسی حالت میں دیکھا ہے نبض کا پتہ نہیں ملتا تھا۔ تو اطبا یا ڈاکٹروں کے مشورہ سے اگر آپ نے ٹانک وائن کا استعمال اندریں حالات کبھی کیا ہو تو عین مطابق شریعت ہے۔ جب حالت یہ تھی کہ آپ تمام تمام دن تصنیفات کے کام میں لگے رہتے تھے۔ راتوں کو عبادت کرتے تھے۔ بڑھاپا بھی تھا - ضعف بھی پڑتا تھا۔ تو اندریں حالات اگر ٹانک وائن بطور علاج کبھی استعمال بھی کی ہو تو کیا قباحت لازم آگئی؟ کسی ضعف اور نقاہت کی حالت میں ٹانک وائن کا استعمال عین علاج اور مطابق شریعت ہے۔ ٹانک وائن کے استعمال کو شراب خوری قرار دینا محض ایک شرارت ہے۔ اس طرح تو سارا انگریزی دواخانہ شراب خانہ کہلائے گا۔ کون سا ٹنکچر اور کون سا لائیکور اور لیکوئیڈ ایکسٹریکٹ ہے جس میں اسپرٹ نہیں پڑتی جو شراب کا اصل جوہر ہے۔ بات یہ ہے کہ بعض دوائیں تو پانی میں حل ہو جاتی ہیں اور اکثر دوائیں جو پانی میں حل نہیں ہوتیں وہ الکحل میں حل ہوتی ہیں۔ الکحل میں حل کرنے سے فائدہ بھی ہوتا ہے کہ دوا میں تعفن نہیں پیدا ہوتا۔ پانی میں حل کرنے سے جلد یا بدیر تعفن پیدا ہو جاتا ہے۔ اسی لئے ادویات کو الکحل میں حل کر کے رکھا جاتا ہے تاکہ وہ کماحقہ حل ہو جائیں اور خراب بھی نہ ہوں۔ الکحل کی مختلف شکلیں ہوتی ہیں۔ بعض اسپرٹ کہلاتی ہیں اور بعض وائن۔ ادویات زیادہ تر اسپرٹ میں حل ہوتی ہیں۔ مثلاً اسپرٹ ایمونیا ایرمیٹک - اسپرٹ کیمفر وغیرہ وغیرہ اور تمام قسم کے ٹنکچر لائیکور اور لائیکوئٹر ایکسٹریکٹ وغیرہ۔ لیکن بعض ادویہ وائن میں بھی حل کی جاتی ہیں۔ مثلاً وائینم اپیکاک۔ وائینم کالچی سائی وغیرہ۔ یہ لاطینی نام ہیں۔ انگریزی میں یہ اپیکاک وائن اور کالچی کم وائن

کہلاتی ہیں یہ ادویات کھانسی اور وجع مفاصل میں بہت عام استعمال میں آتی ہیں۔ اسپرٹ اور وائن میں حل شدہ یہ انگریزی ادویات ہزارہا مسلمان جن میں علماء بھی شامل ہیں ان کی بوتلوں کی بوتلیں پی جاتے ہیں۔ لیکن کبھی کوئی نہیں کہتا کہ یہ شراب پی رہے ہیں۔ یہی حال ٹانک وائن کا ہے۔ اس میں بعض چیزیں مثلاً فولاد اور کونین اور بعض دفعہ مچھلی کا تیل (کاڈلیور آئیل) چونے کے مرکبات میگنیز وغیرہ حل کی ہوئی ہوتی ہیں۔ اور عام طور پر لمبے امراض سے اٹھے ہوئے مریضوں کو ان کی طاقت کو بحال کرنے کے لئے استعمال کرائی جاتی ہیں۔ مگر کبھی ان مریضوں کو کوئی شرابی نہیں کہتا اور نہ ایسا کہنا درست ہو سکتا ہے۔ پھر حضرت مرزا صاحب نے ٹانک وائن اگر مریضوں کے لئے خرید کروائی۔ یا خود بھی بالفرض محال ان حالات میں استعمال کی ہو' جب آپ کو ضعف کے دورے پڑتے تھے۔ تو کیا اس کا نام دوا اور علاج ہو گا یا شراب خوری ہو گی۔ ٹانک وائن شراب نہیں دوا ہے۔ اور ضرورت کے وقت اس کے استعمال کر لینے پر آوازے کسنا انصاف نہیں ظلم اور شرارت ہے۔

خط کو پڑھو۔ اس میں فقط ٹانک وائن کی ایک بوتل خریدنے کا حکم ہے اس میں کہیں اپنے استعمال کرنے کا ذکر نہیں۔ بہت سے پرانے احباب جانتے ہوں گے کہ حضرت صاحب بہت سی ادویات غرباء میں تقسیم کیا کرتے تھے۔ ان ہی میں ٹانک وائن بھی تھی۔ غریب لوگ اتنی گراں قیمت دوا خرید نہیں سکتے تھے۔ اس لئے آپ قیمتی دوائیں خود خرید کر ان میں تقسیم کیا کرتے تھے۔ ایک دفعہ میری ایک رشتہ دار خاتون بیمار ہو گئیں اور ضعف و نقاہت زیادہ ہو گئی۔ تو میرے عرض کرنے پر نہ صرف دعا کی بلکہ ان کے لئے یہی ٹانک وائن تجویز کی۔ چونکہ قادیان میں کوئی دواخانہ نہ تھا۔ اس لئے ٹانک وائن بھی خود اپنے پاس سے عنایت فرمائی جو اسی امر کے لئے رکھی ہوئی تھی کہ مریضوں کے کام آئے۔

یہ ہے کہانی ٹانک وائن کی جس پر بغلیں بجائی جاتی ہیں اور کوئی خدا کا خوف نہیں کیا جاتا جب فقط اعتراض کرنا ہی اصل مقصود ہو تو پھر نہ خدا یاد رہتا ہے نہ موت یاد رہ جاتی ہے اور نہ اعمال کی باز پرس کی پروا باقی رہ جاتی ہے۔" (کشف الظنون عن المراق و الجنون مصنفہ ڈاکٹر بشارت احمد صاحب ص 83 - 86)

69- گھر کا بھیدی: فصل پہلی ص 127 خلاصہ اعتراض:

مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب کی ایک تقریر کے حوالے سے یہ بیان کیا گیا ہے کہ میرزا شیر علی صاحب جو حضرت مرزا صاحب کے نسبتی بھائی تھے اور مرزا فضل احمد صاحب کے خسر تھے وہ لمبی تسبیح لے کر راستے میں بیٹھ جاتے اور نئے آدمیوں کو پاس بلا کر بٹھا لیتے اور حضرت مرزا صاحب کے خلاف ورغلاتے کہ یہ سب ایک دکان ہے جو لوٹنے کو کھولی گئی ہے۔ وغیرہ

---

اس میں قابل تعجب بات کون سی ہے خدا کے جتنے بھی مامور آئے ہیں۔ ان کے مخالف کوئی آسمان سے تو نہیں ٹپک پڑتے۔ یہی اپنی قوم قبیلہ اور خاندان کے لوگ ہوتے ہیں صداقت سے دشمنی انہیں عدل و انصاف کے تمام تقاضوں سے محروم کر دیتی ہے۔

خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دور مبارک میں کہیں صدیقیت کا نمونہ ہے اور کہیں فاروقیت کا لیکن وہیں ابوجہل اور ابو لہب ایسے بھی شقی القلب ہیں جو گمراہی کے لہب و شعلوں میں جلتے ہیں۔ اقبال نے کیا خوب کہا ہے ؎

حسنؓ ز بصرہ، بلال از حبش، لہب از روم
زخاک مکہ ابو جہل ایں چہ بوالعجبی ست

زاد المعاد میں ہے:

"اور ابولہب آپ کے پیچھے پیچھے رہتا اور کہتا خبردار اس شخص کی اطاعت نہ کرنا یہ صابی اور کذاب ہے چنانچہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا شدت سے انکار کر دیتے اور آپؐ کو ایذائیں دیتے اور کہتے کہ تیرا خاندان اور قبیلہ تجھے خوب جانتا ہے (یعنی گھر کا بھیدی ہے۔ ناقل) (اس لئے) انہوں نے تیری اتباع نہیں کی اور آپؐ انہیں اللہ کی طرف دعوت دیتے چلے جاتے اور کہتے اے اللہ اگر تو چاہتا تو یہ ایسے نہ ہوتے۔" (زادالمعاد علامہ ابن قیم ترجمہ اردو حصہ دوم ص 109 - 110)

سچ تو یہ ہے کہ ؎

پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں

شاہیں کا جہاں اور ہے کرگس کا جہاں اور
(اقبال)

## 70- توجیہات: فصل پہلی ص 128 خلاصہ اعتراض:

حضرت مرزا صاحب کے خطوط

(1) دو روز سے میں نے اس شخص کے لئے توجہ کرنا شروع کیا تھا۔ مگر افسوس اس عرصہ میں میرے گھر کے لوگ یک دفعہ سخت علیل ہو گئے جس کی وجہ سے مجھے ان کی طرف توجہ کرنی پڑی کل ارادہ ہے کہ ان کو مسہل دوں بعد ان کی صحت کے پھر توجہ میں مصروف ہوں۔ (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر2)

(2) یہ عقد ہمت اور توجہ شمشیر تیز سے بھی زیادہ اثر رکھتی ہے۔ میری رائے میں نبیوں کی تمام کامیابی کا بڑا موجب یہی توجہ باطنی تھی۔ (ایضاً)

(3) میری طبیعت آپ کے بعد پھر بیمار ہو گئی ابھی ریزش کا نہایت زور ہے دماغ بہت ضعیف ہو گیا ہے آپ کے دوست ٹھاکر رام کے لئے ایک دن بھی توجہ کرنے کے لئے مجھے نہیں ملا۔ (ایضاً)

---

جہاں تک حضرت صاحب کی خود صحت و بیماری کا تعلق ہے اس پر قبل ازیں مفصل تبصرہ ہو چکا ہے (ملاحظہ ہو اعتراضات نمبر39، 40، 41، 53، 54، 55، 56 وغیرہ وغیرہ)

یہاں برقی صاحب نے توجہ کرنے کو بھی نشانہ ہدف بنایا ہے۔ حضرت صاحب کی کتب کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ اس لفظ کو مسلسل دعا سے اللہ تعالیٰ کے فیوض طلب کرنے کے معنوں میں استعمال فرماتے ہیں۔ انبیاء کی توجہ باطنی یا قوت قدسی جس سے انسانوں کی زندگی میں انقلاب پیدا ہو جاتا ہے اس کا انحصار انہیں دعاؤں پر تھا۔ فرماتے ہیں:

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ کے دلوں میں وہ جوش عشق الٰہی پیدا ہوا اور توجہ قدسی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ تاثیر ان کے دلوں میں ظاہر ہوئی کہ انہوں نے خدا کی راہ میں بھیڑوں بکریوں کی طرح سر کٹائے" (حقیقۃ الوحی ص 98 حاشیہ)

''اس نبیؐ کی پیروی کے بعد (یہ صحابہ - ناقل) ایسے خدا کی طرف کھینچے گئے کہ گویا خدا ان کے اندر سکونت پذیر ہو گیا۔ میں سچ کہتا ہوں کہ یہ وہی توجہ اس پاک نبیؐ کی تھی جو ان لوگوں کو سفلی زندگی پر ایک پاک زندگی کی طرف لے آئی اور جو لوگ فوج در فوج اسلام میں داخل ہوئے اس کا سبب تلوار نہیں تھی بلکہ وہ اس تیرہ سال کی آہ و زاری اور دعا اور تضرع کا اثر تھا جو مکہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کرتے رہے ------ یہ آنحضرت کی دلی سوزش کی تاثیر تھی۔ ہر ایک قوم توحید سے دور اور مہجور ہو گئی مگر اسلام میں چشمہ توحید جاری رہا۔ یہ عام برکتیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعاؤں کا نتیجہ تھا ---- پہلے نبیوں کی امت میں جو اس درجہ کی صلاح اور تقویٰ پیدا نہ ہوئی اس کی یہی وجہ تھی کہ اس درجہ کی توجہ اور دل سوزی امت کے لئے ان نبیوں میں نہیں تھی۔ (حقیقتہ الوحی ص 99 - 100 حاشیہ)

''پھر وہ نبی بوجہ اس کے کہ ہمدردی بنی نوع کا اس کے دل میں کمال درجہ پر جوش ہوتا ہے اپنی روحانی توجہات اور تضرع اور انکسار سے یہ چاہتا ہے کہ وہ خدا جو اس پر ظاہر ہوا ہے دوسرے لوگ بھی اس کو شناخت کریں اور نجات پاویں ---- اگر وہ پاک نبیؐ اس قدر دعا اور تضرع اور ابتہال سے خدا تعالیٰ کی طرف توجہ نہ کرتا ---- تو خدا کا چہرہ دنیا پر ہرگز ظاہر نہ ہوتا۔'' (حقیقتہ الوحی ص 114)

اس قسم کے بہت سے اقتباسات پیش کئے جا سکتے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ جب حضرت مرزا صاحب توجہ کا لفظ استعمال کرتے ہیں تو اس سے مراد سنت انبیاء کی پیروی میں تضرع، انکسار اور ابتہال سے خدا تعالیٰ کی جناب میں دعائیں کرنا ہے۔ اور دعا میں تاثیر اس وقت پیدا ہوتی ہے جب انسان خدا تعالیٰ کے حضور عاجزی سے گڑگڑائے اور جب تک انسان اپنے آپ کو اس مجاہدہ میں نہ ڈالے اس کی دعا خدا کے افضال کھینچنے میں ناکام رہتی ہے۔

جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے کہ برنی صاحب بار بار ایسے اقتباسات درج کتاب کرتے ہیں جن میں انسانی حوائج ضروریہ کا ذکر ہو اور اسی طریق سے قارئین کی بشاشت

طبع کو برقرار رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ جب ایک بچہ اپنے گھر میں فطری حوائج سے فارغ ہو تو اس پر کسی کو ہنسی نہیں آتی لیکن اگر سٹیج پر فلم میں یا ٹیلی ویژن پر اس منظر کو دیکھا جائے تو لوگ ہنستے ہنستے لوٹ پوٹ ہو جاتے ہیں۔ بس اسی نفسیات کو مدنظر رکھتے ہوئے برنی صاحب اور دیگر مخالفین سلسلہ احمدیہ ان امور کا ذکر موقعہ بے موقعہ کرتے رہتے ہیں۔ اس عنوان کے ماتحت بھی برنی صاحب نے ایک فقرہ درج کیا ہے (اور عین ممکن ہے کہ اس غرض کے لئے ہی سارا اقتباس چنا گیا ہو) کہ میرے گھر کے لوگ یک دفعہ سخت علیل ہو گئے۔ اور کل ارادہ ہے کہ ان کو مسہل دوں۔"

تمسخر اور تضحیک برطرف۔ کیا کسی مرض کا مسہل سے علاج کرنا شرعی طور پر منع ہے؟ نبی کریم صلعم کا ارشاد ملاحظہ ہو:

جامع ترمذی سنن ابن ماجہ میں حضرت اسماء بنت عمیس سے مروی ہے فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم کس دوا سے جلاب (تلیین) لیتی ہو؟ انہوں نے عرض کیا: شبرم سے۔ آپ نے فرمایا یہ گرم اور تیز ہے۔ پھر فرمایا سنا کا جلاب لیا کرو اور فرمایا اگر موت سے شفاء ہوتی تو سنا ہی سے ہوتی"۔

(زادالمعاد علامہ حافظ ابن قیم اردو ترجمہ حصہ سوم ص 273)

اطبا کا تو ذکر ہی کیا لیجئے مسہل سے علاج کرنا خود رسول اللہ صلعم کے ارشاد سے ثابت ہو گیا۔ انسان جب کسی کی مخالفت کرے تو اسے کم از کم انصاف کا دامن تو ہاتھ سے نہ چھوڑنا چاہئے۔ لیکن جب تعصب کی پٹی آنکھوں پر باندھ لی جائے تو اس کا کیا علاج؟

## 72- نماز: فصل پہلی ص 129 خلاصہ اعتراض:

کوئی صاحب حاجی ریاض الدین احمد وحشت دل کا علاج کرانے کے لئے اور سیر سپاٹے کی غرض سے پنجاب گئے وہاں قادیان میں حضرت مرزا صاحب سے جا ملے۔ نماز کے وقت حکیم نور الدین صاحب نے محراب مسجد میں کھڑے ہو کر نماز پڑھائی اور مرزا صاحب اپنے حجرے میں ہی کھڑے ہو گئے۔ نماز کی ایک رکعت ہوئی تھی کہ کیا دیکھتے ہیں مرزا صاحب نیت توڑ کر گھر کے اندر چلے گئے۔ حاجی صاحب سخت حیران کہ کیا افتاد پیش

آئی ہے ----- بعد نماز حاضرین مسجد سے یہ واقعہ بیان کیا۔ معلوم ہوا کہ یہ کوئی غیر معمولی بات نہیں ہے مرزا صاحب پر نماز میں جب وحی نازل ہوتی ہے تو آپ بیتاب ہو کے اندر چلے جاتے ہیں۔" (رسالہ دلگداز لکھنو بابت ماہ مارچ 1916ء)

---

حاجی صاحب کے بیان کے مطابق یہ کوئی غیر معمولی بات نہیں تھی۔ ایسا ہوتا ہی رہتا تھا کہ جب وحی نازل ہوتی آپ بے تاب ہو کر اندر چلے جاتے ہیں۔ لیکن تعجب یہ ہے کہ اس عام مشاہدہ کے لئے برنی صاحب کو صرف ایک "سیر سپاٹے" کے شوقین بزرگ کی روایت ہاتھ آئی ویسے بھی **خبر الواحد لا یفید العلم** خبر واحد مفید یقین نہیں ہے۔ یہ واقعہ ایسا عام ہوتا تو اس کے اور بھی بہت سے گواہ ہونے چاہئیں صرف ایک "وحشت دل" کے مریض کی بات کہیں لکھی دیکھ پائی اور برنی صاحب نے اسے فوراً اپنی کتاب کی زینت بنا دیا۔

ایک خط میں حضرت صاحب نے خود ایک بار تحریر فرمایا تھا:

"مدت ہوئی نماز تکلیف سے بیٹھ کر پڑھی جاتی ہے۔ بعض وقت درمیان میں توڑنی پڑتی ہے" (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر3 ص 88 قادیانی مذہب ص 111)

کسی عذر کی بناء پر حضرت مرزا صاحب نے ترک جماعت کو ضروری سمجھا تو اس پر اعتراض کیسا؟

## 73- زنانی نماز: فصل پہلی ص 130 خلاصہ اعتراض:

حضرت مرزا صاحب کسی تکلیف کی وجہ سے مسجد نہ جا سکتے تھے تو اندر عورتوں میں نماز باجماعت پڑھاتے۔ حضرت مرزا صاحب کی اہلیہ صف میں نہیں کھڑی ہوتی تھیں بلکہ حضرت مرزا صاحب کے ساتھ کھڑی ہوتی تھیں۔ (تقریر مفتی محمد صادق صاحب الفضل 17 جنوری 1925ء)

حضرت مرزا صاحب اپنی عمر کے آخری سالوں میں جب دوران سر وغیرہ تکالیف کے سبب مغرب، عشاء اور فجر گھر پر ہی پڑھنے لگے۔ تو حضور گھر میں عورتوں کو جماعت سے نماز پڑھایا کرتے تھے ----- میں نے بڑی کثرت سے حضور کے پیچھے نمازیں پڑھی ہیں۔ مجھے

اچھی طرح یاد ہے کہ میں حضور کے دائیں طرف کھڑا ہوتا تھا اور مستورات پیچھے ہوتی تھیں۔ (روایت میر محمد اسحاق صاحب مندرجہ الفضل 4 نومبر 1936ء)

---

ان دو اقتباسات کو درج کرکے برنی صاحب بیک وقت قارئین کی توجہ تین باتوں کی طرف مبذول کرانا چاہتے ہیں:-

1... حضرت مرزا صاحب نے مسجد کو چھوڑ کر گھر کے اندر نماز باجماعت شروع کر دی تھی۔
2... آپ کی اہلیہ صف میں نہیں کھڑی ہوتی تھیں۔ بلکہ آپ کے ساتھ کھڑی ہوتی تھیں۔
3... دوسرے اقتباس میں میر محمد اسحاق صاحب کی روایت پر سب مستورات پیچھے ہوتی تھیں۔ وہ حضور کے دائیں طرف کھڑے ہوتے تھے۔ (یعنی دونوں روایتوں میں تضاد ہے)

شریعت نے تو عام و خاص مجبوریوں کی بناء پر ترک جماعت کی رخصت عام عطا کی ہوئی ہے اگر حضرت مرزا صاحب کسی شرعی عذر کی بناء پر مسجد نہیں جا سکے اور گھر میں باجماعت نماز ادا کرتے رہے تو اس میں کون سی قباحت ہے۔ کیا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گھر میں نماز ادا نہیں کیا کرتے تھے؟ اور کیا حضرت عائشہؓ اور دیگر ازواج مطہراتؓ آپؐ کے ساتھ نماز میں شریک نہیں ہوا کرتی تھیں؟ حضرت ام سلمہؓ کے گھر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم شب باش ہوتے تو ان کا بچھونا (حضور صلی اللہ علیہ وسلم) کی جائے نماز کے سامنے ہی (بچھتا تھا)۔ آنحضرت صلعم نماز پڑھا کرتے تھے (اور یہ سامنے ہوتی تھیں) (سیر الصحابیات از مولانا سعید انصاری طبع دوم ص 48 بحوالہ مسند 322 ج 6)
اسی طرح کیا دوسرے صحابہؓ اپنے گھروں میں بوقت ضرورت اپنے اہل و عیال کے ساتھ نماز باجماعت نہیں پڑھا کرتے تھے؟ کیا برنی صاحب ان سب کے لئے "زنانی نماز" کی سرخیاں جمائیں گے؟

مفتی محمد صادق صاحب کی روایت کے مطابق حضرت مرزا صاحب کی اہلیہ حضرت صاحب کے ساتھ کھڑی ہوا کرتی تھیں۔ ممکن ہے کہ جگہ کی قلت کے باعث کبھی کبھی ایسا ہو جاتا ہو اور مفتی صاحب تک کسی نے یہ بات پہنچا دی ہو۔ لیکن میر محمد اسحاق صاحب جو خود اپنی عینی شہادت پیش کرتے ہیں وہ زیادہ قابل قبول ہے رہا ان روایتوں میں

اختلاف کا سوال۔ راویوں کے اختلاف کو حل کرنے کے لئے محدثین نے جو اصول وضع کئے ہیں ان ہی کی روشنی میں اس مسئلہ کو بھی حل کر لیا جائے۔ ہم تفصیلات میں جانے لگے تو بات طویل ہو جائے گی۔ اس سلسلہ میں حافظ ابن حجر عسقلانی کی **نزھتہ النظر شرح نخبتہ الفکر** ملاحظہ ہو۔

## 74- اسٹیشن کی سیر: فصل پہلی ص 130 خلاصہ اعتراض:

ایک دفعہ حضرت مرزا صاحب اپنی بیوی کے ساتھ پلیٹ فارم پر ٹہلنے لگے۔ چونکہ اور لوگ بھی موجود تھے مولوی عبدالکریم صاحب نے حضرت صاحب سے عرض کیا کہ بیوی صاحبہ کو الگ ایک جگہ بٹھا دیں۔ حضرت نے فرمایا جاؤ جی میں ایسے پردے کا قائل نہیں ہوں (بحوالہ سیرت المہدی حصہ اول مصنفہ صاحبزادہ بشیر احمد صاحب ص 49)

---

اس واقعہ کے متعلق ایک دوسری روایت ہے:

"حضرت اقدس نے ان تمام ناجائز پردہ کی قیود کو اٹھایا جو ہندو راجپوتوں کے زیر اثر مسلمانوں میں رواج پا گئی تھیں۔ آپ کی اجازت سے حضرت بیوی صاحبہ باہر سیر کو تشریف لے جاتیں کبھی آپ کے ساتھ اور اکثر دیگر مستورات کے ساتھ (اس کے بعد مندرجہ بالا واقعہ کا ذکر ہے - ناقل) ---- مولوی نور الدین صاحب فرمانے لگے جو کچھ حضرت صاحب کر رہے ہیں ٹھیک کر رہے ہیں میں کہتا نہیں آپ کہہ دیکھیں آخر مولوی عبدالکریم صاحب رہ نہ سکے اور اٹھ کر حضرت کی خدمت میں گئے ---- حضرت صاحب نے فرمایا "میں محمد رسول اللہ صلعم سے بڑھ کر کسی کی عزت نہیں سمجھتا جب آپؐ کی اور آپؐ کے صحابہ کی بیٹیاں جنگوں میں بھی شامل ہوتی تھیں اور زخمیوں کو پانی پلاتیں اور مرہم پٹی کرتی تھیں تو میں ان سے زیادہ اپنی عزت و شرافت نہیں سمجھتا۔ بلکہ ان کی پیروی ہمارے لئے باعث عزت و شرف ہے۔" (مجدد اعظم حصہ دوم مصنفہ ڈاکٹر بشارت احمد صاحب ص 1274)

## 75- مرزا صاحب کا نسب نامہ: فصل پہلی ص 131 خلاصہ اعتراض:

حضرت مرزا صاحب نے کتاب البریہ ص 34 حاشیہ میں تحریر فرمایا کہ ہماری قوم مغل برلاس ہے۔ عسل مصفی ص 129 مولفہ مرزا خدا بخش میں بھی لکھا ہے کہ آپ قوم کے مغل گوت کے برلاس کہلاتے تھے اربعین نمبر 2 ص 17 حاشیہ میں حضرت مرزا صاحب لکھتے ہیں آپ کا خاندان فارسی خاندان ہے سو اس پر ہم پورے یقین سے ایمان لاتے ہیں کیونکہ خاندانوں کی حقیقت جیسی کہ اللہ تعالیٰ کو معلوم ہے کسی دوسرے کو ہرگز معلوم نہیں"

"ہاں میرے پاس فارسی ہونے کے لئے بجز الہام الٰہی کے اور کوئی ثبوت نہیں۔"
(تحفہ گولڑویہ ص 29)

اس پیشگوئی کو شیخ محی الدین ابن عربی نے بھی اپنی کتاب نصوص میں لکھا ہے کہ وہ صینی الاصل ہو گا ----- اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کے خاندان میں ترک خون ملا ہو گا ----- اکثر مائیں اور دادیاں ہماری مغلیہ خاندان سے ہیں اور وہ صینی الاصل ہیں یعنی چین کی رہنے والیاں۔ (حقیقت الوحی ص 200 متن و حاشیہ)

اپنے خیال میں مرزا صاحب ضروری سمجھتے تھے کہ مختلف پیشگوئیاں اپنے اوپر منطبق کریں اور اس سعی لاحاصل میں انہیں جس درجہ تاویلات کو طول دینا پڑا وہ کافی سبق آموز ہے۔

---

اس سے پیشتر کہ ہم حضرت مرزا صاحب کے حسب نسب نامے پر بحث کریں۔ نسب ناموں کے متعلق سیرالانصار کے مصنف مولوی سعید صاحب انصاری کی ایک رائے پیش کرنا چاہتے ہیں۔ انصار کے نسب ناموں کے متعلق فرماتے ہیں:

"مورخین عرب کسی قبیلہ کے نسب ثابت کرنے میں عموماً دو چیزوں سے مدد لیتے ہیں۔

1- نسابین کی روایت
2- شعرائے قبیلہ کے اشعار

اور دونوں چیزیں تنہا قابل اعتماد نہیں۔ نسابین کی روایتیں اس درجہ لغو اور مہمل

ہوتی ہیں کہ ان پر مشکل سے یقین آتا ہے۔ پرانے نسب نامے اٹھا کر دیکھو تو معلوم ہو گا کہ تمام عالم آبائے تورات کے اندر سمٹ آیا ہے مثلاً منوچہر حضرت اسحاق کا پڑپوتا ہے (ابن ایثر 115 و 116 ج 1) صنہاجہ 'کتامہ سبا کی اولاد ہیں۔ ہند' یونان' ترک جو خود نہایت قدیم قومیں ہیں سام' حام اور یافث کی اولاد ہیں۔ قحطان بن عابر (یہودیوں کے نزدیک) حام کی اولاد ہے **وغیر ذلک** یمن کے تبع **الحارث الرائش** کے نسب نامہ میں اس درجہ اختلاف ہے کہ دو مورخ بھی ایک رائے سے متفق نہیں۔ یہاں تک کہ طبری نے ایک جگہ اس کو سباء اصغر کی اولاد بتایا ہے لیکن دوسری جگہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ خود اس پر قائم نہیں۔ **وقس علی هذا**

اشعار عرب پر بے شک اعتماد ہو سکتا تھا لیکن مشکل یہ ہے کہ ان کے بھی صحیح ہونے کی کوئی صورت نہیں ہے ---- اس کے علاوہ عرب میں بہت سے ایسے خاندان بھی تھے جن کے نسب نامے گڈ مڈ ہو گئے۔ (سیرالانصار حصہ اول ص 3 - 4 از مولوی سعید صاحب انصاری در مطبع معارف اعظم گڑھ)

حضرت مرزا صاحب نے درست فرمایا تھا کہ "خاندانوں کی حقیقت جیسی کہ اللہ تعالیٰ کو معلوم ہے کسی دوسرے کو ہرگز معلوم نہیں"

بظاہر حضرت مرزا صاحب کا مغلیہ خاندان سے تعلق تھا لیکن الہام الٰہی کے بعد انہوں نے اپنی رائے اس بارے میں تبدیل فرمالی۔ آپ کی قوم مغل برلاس کے نام سے مشہور تھی جہاں تک لفظ مغل کا تعلق ہے اس کے متعلق لکھا ہے کہ شاہان مغلیہ کے زمانے میں یہ عام طور پر قاعدہ تھا کہ جو شخص درہ خیبر کے راستہ ہندوستان میں داخل ہوتا خواہ افغان ہو یا فارسی یا کسی اور قوم کے ساتھ تعلق رکھتا ہو مغل ہی کہلاتا تھا۔

India under Mohammadan Rule by Stanley Lane Poole,

(Mediaeval

publisher, T. Fishe, Unwin Limited London, 15th edition, 1926)

(بحوالہ احمدیہ پاکٹ بک ص 624)

پھر لکھا ہے لفظ مغل ہندوستان کے کالے باشندوں کو ایشیا کے دوسرے باشندوں

سے ممیّز کرنے کے لئے بولا جاتا ہے۔ مختلف حملہ آور یا حکمران مسلمان، ترک افغان پٹھان اور مغل کچھ اس طرح مل جل گئے کہ سب کو بلا امتیاز مغل کے نام سے پکارا جانے لگا۔ ہر گورے آدمی کو جو وسط ایشیا سے آتا تھا مغل کہا جانے لگا۔ (ایضاً)

اس کے لئے ضروری نہیں کہ کسی شخص کا "مغل کہلانا اس کے فارسی الاصل ہونے کے خلاف ہو۔ میرزا کا لفظ ایرانی ہے یہ امیرزا سے نکلا ہے جس کے معنی ہیں امیرزادہ۔ میرزا کے لفظ کو اپنے نام کے ساتھ اعزازی طور پر استعمال کرنے والے خالص ایرانی لوگ تھے۔

دوسرا تاریخی ثبوت آپ کے فارسی الاصل ہونے کا یہ ہے کہ ایردم جی برلاس قوم برلاس کا مورث اعلیٰ ہے اس کے نام میں جی کا لفظ خالص ایرانی ہے۔ سہراب جی، رستم جی، بہرام جی یہ سب فارسیوں، ایرانیوں کے نام ہیں۔ تاتاریوں کے نام "جی" کے ساتھ قطعاً نہیں ہوتے۔ حاجی برلاس حضرت مرزا صاحب کا مورث اعلیٰ تیمور کا حقیقی چچا تھا۔

حضرت مرزا صاحب نے فرمایا تھا:

"عرصہ سترہ یا اٹھارہ برس کا ہوا کہ خدا تعالیٰ کے متواتر الہامات سے مجھے معلوم ہوا تھا کہ میرے باپ دادا فارسی الاصل ہیں اور وہ تمام الہامات میں نے ان ہی دنوں براہین احمدیہ کے حصہ دوم میں درج کر دیئے تھے" (کتاب البریہ ص 134 حاشیہ)

ایک انصاف پسند انسان کے لئے یہ بات کس قدر ازدیاد ایمان کا موجب ہے کہ وہی سچ ہوا جس کا اللہ تعالیٰ نے آپ پر انکشاف فرمایا تھا گو حضرت صاحب کے پاس الہام الٰہی کے سوا کوئی اور ثبوت نہیں تھا لیکن بعد کی تحقیقات نے الہام الٰہی ہی کی تصدیق کی۔

ویسے آپ کے دعویٰ سے قبل بندوبست سال 1865ء میں قادیان کے مالکان کے شجرہ نسب کے ساتھ حاشیہ میں بعنوان "قصہ قادیان کی آبادی اور وجہ تسمیہ" لکھا ہے:

"مورث اعلیٰ ہم مالکان دیہہ نے بعہد شاہان سلف (ملک فارس) سے بطریق نوکری ---- آکر---- اس جنگل افتادہ میں گاؤں آباد کیا۔"

اور اس کے نیچے مرزا غلام مرتضیٰ صاحب مرزا غلام جیلانی صاحب و مرزا غلام محی الدین و غیرھم کے دستخط ہیں۔ پس یہ سرکاری کاغذات کا اندراج حضرت صاحب کے

دعویٰ سے سالہا سال قبل کا حضرت صاحب کا فارسی الاصل ہونے کا یقینی ثبوت ہے۔"
(احمدیہ پاکٹ بک ص 625)

باقی رہی صینی الاصل والی پیشگوئی تو اس کے متعلق حضرت صاحب نے خود ہی تشریح کی ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کے خاندان میں ترک خون ملا ہوا ہو گا۔"

"آپ کی قوم برلاس تو فارسی الاصل تھی مگرچونکہ آپ کے جدامجد قراچار کی شادی چغتائی خاں کی لڑکی سے ہوئی تھی اس لئے ترکی، چینی خاندان کی آمیزش آپ کے خاندان میں ہو گئی" (مجدد اعظم حصہ اول ص 9) (مزید تفصیلات کے لئے دیکھئے مجدد اعظم حصہ اول ص 1 تا 10)

بقول برنی صاحب واقعی یہ مسئلہ بہت سبق آموز ہے۔ الہام الٰہی نے دعویٰ سے پیشتر ہی حضرت صاحب پر اس معاملہ کی حقیقت کھول دی تھی جس کا ذکر گذشتہ پیشگوئیوں میں پایا جاتا تھا۔ اور آپ کی زندگی کے بعد تاریخی تحقیقات نے الہام الٰہی کے صحیح ہونے پر مہر ثبت کر دی۔

**75- (الف) ہیضہ کا فیصلہ:** فصل اول ص 132 خلاصہ اعتراض:

(الف) حضرت مرزا صاحب کے اشتہار "مولوی ثناء اللہ صاحب کے ساتھ آخری فیصلہ" کے ایک حصہ کا اقتباس دیا گیا ہے کہ انہوں نے مولوی صاحب کے نام لکھا تھا کہ اگر میں ایسا ہی کذاب اور مفتری ہوں جیسا کہ آپ کہتے ہیں تو میں آپ کی زندگی ہی میں ہلاک ہو جاؤں گا کیوں کہ میں جانتا ہوں کہ مفسد اور کذاب کی بہت عمر نہیں ہوتی ----- اگر میں مفتری نہیں تو سنت اللہ کے مطابق آپ مکذبین کی سزا سے نہیں بچیں گے پس اگر وہ سزا جو انسان کے ہاتھوں سے نہیں بلکہ محض خدا کے ہاتھوں سے ہے جیسے طاعون، ہیضہ وغیرہ آپ پر میری زندگی پر وارد نہ ہوئیں تو میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں۔

(ب) آگے چل کر برنی صاحب لکھتے ہیں:

اس اشتہار کی اشاعت کے ہفتہ عشرہ کے بعد 25 اپریل 1907ء کو اخبار بدر میں لکھا گیا۔ "ثناء اللہ کے متعلق جو لکھا گیا ہے یہ دراصل ہماری طرف سے نہیں بلکہ خدا ہی کی طرف سے اس کی بنیاد رکھی گئی ہے۔"

(الف) اشتہار آخری فیصلہ میں جس سنت اللہ کے موافق مکذبین کی سزا کا ذکر ہے اس کا تعلق مباہلہ سے ہے جیسا کہ حضرت مرزا صاحب نے قبل ازیں مولوی ثناء اللہ صاحب کے متعلق لکھا تھا:

"اگر اس چیلنج پر وہ مستعد ہوئے کہ کاذب صادق سے پہلے مر جائے تو ضرور وہ پہلے مریں گے۔" (اعجاز احمدی ص 36)

ورنہ جھوٹے کا سچے کی زندگی میں مرنا کوئی سنت اللہ نہیں۔ حضرت مرزا صاحب نے خود اس کی وضاحت اپنی تحریروں اور تقریروں میں بارہا کی ہے۔ اس "آخری فیصلہ" والے اشتہار کے چھ ماہ بعد فرماتے ہیں:

"یہ بات کہ جھوٹا سچے کی زندگی میں مر جاتا ہے۔ یہ بالکل غلط ہے کیا آنحضرت صلعم کے سب اعداء ان کی زندگی میں ہی ہلاک ہو گئے تھے بلکہ ہزاروں اعداء آپؐ کی وفات کے بعد زندہ رہے۔ ہاں جھوٹا مباہلہ کرنے والا سچے کی زندگی میں ہی ہلاک ہوا کرتا ہے۔ ایسے ہی ہمارے مخالف بھی ہمارے مرنے کے بعد زندہ رہیں گے۔" (اخبار الحکم 10 اکتوبر 1907ء)

دیکھنا یہ ہے کہ مولوی ثناء اللہ صاحب نے اس آخری فیصلہ کے متعلق کیا ارشاد فرمایا تھا۔

"یہ تحریر تمہاری مجھے منظور نہیں اور نہ کوئی دانا اسے منظور کر سکتا ہے۔" (اخبار اہلحدیث امرتسر 26 اپریل 1907ء ص 5-6)

"آنحضرت صلعم باوجود سچا نبی ہونے کے مسیلمہ کذاب سے پہلے انتقال فرما گئے اور مسیلمہ باوجود جھوٹا ہونے کے صادق کے پیچھے مرا۔" (مرقع قادیانی اگست 1907ء)

"خدا تعالیٰ جھوٹے دغا باز مفسد اور نافرمان لوگوں کو لمبی عمریں دیا کرتا ہے تا کہ وہ اس مہلت میں اور بھی برے کام کر لیں۔"

(ریمارک از نائب ایڈیٹر اہل حدیث 31 جولائی 1908ء)

مولوی ثناء اللہ صاحب نے اس نوٹ کی تصدیق فرمائی اور لکھا:

"میں اس کو تو صحیح جانتا ہوں" (ایضاً)

ان تمام حوالہ جات سے معلوم ہوا کہ "آخری فیصلہ" کا اعلان مباہلہ کا اعلان تھا اور اس صورت میں سنت اللہ کے مطابق مکذبین کی سزا یہ ہوتی ہے کہ جھوٹا سچے کی زندگی میں مرجاتا ہے۔ لیکن جب مولوی ثناء اللہ صاحب نے اس تجویز کو نامنظور کر دیا بلکہ دغا باز مفسد اور نافرمان لوگوں کے لمبی عمر پانے کا ذکر کیا تو اس صورت میں جس قسم کا فیصلہ انہوں نے چاہا تھا وہی انہیں پیش آیا۔ (اس کے متعلق تفصیل سے گفتگو دوسرے مقام پر ہو گی) برنی صاحب نے یک طرفہ بیان پر اکتفاء کیا تا کہ اصل معاملہ قارئین کی نظر سے پوشیدہ رہے۔

(ب) اس موقعہ پر برنی صاحب نے یہ بھی ہوشیاری کی ہے کہ اخبار بدر کی 25 اپریل 1907ء کی اشاعت سے یہ الفاظ بھی نقل کئے ہیں کہ مولوی ثناء اللہ صاحب کے متعلق جو کچھ لکھا گیا ہے خدا ہی کی طرف سے اس کی بنیاد رکھی گئی ہے اور برنی صاحب لکھتے ہیں کہ اعلان "آخری فیصلہ" کی اشاعت کے ہفتہ عشرہ بعد یہ الفاظ لکھے گئے تھے۔

حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ "آخری فیصلہ" 15 اپریل 1907ء کو رقم کیا گیا اور اخبار بدر کے مندرجہ بالا الفاظ 14 اپریل 1907ء کے ہیں۔ اور یہ مولوی ثناء اللہ صاحب سے "آخری فیصلہ" سے قبل کی تحریروں سے متعلق ہیں۔ اگر ان الفاظ کو بطور دلیل 15 اپریل والے "آخری فیصلہ" کے متعلق بھی سمجھ لیا جائے تو ان کا صرف مطلب یہ ہو گا کہ اگر مولوی ثناء اللہ صاحب بالمقابل دعا کرتے تو یہ دعا قبول ہو جاتی اور اس طرح سنت اللہ مکذبین کے متعلق پوری ہو جاتی۔

باقی برنی صاحب نے اس مقام میں جو استدلال کیا ہے اس کے متعلق تبصرہ اگلے اعتراضات کے ضمن میں ملاحظہ ہو۔

اب فصل اول کے آخری چند اعتراضات پر تبصرہ ہو گا جو برنی صاحب نے حضرت مرزا صاحب کی وفات کے متعلق کئے ہیں۔

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اگر کسی شخص کی وفات آسانی سے ہو جائے اور جان کنی کے وقت اسے شدت و اضطراب کے مرحلوں سے گذرنا نہ پڑے تو اس شخص کے نیک ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہوتا۔ اور نیکی اور تقویٰ کا یہی معیار ہے تو جو لوگ یک لخت ہارٹ فیل ہونے سے مرجائیں یا جنہیں ڈاکٹر بے ہوشی کا ٹیکہ لگا کر اس دنیا سے رخصت کر دیں یا جو زہریلی گیس یا شراب افیون یا کسی اور زہریلی اور نشیلی شے کے اثر سے بے ہوش ہو کر راہی عدم ہو جائیں ان کے نیک اور خدا کا برگزیدہ ہونے میں کسی اور ثبوت کی کیا ضرورت ہے!! خیر یہ امر تو بر سبیل تذکرہ تھا۔ جب ہم تاریخ اسلام کے واقعات پر نظر ڈالتے ہیں تو ہمیں کچھ اور ہی صورت حال نظر آتی ہے۔ شہیدان اسلام میں سے سب سے اول شہادت حضرت سمیہؓ حضرت عمارؓ کی والدہ کو نصیب ہوئی ان کی تکلیف دہ موت ان کی نیکی اور تقویٰ کے منافی نہیں۔

"ایک دن کفار نے ان کو دھوپ میں لٹا دیا تھا اسی حالت میں رسول اللہ صلعم کا گذر ہوا تو فرمایا "صبر کرو تمہارا ٹھکانا جنت میں ہے" لیکن ابو جہل کو اس پر بھی تسکین نہ ہوئی اور اس نے برچھی مار کر ان کو شہید کر دیا۔" (اسوہ صحابہ حصہ اول مصنفہ عبدالسلام ندوی ص 27 طبع دوم)

یہی حال حضرت سعد بن معاذؓ کا ہے ان کے متعلق حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ:

"سعدؓ کو خندق کے دن ہفت اندام میں زخم ہوا۔ پس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں خیمہ لگا دیا تاکہ نزدیک سے اس کی بیمار پرسی کریں۔ اور مسجد میں بنی غفار کا خیمہ تھا تو ان کو صرف خون نے جو ان کی طرف بہہ رہا تھا گھبراہٹ میں ڈالا اور انہوں نے کہا کہ اے خیمہ والو یہ کیا ہے جو تمہاری طرف سے ہماری طرف آتا ہے تو معلوم ہوا کہ سعدؓ کے زخم سے خون بہہ رہا ہے اور وہ اسی سے فوت ہوئے۔ (الصحیح البخاری کتاب لصلوۃ حدیث نمبر325)

اس واقعہ کی تفصیل بیان کرتے ہوئے مصنف سیر الانصار لکھتے ہیں:

"آنحضرت صلعم نے خود زخم کو داغا جس سے خون رک گیا لیکن اس کے عوض ہاتھ پھول گیا۔ ایک دن زخم پھٹا اور اس زور سے خون جاری ہوا کہ مسجد سے گزر کر بنی غفار کے خیمہ تک پہنچا لوگوں کو بڑی تشویش ہوئی پوچھا کہ کیا معاملہ ہے جواب ملا کہ منہ کا زخم پھٹ گیا۔

آنحضرت صلعم کو اطلاع ہوئی تو گھبرا اٹھے اور کپڑا گھسیٹتے ہوئے مسجد آئے۔ دیکھا تو حضرت سعدؓ کا انتقال ہو چکا ہے۔ نعش کو اپنے آغوش میں لے کر بیٹھے۔ خون برابر بہہ رہا تھا لوگ آ کر جمع ہونا شروع ہوئے۔ حضرت ابوبکرؓ آئے اور نعش کو دیکھ کر ایک چیخ ماری کہ ہائے ان کی کمر ٹوٹ گئی۔ آنحضرتؐ نے فرمایا "ایسا نہ کہو" حضرت عمرؓ نے رو کر کہا **انا للہ و انا الیہ راجعون** خیمہ میں کہرام پڑا تھا۔" (سیر الانصار حصہ دوم مصنفہ مولوی سعید صاحب انصاری ص 15 در مطبع معارف اعظم گڑھ)

برنی صاحب جیسا کوئی مخالف ہوتا تو اس واقعہ پر موت کی ہلچل کی سرخی جماتے۔ خود حضرت ابوبکرؓ نے پندرہ دن تک مسلسل شدت بخار میں مبتلا رہ کر وفات پائی (ملاحظہ ہو خلفائے راشدین جلد اول مصنفہ مولانا حاجی معین الدین صاحب ندوی ص 39 طبع ثانی)

یہ تو خیر صحابہؓ کا حال تھا۔ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ

**ما رایت احدا اشد علیہ الوجع من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم**

"میں نے کسی کو نہیں دیکھا کہ اس کی بیماری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سخت ہو۔" (الصحیح بخاری کتاب المرضی۔ باب شدت المرض)

اس کے ساتھ ہی بخاری میں لکھا ہے:

**اشد الناس بلاء الانبیاء ثم الاول فالاول**

لوگوں میں شدت کی مصیبت والے انبیاء ہیں پھر جو (مرتبہ میں) اول پھر جو اول ہے **(ایضاً)**

اسوہ صحابہؓ میں حضرتؐ نبی اکرم صلعم کی وفات کی کچھ اور تفصیلات بھی درج ہیں

ملاحظہ ہوں:

**ماتم رسول:** رسول اللہ صلعم کے ساتھ صحابہ کرامؓ کو جو محبت تھی اس کا اثر آپ کی زندگی میں جن طریقوں سے ظاہر ہوتا تھا۔ اس کا حال اوپر گزر چکا ہے۔ لیکن آپؐ کی وفات کے بعد اس محبت کا اظہار صرف گریہ و بکا' آہ و فریاد اور نالہ و شیون کے ذریعے سے ہو سکتا تھا اور صحابہ کرامؓ نے آپؐ کے ماتم میں یہ درد انگیز صدائیں اس زور سے بلند کیں کہ مدینہ بلکہ کل عرب کے درودیوار ہل گئے۔ آپؐ پر موت کے آثار بتدریج طاری ہوئے جمعرات کے دن مرض میں اشتداد پیدا ہوا۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کو جب یہ دن یاد آتا تھا تو کہتے تھے۔" جمعرات کا دن - جمعرات کا کون سا دن؟ وہ جس میں آپؐ کے مرض میں ترقی ہوئی نزع کا وقت قریب آیا تو غشی طاری ہوئی' حضرت فاطمہؓ نے یہ حالت دیکھی تو بے اختیار چیخ اٹھیں "**واکرب اباہ**" ہائے باپ کی تکلیفیں" آپ کا وصال ہوا تو یہ الفاظ کہہ کر آپ روئیں **یاابتاہ اجاب ربا دعاہ' یاابتاہ من جنتہ الفردوس ماواہ' یاابتاہ الی جبرئیل نعاہ**

"لوگ آپؐ کو دفن کر کے آئے تو انہوں نے حضرت انسؓ سے نہایت درد انگیز لہجے میں پوچھا کیوں انسؓ! کیا رسول اللہ پر خاک ڈالنا تم کو گوارا تھا؟"

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلعم کی وفات کے بعد مجھے کسی کا مرض الموت نہیں کھلتا۔

یہ تو اہل بیت کی حالت تھی' اہل بیت کے علاوہ اور تمام صحابہؓ کا حلقہ ماتم مسجد نبوی میں قائم تھا' اور حضرت عمرؓ لوگوں کو یقین دلا رہے تھے کہ ابھی آپؐ کا وصال ہی نہیں ہو سکتا' حضرت ابوبکرؓ نے آکر یہ حالت دیکھی تو کسی سے بات چیت نہیں کی' سیدھے آپؐ کی لاش مبارک تک چلے گئے۔ منہ کھول کر آپؐ کے چہرہ مبارک کو بوسہ دیا اور روئے' وہاں سے نکل کر لوگوں کو سمجھایا تو سب کو آپؐ کی موت کا یقین آیا (بخاری کتاب المغازی باب مرض النبیؐ)

ایک شخص صحابہؓ کے قلق و اضطراب کا یہ عالم دیکھ کر مدینہ سے عمان آیا تو لوگوں کو آپؐ کے وصال کی خبر دی اور کہا میں مدینہ کے لوگوں کو ایسے حال میں چھوڑ کر آیا ہوں کہ

ان کے سینے دیگچی کی طرح ابال کھا رہے ہیں (اصابتہ تذکرہ) حضرت عبداللہ بن ابی لیلیٰؓ انصاریؓ کہتے ہیں رسول اللہؐ کے وصال کے وقت میں بچہ تھا۔ لوگ اپنے سروں اور کپڑوں پر خاک ڈال رہے تھے اور میں ان کے گریہ و بکا کو دیکھ کر روتا تھا۔ (اسد الغابہ تذکرہ حضرت عبداللہ بن ابی لیلیؓ) (بحوالہ اسوۂ صحابہ حصہ اول از عبدالسلام ندوی در مطبع معارف شہر اعظم گڈھ طبع دوم 1351ھ ص 187 - 188)

ان تمہیدی اشارات کی ضرورت اس لئے پیش آئی کہ مصنف ''قادیانی مذہب'' نے حضرت مرزا صاحب کی آخری بیماری کے متعلق اس قسم کے عنوانات قائم کئے ہیں۔ ''ایک سخت بیماری'' ''موت کی کی ہلچل'' ''مرض الموت'' ''وقت اخیر'' وغیرہ اور حسب عادت اور حسب منشاء احمدیہ لٹریچر سے اقتباسات پیش کئے ہیں۔ اگر وہ تاریخ اسلام کی ورق گردانی کرتے تو شاید وہ اس سلسلہ میں ذرا محتاط ہو کر تاریخ احمدیت کے ''اسرار نہانی'' کو منظر عام پر لاتے۔

ان کے پیش کردہ اقتباسات بہ تفصیل تبصرہ ملاحظہ ہوں:

**76- مرزا صاحب کی وفات:** فصل پہلی ص 133 خلاصہ اقتباس:

حضرت مرزا صاحب کی وفات کے متعلق ڈاکٹر سید محمد حسین صاحب کا ایک اعلان ہے جس میں لکھا ہے کہ حضرت صاحب کی اسہال کی دیرینہ بیماری کا وفات سے دو تین روز پہلے بھی حملہ ہو چکا تھا۔ 25 مئی کی شام کو حضرت صاحب سارا دن لیکچر ''پیغام صلح'' لکھنے میں مصروف رہے اور شام کو سیر کے لئے تشریف لے گئے واپسی پر حضور کو پھر اس بیماری کا دورہ شروع ہو گیا۔ ادویات دی گئیں لیکن کوئی فائدہ نہ ہوا جب تکلیف بڑھ گئی تو ڈاکٹر سید محمد حسین صاحب، مولانا نور الدین، خواجہ کمال الدین اور ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ صاحبان کو بلایا اور مرزا یعقوب بیگ صاحب کو پاس بلا کر کہا مجھے سخت اسہال کا دورہ ہو گیا ہے آپ کوئی دوا تجویز کریں۔ علاج شروع کیا گیا حالات نازک ہو گئی تھی اس لئے ہم پاس ہی ٹھہرے رہے۔ دوسرے دن 26 مئی 1908ء کو سوا دس بجے حضرت مرزا صاحب فوت ہو گئے۔

ویسے حضرت مرزا صاحب کو جب بھی تکلیف ہوتی دماغی محنت کی کثرت کے بعد شروع ہوتی تھی وفات کے ایک روز قبل اگر آپ کے صبح سے شام تک کے حالات کا مطالعہ کیا جائے تو آپ کے اوقات کی مصروفیت کا اندازہ ہو گا۔ ان کا زیادہ حصہ لیکچر لکھنے میں صرف ہوا۔ لوگوں سے ملاقات کا سلسلہ علیحدہ جاری رہا۔ ظہر کے وقت ایک سرحدی شخص کا آکر شوخی سے کلام کرنے کا ذکر اخبار بدر میں ہے نماز عصر کے بعد چند سناتن دھرم ہندو مستورات ملنے کے لئے آئیں جو آپ سے نصائح سننے کی مشتاق تھیں۔ حضرت صاحب نے ان کو توحید کا وعظ کیا اور شرک اور بت پرستی سے بچنے کی ہدایت فرمائی اور دعا بھی سکھائی اور دعا کرنے کا طریقہ بھی سکھایا۔ شام کو جب آپ سیر کے لئے تشریف لے گئے تو چہرہ اداس تھا۔ کسی نے عرض کیا کہ حضور آج اداس نظر آتے ہیں۔ فرمانے لگے:

"میری حالت اس ماں کی طرح ہے جس کا بچہ ابھی چھوٹا ہو اور وہ اسے چھوڑ کر رخصت ہو رہی ہو۔"

یہ اپنی وفات کی طرف صریح اشارہ تھا اور بچہ جسے چھوڑ کر یہ روحانی ماں جا رہی تھی وہ جماعت تھی (مجدد اعظم حصہ دوم ص 1204 - 1205) ویسے تو وفات کے وقت کا حقیقی علم خدا تعالیٰ کی ذات ہی کو تھا لیکن آثار اور قرائن سے صاف معلوم ہوتا تھا کہ حضرت صاحب اب جلد ہی دنیا سے رخصت ہونے والے ہیں اور جب بیماری کے ضعف سے آپ کا سر چارپائی سے جا ٹکرایا تو ان کی اہلیہ کے منہ سے گھبرا کر نکلا:

"اللہ یہ کیا ہونے لگا ہے؟"

تو حضرت صاحب نے فرمایا:

"وہی ہے جو میں کہا کرتا تھا"

(بحوالہ سیرت المہدی ص 109 منقول قادیانی مذہب فصل پہلی ص 137)

دراصل حضرت صاحب اپنی اہلیہ محترمہ کو اس خدائی امتحان کے قبول کرنے کے لئے قبل ازیں ہی تیار کر چکے تھے اور اس کی طرف اس فقرہ میں اشارہ تھا "وہی ہے جو میں کہا کرتا تھا"۔ 26 اپریل کو قادیان سے چلتے ہوئے آپ کو یہ الہام ہوا تھا:

"مباش ایمن از بازی روزگار"

اور لاہور پہنچ کر یہ الہام ہوا:

"مکن تکیہ بر عمر ناپائیدار"

یعنی عمرِ فانی پر بھروسہ مت کر۔

9 مئی کو یہ الہام ہوا: **"الرحیل ثم الرحیل ان اللہ یحمل کل حمیل"**

یعنی کوچ کا وقت آگیا اللہ سب بوجھوں کو اٹھا لے گا۔

وفات سے چھ روز قبل دوبارہ الہام ہوا۔ **"الرحیل ثم الرحیل الموت قریب"**

کوچ کا وقت آن پہنچا۔ موت اب قریب ہے۔

حضرت صاحب کوچ کے لئے بالکل تیار تھے لیکن جماعت کے خدام اور خاندان کے افراد کو جب اس صدمہ کا سامنا کرنا پڑا تو فطری تقاضا کے تحت انہیں حضرت صاحب کی اس قدر جلد جدائی کا یقین نہیں آتا تھا۔ اس لئے بعض رسالوں میں اسے ناگہانی واقعہ قرار دیا گیا اور بعض جگہ لوگوں کو اس خبر کی صداقت پر یقین نہ آیا جسے برنی صاحب نے اگلے اقتباس میں نشانہ ہدف بنایا ہے:

جب حضرت صاحب نے ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ صاحب سے فرمایا تھا کہ

"آپ کوئی دوا تجویز کریں"

تو اس کے ساتھ یہ بھی فرمایا تھا:

"حقیقت میں تو دوا آسمان پر ہے - آپ دوا بھی کریں اور دعا بھی" (مجدد اعظم حصہ دوم ص 1209)

دیگر تفصیلات آگے ملاحظہ ہوں۔

## 77- ایک سخت بیماری: فصل پہلی ص 134 خلاصہ اقتباسات:

رسالہ ریویو آف ریلیجنز جلد 13 نمبر 6 ص 231 کے ایک مضمون کا اقتباس کہ حضرت صاحب کی وفات ناگہانی ہوئی سارا دن پیغام صلح لکھنے میں مصروف رہے اور شام کو حسب معمول سیر کے لئے تشریف لے گئے رات کو وہ ایک سخت بیماری میں (یعنی دست اور قے للمولف برنی) مبتلا ہو گئے صبح آپ کا وصال ہو گیا۔ آپ کی وفات کی خبر احمدی جماعت کے لئے بالکل ناگہانی تھی چنانچہ جس جگہ خبر پہنچی لوگوں کو اس کی صداقت پر

اعتبار نہ آیا۔

اخبار الحکم کا اقتباس:

جب آپ 26 اپریل 1908ء کو لاہور تشریف لے گئے اس وقت آپ پر وحی ہوئی تھی جو آپ کی وفات پر دلالت کرتی ہے مباش ایمن ازبازی روزگار۔ (الحکم خاص نمبر جلد 37 نمبر 18-19 مورخہ 28 مئی 1934ء)

دو اقتباس ریویو آف ریلیجز سے اور لے لئے گئے ہیں جن میں قریباً وہی مضمون ہے جو اوپر پہلے اقتباس میں درج ہے۔

---

نمبر 76 میں جو اعلان ڈاکٹر سید محمد حسین صاحب کی طرف سے شائع ہوا تھا اس میں حضرت صاحب کی اسہال کی بیماری کا ذکر تھا۔ برنی صاحب نے جب تک اس ایک بات کو دس دفعہ مختلف حوالوں کے پیرایہ میں دہرا نہیں لیا انہیں اطمینان نصیب نہیں ہوا۔ اگر کہیں اسہال کا لفظ بیماری کے ساتھ استعمال نہیں ہوا۔ وہاں خود قوسین میں بار بار اس کا اعادہ کرتے رہے۔

حضرت مرزا صاحب آخر انسان تھے۔ گو وہ خدمت دین کے لئے مامور تھے اور اس کام میں ان کے شب و روز گذرتے تھے۔ لیکن انسان کی جسمانی صحت کے جو اٹل قانون ہوتے ہیں ان کی زد سے کوئی انسان نہیں بچ سکتا چاہے وہ نبی ہو یا ولی۔ حضرت مرزا صاحب کی زندگی میں نقص صحت کے بہت سے مرحلے آئے لیکن اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے بخیر و عافیت گزار دیئے۔ اس سے قبل ذکر ہو چکا ہے کہ ذیابیطس کی شدید تکلیف کے باوجود اللہ تعالیٰ نے ان کی بصارت کو ضائع ہونے سے بچایا بلکہ آخر عمر تک ان کو چشمہ کا محتاج نہیں کیا۔ لیکن جس بیماری سے ان کا انتقال ہوا اس کے متعلق ان کو بتلا دیا گیا تھا کہ یہ پورے طور پر دور نہیں ہو گی بیچ بیچ میں افاقہ ہو جاتا تھا لیکن پھر بیماری لوٹ آتی تھی۔ جب تک خدا نے چاہا اس بیماری کی ہلاکت آفرینی سے آپ کو محفوظ رکھا لیکن جب آپ کا وقت آگیا تو پھر کوئی دوا دارو کام نہ آسکا۔ **کل من علیھا فان**

77- **موت کی ہلچل:** فصل پہلی ص 135 قاضی محمد اکمل صاحب کے مضمون کا

ایک اقتباس:

یوم وصال کی صبح کو گو علالت کی خبر مل چکی تھی مگر یہ معلوم نہ تھا کہ یہ صبح ہمارے لئے شام فراق بننے والی ہے۔ مجھے سماچار پریس میں بھیج دیا گیا۔ لیکن میں اپنے قلب میں کچھ اس طرح اضطراب پاتا کہ نہیں سمجھتا تھا کہ مجھے کیا ہو گیا۔ بجائے بارہ بجے کے سوا نو بجے ہی واپس چلا آیا۔ آتے ہی کیا دیکھتا ہوں کہ لوگ سراسیمہ پریشان اور حیران پھر رہے ہیں۔ ایک دو سے پوچھا مگر کچھ جواب نہیں ملا (شاید ہیضہ کے آثار میں گومگو کا عالم ہو - للمولف برنی) آخر معلوم ہوا کہ حضور اس وقت نازک حالت میں ہیں۔ (گویا نزع کی عام صورت نہیں للمولف برنی) تھوڑی دیر بعد انگریز ڈاکٹر آیا مگر آتے ہی چلا گیا (آخر تک موت کی خاص صورت ظاہر ہے۔ للمولف برنی) اور ادھر ایک دوست کو **اناللہ وانا الیہ راجعون** پڑھتے سن لیا۔ کلیجہ پکڑے دل مسوس کر رہ گیا۔" (اخبار الحکم خاص نمبر جلد 37 نمبر 18 - 19 / 21 - 28 مئی 1934ء)

---

اگر اس اقتباس میں سے برنی صاحب کی جا بجا "قلم کی شوخیوں" اور مہذب یا غیر مہذب ظرافتوں کو علیحدہ کر دیا جائے تو اس کے ہل چل والے اقتباس میں ایسی کون سی بات ہے جو قابل اعتراض ہے۔ جب انسان کا کوئی عزیز دنیا سے رخصت ہوتا ہے تو اس طرح کی ہلچل اس ماحول میں پیدا ہو جاتی ہے حضرت سعد بن معاذؓ کی وفات کا حال ابتداء میں درج ہو چکا ہے۔ تعجب ہے برنی صاحب کو اس ساری ہلچل میں اور بہت سی باتیں نظر نہ آئیں۔ نظر آئیں بھی تو انہیں درج فرما کر اس "جاسوسی کے ناول کی طرح بے حد دلچسپ اور دلفریب" کتاب کی "عظمت" کو داغدار کیوں کرتے۔ اس سلسلہ میں ڈاکٹر بشارت احمد صاحب کا ایک بیان ملاحظہ ہو:

"بعد میں ڈاکٹر سدرلینڈ پرنسپل میڈیکل کالج لاہور کو بھی جو بہت مشہور ڈاکٹر تھا بلایا گیا۔ لیکن موت کا کوئی علاج نہیں۔ حافظ فضل احمد پاس سورۃ یٰسین پڑھتے رہے اور آخر 26 مئی 1908ء کو مطابق 24 ماہ ربیع الثانی 1326ھ بروز منگل بوقت سوا دس بجے صبح احمدیہ بلڈنگس لاہور میں حضرت اقدس مرزا غلام احمد صاحب اس جہان فانی سے رحلت

فرما گئے اور اپنے محبوب حقیقی سے جا ملے۔ اناللہ و انا الیہ راجعون آخری وقت میں حضرت اقدس کی زبان پر صرف یہی کلمات تھے۔ ''اے میرے پیارے اللہ۔ اے میرے پیارے' اے میرے پیارے۔ اے میرے پیارے اللہ''۔ یہی الفاظ بڑی محبت بھرے لہجے میں آپ کہتے رہے۔ جب فجر کی نماز کی اذان کان میں پڑی تو پوچھا کیا صبح کا وقت ہو گیا۔ پھر باوجود سخت ناطاقتی اور کمزوری کے آپ نے نماز کی نیت باندھ لی اور نماز ادا کی۔ یہاں تک کہ آپ اپنے اس پیارے کو جا ملے جس کا جلال ظاہر کرنے کے لئے آپ رات دن کوشاں تھے۔

**حضرت اقدس کی زوجہ محترمہ کا صبر جمیل:** حضرت اقدس کی زوجہ محترمہ نے اس وقت صبر جمیل کا وہ اعلیٰ نمونہ دکھایا کہ جس سے حضرت اقدس کی قوت قدسی کا پتہ چلتا ہے۔ حضرت کی بیماری کے دوران میں آپ برابر چارپائی کے پاس برقعہ اوڑھے بیٹھی رہیں اور دعا کرتی رہیں۔ اور کبھی کبھی سجدہ میں گر جاتیں اور بار بار یہی کہتی تھیں کہ اے حی و قیوم خدا۔ اے میرے پیارے خدا۔ اے قادر مطلق خدا۔ اے مردوں کے زندہ کرنے والے خدا تو ہماری مدد کر۔ اے وحدہ لا شریک خدا میرے گناہوں کو بخش' میں گنہگار ہوں۔ اے میرے مولا میری زندگی بھی ان کو دے دے میری زندگی کس کام کی یہ تو دین کی خدمت کرتے ہیں۔

بار بار آپ کی زبان پر یہی کلمات تھے۔ اور آخر جب حالت بالکل نازک ہو گئی تو فرمایا کہ: ''اے میرے پیارے خدا یہ تو ہمیں چھوڑتے ہیں مگر تو نہ ہمیں چھوڑیو۔'' حضرت اقدس کی وفات پر آپ نے کسی قسم کا جزع فزع نہیں فرمایا۔ اور جب دیگر مستورات نے رونا شروع کیا تو آپ نے جھڑک دیا کہ میرے تو وہ خاوند تھے جب میں نہیں روتی تو تم رونے والی کون ہو'' غرضیکہ صبرو استقلال کا نہایت اعلیٰ درجہ کا نمونہ دکھایا۔

**خدام کا صبر جمیل:** ایسے سخت صدمہ کے وقت میں نہ صرف آپ کے خاندان کے لوگوں کو بلکہ تمام خدام کو اللہ تعالیٰ نے بڑا صبر عطا فرمایا۔ کوئی جزع فزع نہیں کی گئی کسی

کے منہ سے کوئی شکوہ کا یا بے صبری کا کلمہ نہیں نکلا۔ ایسے مصائب کے وقت میں جو صبر کا نمونہ خود حضرت اقدس دکھایا کرتے تھے وہی آپ کے خدام نے دکھایا۔ بلکہ سب کے سب ایسے نازک موقعہ پر تجہیز و تکفین کے کاموں میں نہایت مستقل مزاجی کے ساتھ لگ گئے۔ یہاں تک کہ لاہور کے مخالفین آتے تو حیران ہو کر واپس چلے جاتے تھے اور یقین نہ کرتے تھے کہ حضرت مرزا صاحب فوت ہو گئے ہیں۔ کیونکہ ان کو چیخیں مار کر روتا ہوا اور آہ و بکا میں مصروف کوئی نہ دکھائی دیتا تھا۔" (مجدد اعظم حصہ دوم مصنفہ ڈاکٹر بشارت احمد صاحب ص 1209 - 1210)۔

**بعض اشد مخالفین کا سفلہ پن:** لاہور میں بعض اشد مخالفوں نے اس موقعہ پر جس کمینہ پن کا نمونہ دکھایا اس کی نظیر شاید بہت کم ملے گی۔ حضرت اقدس کی وفات کی خبر مشہور ہوتے ہی ان لوگوں نے ایک ہڑبونگ مچا دی اور بڑی تعداد میں آوازے کسے اور نعرے لگاتے ہوئے حملہ کر کے ڈاکٹر سید محمد حسین شاہ صاحب کے مکان پر آنے لگے ----- تمام دن خوشی سے دیوانے ہو ہو کر عجب عجب خفیف الحرکاتی کا مظاہرہ کرتے رہے جس کا ذکر کرنا یہاں فضول ہے۔ ان کے مولوی اور پیر ان سب باتوں کو دیکھتے اور خوش ہوتے اور خلاف تقویٰ اور تزیل شان اسلام حرکات قبیحہ سے بالکل نہ روکتے بلکہ در پردہ اکساتے۔ یہاں تک کہ جب حضرت اقدس کا جنازہ لے کر احمدی جماعت سٹیشن کو روانہ ہوئی تو ان بازاری لوگوں نے اپنے میں سے ایک شخص کا منہ کالا کر کے اسے ایک چارپائی پر لٹا کر جنازہ اٹھایا اور آگے آگے وہ فرضی جنازہ اور پیچھے پیچھے یہ لوگ ہائے ہائے مرزا ہائے مرزا کے نعرے لگاتے اور مصنوعی ماتم کرتے سٹیشن کی طرف چل پڑے۔ ظاہر ہے کہ ایسے رنج و غم کے موقعہ پر تمسخر' یہ استہزا اور کمینہ پن کا مظاہرہ کس قدر مزید رنج و غم کا موجب ہوا ہو گا۔ لیکن احمدی جماعت کے افراد نے بڑے صبر سے کام لیا ---- بلکہ یہ قبیح حرکت ان کے ازدیاد ایمان کا موجب بنی کہ اگر مسلمانوں کی حالت ایسی ناگفتہ بہ نہ ہو گئی ہوتی تو کسی مصلح کے آنے کی ضرورت ہی کیا تھی۔ پھر ان مخالفین نے ریلوے کے حکام کو خفیہ طور پر یہ جھوٹی رپورٹ دی کہ مرزا غلام احمد ہیضہ سے مر گیا ہے اور ہیضہ چونکہ متعدی مرض ہے اس لئے ایسے آدمی کی نعش جو کسی متعدی مرض سے فوت ہوا ہو

نمونہ تو اس وقت دے سکتے تھے جب ان کی شادی ہوئی ہوتی۔ ''اسی طرح حضرت عیسیٰ نے شادی نہیں کی اور نہ جہاد کیا نہ متاہلانہ زندگی گذاری تو ان کی سیرت بھی مکمل سیرت کہے جانے کی مستحق نہیں'' (اخبار اہل حدیث امرتسر 4 ستمبر1931ء بحوالہ تجلیات رحمانیہ مصنفہ مولوی ابوا لعطاء صاحب جالندھری مطبوعہ قادیان 22 دسمبر1931ء)- اخبار اہلحدیث مشہور مخالف مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کی نگرانی میں شائع ہوتا تھا۔ عیسائیوں میں غیر شادی شدہ رہنا ہی روحانیت کی ترقی کا اعلیٰ نشان سمجھا جاتا ہے اس لئے ہزاروں لاکھوں عیسائی راہب اور راہبات تمام عمر شادی کے بغیر گذار دیتے ہیں۔

خود اناجیل میں شادی کا ذکر یونہی سرسری سا ہے جس کا اعتراف خود عیسائی مصنّفین کو ہے (ملاحظہ ہو انسائیکلو پیڈیا آف ریلیجن اینڈ ایتھکس جلد 8 ص 433 کالم 2 اور جو ہدایات اس سلسلے میں دی گئی ہیں وہ ایسی ہیں جو کسی بت پرست فلاسفر کی تعلیم میں بھی پائی جا سکتی ہیں (ایضاً) پھر واضح طور پر اس کا اعتراف کیا گیا ہے کہ:

"In the gospels we have no direct reference to marriage, with the exception of our lord's deliverances on the subject of divorce."

یعنی ''اناجیل میں ہمیں شادی کے متعلق کوئی براہ راست بیان نہیں ملتا سوائے اس کے کہ ہمارے خداوند نے طلاق کے متعلق کچھ بیانات دیئے ہیں'' (ایضاً)

عملی نمونے کا وجود تو دور کی بات ہے اناجیل میں تو شادی کے متعلق بھی کوئی مثبت نظریہ نہیں ملتا۔ بلکہ بعض عیسائی حلقوں میں تو شادی کو محض "Weakness of the Flesh" ''جسم کی کمزوری'' سمجھا گیا ہے اور شادی شدہ انسانوں کو اخلاقی طور پر درمیانے درجے کے انسان تصور کیا جاتا ہے۔

سینٹ جیروم (340 - 420 بعد از مسیح) اور سینٹ آگسٹائن (354 - 430) نے کنوارا رہنے اور کنوارپنے کی تعریف میں جو گیت گائے ہیں ان کو پڑھ کر ایسا محسوس ہوتا ہے کہ شادی کرنا اگر گناہ نہیں تو کم از کم روحانی طور پر بڑی گھٹیا قسم کی بات ہے۔

مسلم علماء کی تحریروں سے بعض اقتباسات پیش کئے جا چکے ہیں۔ سلسلہ کلام ختم کرنے

سے پہلے اس سلسلہ میں مزید حوالہ جات کا مطالعہ دلچسپی سے خالی نہ ہو گا۔

**مولانا عبدالحق صاحب حقانی کے الزامی جوابات:** جب تفسیر حقانی کے مصنف " عمدۃ المحدثین فخرالمفسرین، شیخ العلامہ مولانا محمد عبدالحق صاحب حقانی دہلوی کو پادری عمادالدین پادری فنڈر ماسٹر رام چندر اور ان کے زمانے کے دیگر پادریوں کی اسلام اور بانی اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق خرافات و ہزلیات کا جواب لکھنا پڑا تو انہوں نے وہی طرز اختیار کی جس کی مخالفین سلسلہ احمدیہ کو حضرت مرزا صاحب سے شکایت ہے۔ مفسر تفسیر حقانی نے جب انجیل کے بیان کے مطابق یہ لکھا کہ:

"حضرت مسیح علیہ السلام اور ان کے حواریوں کے ساتھ جوان جوان عورتیں رہا کرتی تھیں جس پر یہود کو بدگمانی ہوئی۔" (تفسیر حقانی جلد اول مقدمہ ص 69 ناشر کتب خانہ نعیمیہ دیوبند - یو پی - انڈیا)

تو اس پر بعض لوگوں کو اعتراض ہوا۔ اس کے متعلق مفسر نے حاشیہ پر لکھا:

"ایک مخفی کرسٹان (عیسائی - ناقل) نے جو محمد صالح و محمد صادق فرضی ناموں سے تضحیک اسلام کے لئے غلط پیشگوئیاں کیا کرتا ہے مفسر کو بے اعتبار بنانے کے لئے اس عبارت سے یہ الزام قائم کیا ہے کہ مفسر حضرت مسیح علیہ السلام کو زناکار ٹھہراتا ہے۔ جس کو ذرا بھی اردو عبارت سمجھنے کا سلیقہ ہے وہ فوراً اس مخفی کرسٹان کی تکذیب کر سکتا ہے اور کہہ سکتا ہے کہ جھوٹا الزام ہے۔" (ایضاً)

کاش مخالفین سلسلہ احمدیہ کو بھی حضرت مرزا صاحب کی عبارات کو سمجھنے کا سلیقہ ہوتا اور وہ سمجھ سکتے کہ ان پر حضرت مسیحؑ اور ان کی والدہ پر توہین کا الزام سراسر جھوٹا الزام ہے۔

**حضرت مسیح اور شعبدہ بازی:** مولانا عبدالحق صاحب نے ایک جگہ پادری عمادالدین کا یہ اعتراض نقل کیا ہے:

"سورۃ والضحیٰ میں لکھا ہے **ووجدک ضالا فھدی** اے محمدؐ تو گمراہ تھا پس تجھے ہدایت دی"

اس کا جواب ملاحظہ ہو:

"یہ بالکل جھوٹ ---- البتہ بقول یہود حضرت عیسیٰ علیہ السلام تو مصر میں شعبدہ بازی سیکھنے گئے تھے۔" (ایضاً ص 67)

پھر ایک اور اعتراض کے جواب میں اگلے صفحہ پر لکھتے ہیں:

"یہ ایسی بیہودہ گوئی اور جہالت ہے کہ جیسا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی جناب میں یہود جہالت اور تعصب اور بدگمانی کرتے ہیں کہ وہ چونکہ ایسے پیدا ہوئے تھے طبیعت میں شوخی تھی مصر جا کر کچھ شعبدے سیکھ آئے۔ مغز چلی باتیں کرنے لگے۔ خدا کا بیٹا بن بیٹھے شریعت انبیاء کی اور خود انبیاء کی اہانت کرنے لگے آخر کو اپنے کئے کی سزا کو پہنچے۔ **العیاذ باللہ**" (ایضاً ص 68)

آگے چل کر عیسائیوں کو مخاطب کر کے حقانی صاحب فرماتے ہیں:

"تم کو البتہ یہود سے مخالفت اور تعصب ہو تو بجا ہے کیونکہ وہ لوگ حضرت مسیح علیہ السلام کے بغیر باپ کے پیدا ہونے کو بری بات پر محمول کرتے ہیں کہ ان کی کسی آسمانی کتاب میں نہ کوئی بشارت ہے نہ کوئی خبر' ان کے مرید محض بے تک عہد عتیق کی آیات کو کھینچ کھانچ کر لاتے ہیں۔ تاہم تک نہیں ملتی نہ ان کے پاس کوئی معجزہ تھا نہ کوئی کرامت گھر سے آوارگی میں بھاگ کر مصر چلے گئے۔ وہاں بعض حکماء سے چند ادویہ مجربہ نقوش و عمل دیو و جن کے مجرب سیکھ آئے تھے اور یروشلم میں آکر اپنے کرشمے دکھا کر نبی کیا بلکہ خدا کا بیٹا بن بیٹھے۔ بہت سے احمق ان کے شعبدوں میں آ گئے۔ بہت کو سلطنت کا لالچ دیا اور چال چلن کے بھی اچھے نہ تھے۔ چند عورتیں ساتھ رہا کرتی تھیں۔ پہلے انبیاء کو چور اور بٹ مار کہا کرتے تھے (یوحنا باب - 1) پس گرفتار کئے گئے۔ اس وقت کوئی معجزہ بھی نہ دکھا سکے اور سب شعبدے بھول گئے۔ کہ آخرالامر چیخ چیخ کر بڑی ذلت سے جان دی۔" (ایضاً ص 76)

**انجیل کے جھوٹے مضامین:** ان کتابوں میں بہت سے ایسے جھوٹے مضامین درج ہیں جن کی شہادت آج تک کسی تاریخ میں نہیں پائی جاتی نہ عقل ان کو تسلیم کرتی ہے۔ مثلاً متی باب 27 میں لکھا ہے:

"حضرت عیسیٰ نے جب صلیب پر چلا کر جان دی تو ہیکل کا پردہ اوپر سے نیچے تک پھٹ گیا اور زمین کانپی اور پتھر تڑک گئے اور قبریں کھل گئیں۔ اور بہت لاشیں پاک لوگوں کی قبروں سے نکل کر مقدس شہر میں بہتوں کو نظر آئیں ملخصا" اور اس طرح لوقا نے 23 باب میں کہ چھٹے گھنٹہ کے قریب تھا کہ تمام زمین پر اندھیرا چھا گیا اور نویں گھنٹہ تک رہا اور سورج تاریک ہو گیا اور ہیکل کا پردہ بیچ سے پھٹ گیا۔۔۔۔۔۔ انتہی -------- انجیل متی باب 24 میں اور مرقس کے اندر 13 باب میں اور لوقا کے 20 باب میں مذکور ہے کہ حضرت مسیح نے اپنے حواریوں سے مخاطب ہو کر اپنے دوبارہ آنے کی بابت یہ فرمایا تھا کہ ان دنوں میں سخت مصیبت پڑے گی جو نہ کبھی پہلے پڑی ہے اور نہ آگے پھر پڑے گی اور سورج اندھیرا ہو جائے گا اور چاند اپنی روشنی نہ دے گا اور ستارے آسمان سے گر جائیں گے اور آسمان کی قوتیں ہل جائیں گی تب ابن آدم کو (یعنی مجھ کو) بادل پر بڑی قدرت اور جلال سے آتا دیکھیں گے ------- انتہی ------ اور انجیل مرقس میں یہ ہے کہ اس زمانہ کے لوگ جب تک یہ سب کچھ واقع نہ ہو لے گذر نہ جاویں گے حالانکہ اس زمانہ کے لوگ گذر گئے اور بہتوں کی تو انتظار میں آنکھیں بھی پتھرا گئیں تھیں۔ مگر ان سب چیزوں میں سے کوئی بھی انہوں نے نہ دیکھی۔" (ایضاً ص 139)

حقانی صاحب نے جگہ جگہ اپنے اس مقدمے میں حضرت موسیٰؑ، حضرت یعقوبؑ اور دیگر انبیاء علیہم السلام کے متعلق بھی الزامی جواب دیئے جنہیں ہم نظرانداز کرتے ہیں۔

اس سلسلے میں دیگر اسلامی علماء خصوصاً اہل سنت کی آراء ملاحظہ ہوں:

**جناب مولوی آل حسن صاحب کی رائے:** "کلیتہ" یہ بات ہے کہ اکثر پیشگوئیاں انبیائے بنی اسرائیل اور حواریوں کی ایسی ہی ہیں جیسے خواب اور مجذوبوں کی بڑ۔" (استفسار ص 133)

"اشعیا اور ارسیا اور عیسیٰ علیہم السلام کی سی غیب گوئیاں قواعد نجوم اور رمل سے بخوبی نکل سکتی ہیں۔" (ایضاً ص 236)

"حضرت عیسیٰؑ کا معجزہ احیائے میت کا بعضے بھان متی کرتے پھرتے ہیں کہ ایک آدمی کا سر کاٹ ڈالا بعد اس کے سب کے سامنے دھڑ سے ملا کر کہا کہ اٹھ کھڑا ہو وہ اٹھ کھڑا

ہوا۔ (ایضاً۔ ص 236)

"حضرت عیسیٰ نے کون سا مرتبہ درشت گوئی کا اٹھا رکھا جو یہودیوں کے خطاب میں ان کی کفریات پر نہیں کیا" (ایضاً ص 417)

"حضرت عیسیٰ ایک انجیر کے درخت پر صرف اس جہت سے کہ اس میں پھل نہ تھا خفا ہوئے۔ پس جمادات پر خفا ہونا عقلا کمال جہالت کی بات ہے۔" (ایضاً ص 417)

**مولوی رحمت اللہ صاحب مہاجر مکی کے الزامی جواب کی توجیہہ:** مولوی رحمت اللہ صاحب اپنی کتاب ازالتہ الاوہام کے دیباچے میں الزامی جواب کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ترجمہ

"چونکہ پادری صاحبان جناب خیرا لبشر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور قرآن کریم اور حدیث نبوی کے متعلق بے ادبی کے کلمات زبان پر لاتے ہیں اور تحریر کرتے ہیں اور اپنی عاقبت سے نہیں ڈرتے اور دھوکہ دینے والے دلائل لکھتے ہیں پس ناچار ہم نے ان کے جواب میں اسی رنگ میں الزامی جواب نقل کئے ہیں اور ان کی کتب مقدسہ کی روایات کو بطور مشتے نمونہ از خروارے علیحدہ لکھ دیا ہے اور حاشا وکلا کسی نبی کی ہجو اور مذمت کرنا میرے اعتقاد میں داخل نہیں اور نہ ہی ان کی مقرر کردہ شرائع کی اہانت مدنظر ہے بلکہ ہزار بار میں اس قسم کے خیالات سے بیزاری ظاہر کرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ کے سچے رسولوں کی رسالت پر اعتقاد رکھنا ہمارے عقائد میں سے ہے۔" (ازالتہ الاوہام ص 15)

**انجیلی مسیح کا کردار:** ترجمہ: اور ان آیات سے ظاہر ہے کہ منکران آنخضرت (یعنی مسیح کے منکر۔ ناقل) انہیں کھاؤ اور بادہ پرست سمجھتے تھے اور وہ عورت ان کے پاؤں کو چومتی تھی۔ اور عطر ملتی تھی اور جس وقت سے آپ تشریف لائے وہ عورت آپ کے پاؤں کو چومتی رہی اور وہاں سے نہ اٹھی' اور اس حال کو دیکھ کر فریسی اور دیگر لوگ بے اعتقاد ہو گئے اور آپ نے انہی افعال کی بناء پر اس فاحشہ عورت کے گناہوں کو بخش دیا اور بہت سی عورتیں آپ کے ساتھ رہتی تھیں۔ پس منکر کہے گا کہ چونکہ آپ خوبصورت جوان

تھے اس لئے عورتیں آپ پر عاشق ہو کر ساتھ ہو جاتیں۔ اور اپنے مال سے خدمت کرتی تھیں اور بعض کے متعلق تو آپ کا عشق و محبت متحقق تھا۔ اور شراب نوشی کی وجہ سے ان عورتوں کی حاجت روائی فرماتے تھے اور نکاح کی حاجت نہ رکھتے تھے جیسا کہ دریا گنگا و جمنا کے کنارے پر ہزارہا فقیر بیٹھے ہیں اور اس طریق کو اختیار کر کے نکاح سے فارغ ہیں۔" (ازالتہ الاوہام ص 368)

مولانا رحمتہ اللہ مہاجر مکی نے اپنی کتاب میں نہ صرف مسیح کے کردار کے متعلق بلکہ بائبل کے دوسرے انبیاء کے اخلاق کے متعلق بھی بائبل کے حوالہ جات سے روشنی ڈالی ہے۔ ظاہر ہے کہ غیر مذاہب کی مستند کتابوں سے اگر خصم پر حجت قائم کی جائے تو اس سے یہ مطلب نہیں کہ حجت قائم کرنے والا خود ان اعتقاد کا قائل ہے۔

**مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری:** "تورات اور انجیل کے مسودہ سے تشبیہہ اس کی حالت موجودہ کے لحاظ سے ہے۔ جس میں ایسے مضامین بھی ہیں کہ حضرت لوط نے (معاذ اللہ) شراب پی کر اپنی لڑکیوں سے زنا کیا (پیدائش باب 19)۔ مسیح نے شراب کی دعوت میں شراب کے کم ہونے پر معجزہ سے شراب کو بڑھا دیا۔ انجیل یوحنا باب 2 ورنہ حقیقی تورات انجیل نور ہدایت اور رحمت تھی" (تفسیر ثنائی جلد 2 مطبوعہ امرتسر ص 17)

**انجیل میں مسیح کی حقیقت کا نشان نہیں ملتا:** مولانا ابوالاعلیٰ مودودی صاحب فرماتے ہیں:

"آج دنیا کی کسی کتاب میں (سوائے قرآن کے) مسیح کی اصلی تعلیم اور خود ان کی حقیقت کا نشان نہیں ملتا۔ بائبل کے عہد جدید میں جو کتابیں اناجیل اربعہ کے نام سے موجود ہیں انہیں اٹھا کر دیکھ جاؤ سب حلول ابنیت اور عینیت کے فاسد تخیلات سے آلودہ ہیں۔ کہیں حضرت ابراہیمؑ کو بشارت ہوتی ہے کہ تیرا بچہ خدا کا بیٹا کہلائے گا۔ (لوقا 1:35) کہیں خدا کی روح کبوتر کی مانند یسوع پر اتر آئی اور پکار کر کہتی ہے کہ "یہ میرا پیارا بیٹا ہے" (متی 16: 17) کہیں مسیح خود کہتا ہے کہ میں خدا کا بیٹا ہوں اور تم مجھے قادر مطلق کے دائیں جانب بیٹھے ہوئے دیکھو گے مرقس (14: 62) کہیں روز جزا میں خدا کی بجائے مسیح کو

تخت جلال پر بٹھایا جاتا ہے اور سزا و جزاء کے فرمان نافذ کرتا ہے (متی 25 : 31 - 46) کہیں مسیح کے منہ سے کہلوایا جاتا ہے کہ "باپ مجھ میں ہے اور میں باپ میں ہوں (یوحنا 10 : 38) کہیں اس راست گو انسان کی زبان سے یہ غلط الفاظ نکلوائے جاتے ہیں کہ "میں خدا سے نکل کر آیا ہوں" (یوحنا 8 : 42) کہیں اس کو اور خدا کو بالکل ایک کر دیا جاتا ہے اور اس کی طرف یہ قول منسوب کیا جاتا ہے کہ "جس نے مجھے دیکھا اس نے باپ کو دیکھا" اور "باپ مجھ میں رہ کر اپنے کام کرتا ہے" (یوحنا 14 : 9 - 10) کہیں خدا کی تمام چیزیں مسیح کی طرف منتقل کر دی جاتی ہیں۔ یوحنا (3 : 35) اور خدا اپنی خدائی کا سارا کاروبار مسیح کے سپرد کر دیتا۔ (یوحنا 5 : 20 - 22) " (تفہیمات جلد دوم ص 16 ناشر اسلامک پبلیکیشنز لمیٹڈ لاہور اشاعت سوم 1964)

**مرزا قادیانی صاحب کی معذرت:** فصل ساتویں ص 347

"ہم ناظرین پر ظاہر کرتے ہیں کہ ہمارا عقیدہ حضرت مسیح علیہ السلام پر نہایت نیک عقیدہ ہے اور دل سے یقین رکھتے ہیں کہ وہ خدائے تعالیٰ کے سچے نبی اور اس کے پیارے تھے ------ لیکن عیسائیوں نے جو ایک ایسا یسوع پیش کیا ہے جو خدائی کا دعویٰ کرتا تھا اور بجز اپنے نفس کے تمام اولین اور آخرین کو لعنتی سمجھتا تھا ----- سو ہم نے اپنے کلام میں ہر جگہ عیسائیوں کا فرضی یسوع مراد لیا ہے۔ اور خدا تعالیٰ کا ایک عاجز بندہ عیسیٰ ابن مریم جو نبی تھا جس کا ذکر قرآن شریف میں ہے وہ ہمارے درشت مخاطبات میں ہرگز مراد نہیں" (انوار القرآن حصہ دوم ص 2)

---

**حضرت موسیٰ علیہ السلام کے متعلق:** اس سلسلہ میں کتاب الاذکیا سے ذیل کا حوالہ لائق مطالعہ ہے۔ ہم نے پورا حوالہ ہی درج کر دیا ہے تاکہ قارئین کی "بشاشت طبع" کا سامان بھی ساتھ ساتھ ہوتا رہے! یہ وہ کتاب ہے جسے مسلمان علماء سفر و حضر میں ساتھ رکھتے ہیں اور اس کے "لطائف علمیہ" سے اپنی مجلسوں کو گرماتے ہیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے **متعلق** الزامی جواب کا ایک **فقرہ** ملاحظہ ہو:

"تو جس موسیٰ کے بارے میں سوال کر رہا ہے وہ ایسا ہے کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا اقرار نہیں کرتا اور اس نے ان کی اتباع کا ان کو حکم نہیں دیا اور نہ اس نے ان کی آمد کی بشارت دی تو میں اس کو نہیں پہچانتا اور نہ میں اس کی نبوت کا اقرار کرتا ہوں اور وہ میرے نزدیک ایک رسوائے عالم شیطان ہے"

لیجئے پورا حوالہ ملاحظہ کیجئے:

**ایک یہودی عالم کو حضرت موسیٰ کے متعلق الزامی جواب:** کتاب الاذکیا مولفہ علامہ ابن الجوزی کا ایک ورق:

"یعقوب اشحام کہتے ہیں کہ مجھ سے ابوالہذیل نے بیان کیا کہ ایک یہودی بصرے میں آیا اور اس نے عام متکلمین کو بند کر دیا۔ میں نے اپنے چچا سے کہا میں اس یہودی سے مناظرہ کرنے کے لئے جانا چاہتا ہوں۔ چچا نے کہا بیٹا! وہ متکلمین بصرہ کی ایک جماعت کو ہرا چکا ہے۔ میں نے کہا مجھے ضرور جانا ہے تو چچا نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور ہم اس یہودی کے پاس پہنچ گئے تو میں نے اس کو اس حال میں پایا کہ وہ لوگوں سے جو اس سے بحث کرتے ہیں اپنے سامنے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نبوت کا اقرار کراتا ہے۔ پھر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا انکار کرتا ہے۔ پھر کہتا ہے کہ ہم اس نبی کے دین پر ہیں جس کی نبوت پر ہم (مسلمانوں) نے بھی اتفاق کیا (اور ہم نبوت محمدی سے اتفاق نہیں کرتے) تو ہم اس دین کو کیوں مانیں جس کا نبی متفق علیہ نہیں ہے اور اس کا اقرار کیوں کریں۔ اب میں اس کے سامنے پہنچ گیا۔ میں نے کہا میں تجھ سے سوال کروں یا تو مجھ سے سوال کرے گا۔ اس نے کہا بیٹا کیا تو دیکھتا نہیں کہ میں نے تیرے مشائخ کو تو گفتگو میں بند کر رکھا ہے۔ میں نے کہا ان باتوں کو چھوڑو اور ان دو باتوں میں سے ایک کو اختیار کرو۔ اس نے کہا کہ میں سوال کرتا ہوں کیا موسیٰ اللہ کے انبیاء میں سے ایک ایسے نبی نہیں ہیں جن کی نبوت صحیح اور ان کی دلیل نبوت ثابت ہے۔ تو اس کا اقرار کرتا ہے یا انکار۔ اگر انکار کرتا ہے تو تو اپنے صاحب (یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم) کی مخالفت کرے گا۔

میں نے اس سے کہا کہ جو سوال تو موسیٰ کے بارے میں مجھ سے کر رہا ہے میرے

نزدیک اس میں دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ میں اقرار کرتا ہوں اس موسیٰ کی نبوت کا جس نے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کے صحیح ہونے کی خبر دی ہے اور ہم کو حکم دیا ان کی اتباع کا اور بشارت دی ان کی نبوت کی۔ اگر تو اس موسیٰ کے بارے میں مجھ سے سوال کر رہا ہے تو میں اس کی نبوت کا اقرار کرتا ہوں۔ اور اگر تو جس موسیٰ کے بارے میں سوال کر رہا ہے وہ ایسا ہے کہ وہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا اقرار نہیں کرتا اور اس نے ان کی اتباع کا ہم کو حکم نہیں دیا اور نہ اس نے ان کی آمد کی بشارت دی تو میں اس کو نہیں پہنچانتا اور نہ میں ان کی نبوت کا اقرار کرتا ہوں اور وہ میرے نزدیک رسوائے عالم شیطان ہے تو وہ میرے جواب سے بوکھلا کر رہ گیا۔ پھر اس نے کہا توریت کے بارے میں تو کیا کہتا ہے میں نے کہا توریت کے بارے میں بھی میرے نزدیک دو صورتیں ہیں۔ اگر وہی توریت مراد ہے جو اس موسیٰ پر نازل ہوئی تھی جس نے ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا اقرار کیا تھا تو یہ توریت حق ہے اور اگر وہ توریت مراد ہے جس کا تو دعویٰ کر رہا ہے تو جھوٹی ہے اور میں اس کی تصدیق نہیں کروں گا۔

پھر اس نے کہا میں تجھ سے علیحدگی میں ایک بات کہنا چاہتا ہوں جو صرف میرے اور تیرے درمیان ہو گی۔ میں نے خیال کیا شاید کوئی نیک بات ہو۔ میں اس کے قریب پہنچ گیا۔ اس نے آہستہ آہستہ مجھے گالیاں دینا شروع کر دیں کہ تیری ماں ایسی اور ایسی ہے اور جس نے تجھے تعلیم دی اس کی ماں ایسی ہے۔ وہ گالیوں میں بجائے کنایہ کے عریاں الفاظ استعمال کر رہا تھا۔ دراصل وہ کوشش کر رہا تھا کہ میں اس پر حملہ کر بیٹھوں۔ پھر اس کو یہ کہنے کا موقعہ مل جائے گا کہ مجھ پر حملہ کر دیا گیا (اس لئے میں جا رہا ہوں مگر وہ اس میں کامیاب نہ ہو سکا) پھر میں نے حاضرین مجلس سے خطاب کیا اور میں نے کہا اللہ تم کو عزت دے۔ کیا میں نے اس کو جواب نہیں دیا۔ انہوں نے کہا بیشک' پھر میں نے کہا اس پر لازم نہ تھا کہ میرے جوابات کو رد کرتا سب نے کہا ضرور۔ پھر میں نے کہا کہ اس نے جب مجھ سے سرگوشی کی تو مجھے ایسی گالیاں دیں جن سے حد واجب ہوتی ہے اور میرے استاد کو بھی ایسی ہی گالیاں دیں اور اس نے یہ خیال کیا تھا کہ میں (یہ مغلظات سن کر)

اس پر حملہ کر دوں گا۔ پھر اس کو یہ دعویٰ کرنے کا موقعہ مل جائے گا کہ ہم نے اس پر حملہ کیا تھا۔ اب تم پہچان چکے ہو کہ کس قماش کا شخص ہے۔ بس پھر تو عوام کے ہاتھوں سے اس پر جوتے پڑنا شروع ہو گئے اور وہ بصرے سے بھاگتا ہوا نکلا اور وہاں کے لوگوں کے ذمہ اس کا بہت سا قرضہ تھا۔ اس کو بھی چھوڑ گیا کیونکہ اس طرح لاجواب ہونے کے بعد جو چیز اس کو پیش آئی وہ خطرناک تھی۔"

(لطائف علمیہ ص 257 - 258 ترجمہ اردو کتاب الاذکیا مولفہ امام ابن الجوزی رحمتہ اللہ علیہ۔ مترجمہ مولانا اشیاق احمد صاحب مدرس دارالعلوم دیو بند تیسرا ایڈیشن۔ ناشر اشتیاق بکڈپو - دیوبند یو پی 1965ء کتاب کے مولف علامہ امام ابن الجوزی (المتوفی 597) کا تعارف اس طرح کرایا گیا ہے:

"وہ عظیم محدث جس کے ہاتھ پر بیس ہزار یہود اور نصاری نے اسلام قبول کیا تھا۔"

(سرورق) اردو ترجمہ کا پیش لفظ مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند کا لکھا ہوا ہے -

**مخالفین کے مسلمات کو پیش کرنا توہین کے مترادف نہیں:** اصولی طور پر یہ بات ذہن نشین کر لینی چاہئے کہ مخالفین کی اپنی کتب سے ان کے اقوال و عقائد اور مسلمات کو پیش کرنا توہین کے مترادف نہیں بلکہ بعض اوقات گذارش احوال واقعی اور اظہار حق کے لئے ایسا کرنا ضروری ہوتا ہے۔

6- **مریم کی عصمت:** فصل ساتویں ص 348 خلاصہ اعتراض (1) حضرت مرزا صاحب نے فرمایا حضرت مریم نے یہ عہد کیا تھا کہ میں ہیکل کی خدمت کروں گی باوجود اس کے یہ عہد توڑا گیا اور نکاح کیا گیا ان تاریخوں میں جو یہودی مصنفین نے لکھی ہیں اور باتوں کو چھوڑ کر اگر یہی دیکھا جائے تو یہ لکھا ہے کہ یوسف کو مجبور کیا گیا کہ وہ نکاح کرے اور اسرائیلی بزرگوں نے اسے کہا کہ ہر طرح تمہیں نکاح کرنا ہو گا۔ اب اس واقعہ کو مد نظر رکھ کر دیکھو کہ کس قدر اعتراضات وارد ہوتے ہیں۔ (اخبار الحکم مورخہ 24 اپریل 1902ء)

(2) غرض اس جگہ ایک معترض کا حق ہے کہ (انجیل کے بیان کے مطابق - ناقل) وہ یہ گمان کرے کہ اس نکاح کی یہی وجہ تھی کہ قوم کے بزرگوں کو مریم کی نسبت ناجائز حمل کا شبہ پیدا ہو گیا تھا۔ اگرچہ ہم قرآن شریف کی تعلیم کی رو سے یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ وہ حمل محض خدا کی قدرت سے تھا (اپنے اعتقاد کی وضاحت کر دی۔ لیکن مخالف کو بہر حال اعتراض کرنا ہے سو وہ اعتراض کئے جاتا ہے! - ناقل) تاکہ خدا تعالیٰ یہودیوں کو قیامت کا نشان دے ---- القصہ حضرت مریم کا نکاح محض شبہ کی وجہ سے ہوا ورنہ جو عورت بیت المقدس کی خدمت کے لئے نذر ہو چکی تھی اس کے نکاح کی کیا ضرورت تھی۔ افسوس! اس نکاح سے بڑے فتنے پیدا ہوئے اور یہود نابکار نے ناجائز تعلق کے شبہات شائع کئے" (چشمہ مسیحی ص 27 - 28)

(3) "اور مریم کی وہ شان ہے جس نے ایک مدت تک اپنے تئیں نکاح سے روکا۔ پھر بزرگان قوم کے نہایت اصرار سے بوجہ حمل کے نکاح کر لیا۔ گو لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ برخلاف تعلیم توریت عین حمل میں کیونکر نکاح کیا گیا اور بقول ان کے عہد کو کیوں توڑا گیا اور تعدد ازدواج کی کیوں بنیاد ڈالی گئی۔ یعنی باوجود یوسف نجار کی پہلی بیوی کے ہوتے ہوئے مریم کیوں راضی ہوئی کہ یوسف نجار کے نکاح میں آوے۔ مگر میں کہتا ہوں کہ یہ سب مجبوریاں تھیں جو پیش آگئیں۔ اس صورت میں وہ لوگ قابل رحم تھے نہ قابل اعتراض" (کشتی نوح ص 16)

(4) حضرت مسیح ابن مریم اپنے باپ یوسف کے ساتھ بائیس برس تک نجاری کا کام کرتے رہے ہیں۔ (ازالہ اوہام ص 303)

---

1- مخالف نے "مریم کی عصمت" عنوان رکھنے میں یہ شرارت کی ہے کہ قارئین کے ذہن پر یہ اثر پیدا ہو جیسے حضرت مرزا صاحب نعوذ باللہ حضرت مریم کی عصمت کے قائل نہ تھے حالانکہ اخبار الحکم کے پہلے حوالہ میں صاف لکھا ہے:

"ان تاریخوں میں جو یہودی مصنّفین نے لکھی ہیں اور باتوں کو چھوڑ کر اگر یہی دیکھا جائے تو یہ لکھا ہے کہ یوسف کو مجبور کیا گیا کہ وہ نکاح کر لے اور اسرائیلی بزرگوں نے

اسے کہا کہ ہر طرح تمہیں نکاح کرنا ہو گا۔" (طالمود کے بیان کے مطابق یہودی مسیح کی پیدائش کو (نعوذ باللہ) ناجائز سمجھتے تھے۔ ملاحظہ ہو انسائیکلو پیڈیا .بلیکا جلد سوم ص 2968 کالم نمبر2 عنوان مریم)

بہرحال ہم مخالف کے شکر گذار ہیں کہ اس نے خود ہی اپنے تمہیدی حوالے میں اس حقیقت کو واشگاف کر دیا کہ یہ خیالات حضرت مرزا صاحب نے حجت قائم کرنے کی غرض سے بطور الزام عیسائیوں کے سامنے پیش کئے ہیں۔ برنی صاحب نے جو دوسرے حوالہ جات اس سلسلہ میں درج کئے ہیں وہاں بھی اسی حقیقت کو مدنظر رکھنا چاہئے۔

(2) اس حوالہ کی ابتداء بھی ان الفاظ سے ہوتی ہے "غرض اس جگہ ایک معترض کا حق ہے اور ہم نے بریکٹ میں "انجیل کے بیان کے مطابق" کے الفاظ لکھ دیئے ہیں اس لئے کہ چشمہ مسیحی کے اس حوالہ کا آغاز اس طرح ہوتا ہے:

"دیکھتے نہیں کہ انجیل کس قدر اعتراضات کا نشانہ ہے ------ اب اعتراض یہ ہے کہ اگر درحقیقت معجزہ کے طور پر یہ حمل تھا کہ مریم مدت العمر ہیکل کی خدمت میں رہے گی پھر کیوں عہد شکنی کر کے اور اس کی خدمت بیت المقدس سے الگ کر کے یوسف نجار کی بیوی بنایا گیا؟ تیسرا اعتراض یہ ہے کہ یہ توریت کی رو سے بالکل حرام اور ناجائز تھا کہ حمل کی حالت میں کسی عورت کا نکاح کیا جائے۔ پھر کیوں خلاف حکم توریت مریم کا نکاح عین حمل کی حالت میں یوسف سے کیا گیا۔" (چشمہ مسیحی, صفحہ 26-27)

معلوم ہوا کہ حضرت مرزا صاحب کے نزدیک نہ حضرت مریمؑ کا کردار قابل اعتراض تھا نہ مسیح کی پیدائش وہ تو مروجہ اناجیل کی تفصیلات کے متعلق معترضین خصوصاً یہودیوں کے اعتراضات کی طرف توجہ دلا رہے ہیں اپنے اعتقاد کی نسبت تو انہوں نے صاف بیان فرما دیا:

"ہم قرآن شریف کی تعلیم کی رو سے یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ وہ حمل محض خدا کی قدرت سے تھا" (چشمہ مسیحی ص 27)

"آنحضرت صلعم کے حضرت مسیحؑ اور ان کی والدہ پر بہت بڑے احسانات ہیں کہ آپؐ نے انہیں ہر قسم کے الزام سے بری کیا جو ان کے مخالف یہودی ان پر لگاتے تھے۔"

(ارشاد حضرت مرزا صاحب مندرجہ ملفوظات احمدیہ جلد ہفتم ص 461 مرتبہ محمد منظور الٰہی)

"یہ صرف حضرت نبی کریمؐ ہی تھے جو بڑے زور سے ان کے مصدق بنے اور مخالفین کے ہر قسم کے الزامات سے ان کی بریت کی" (ایضاً)

پھر فرمایا:

"ان کی (یعنی مسیحؑ کی - ناقل) پیدائش بھی پاک تھی اور ان کا مرنا عام لوگوں کی طرح صلیب پر نہ تھا" (ارشاد حضرت مرزا صاحب مندرجہ ملفوظات احمدیہ جلد اول ص 324)

پہلے حوالہ میں بھی انہوں نے یہودی مصنّفین کا ذکر کیا تھا۔ اس حوالے کے آخر میں بھی صاف لکھ دیا:

"اور یہود نابکار نے ناجائز تعلقات کے شبہات شائع کئے۔"

اور مخالف حقائق سے آنکھیں بند کر کے یہ ضد کر رہا ہے کہ حضرت مرزا صاحب حضرت مریم کی توہین کے مرتکب ہو رہے ہیں۔ العجب!

(3) تیسرے حوالے میں بھی انہی یہودی مصنّفین کے اعتراضات کا ذکر ہے۔ "لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ برخلاف تعلیم توریت عین حمل میں کیونکر نکاح کیا گیا۔" وغیرہ

اس حوالے میں بھی انہی امور کا اعادہ ہے جن کا ذکر پہلے حوالے میں موجود ہے اور آخر میں لکھا ہے کہ اگر بفرض محال ایسا ہی ہوا ہے جیسے یہودی سمجھتے ہیں تو یہ سب مجبوریاں تھیں جو پیش آ گئیں۔ اسرائیلی بزرگوں نے اگر حضرت مریم کو نکاح پر مجبور کیا تھا تو وہ لوگ قابل رحم تھے نہ قابل اعتراض۔ اس سے ہرگز ہرگز یہ مراد نہیں کہ حضرت مرزا صاحب یہودی مصنّفین کے ناجائز تعلقات کے شبہات کی تصدیق کر رہے ہیں۔ وہ تو صاف لکھ چکے ہیں کہ:

"ہم قرآن شریف کی تعلیمات کی رو سے یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ وہ حمل محض خدا کی قدرت سے تھا" (چشمہ مسیحی ص 27)

"بعض افراد امت کی نسبت فرمایا کہ وہ مریم صدیقہ سے مشابہت رکھیں گے جس

نے پارسائی اختیار کی۔" (کشتی نوح ص 45)

جس کتاب سے مخالف حضرت مریم کی توہین کا الزام حضرت مرزا صاحب پر عائد کرتا ہے اور لکھتا ہے کہ

"اللہ رے بے باکی کیسے طنز آمیز کنایات ہیں کہ ایمان لرز جائے۔" (ق م - ص 909)

جس کتاب میں حضرت مرزا صاحب حضرت مریم صدیقہ کی پارسائی کا واضح الفاظ میں اعتراف فرماتے ہیں اسی کتاب میں مخالف کو طنز آمیز کنایات نظر آتے ہیں۔ ۔ (مولانا محمد عبدالحق صاحب حقانی کا حوالہ اس سلسلہ میں ایک بار پھر پڑھ لیجئے: "تم کو البتہ یہود سے مخالفت اور تعصب ہو تو بجا ہے کیونکہ وہ لوگ حضرت مسیح علیہ السلام کے بغیر باپ کے پیدا ہونے کو بری بات پر محمول کرتے تھے۔" (تفسیر حقانی جلد اول)

(4) حضرت مرزا صاحب نے یوسف نجار کو جو حضرت مسیح کا باپ لکھا ہے تو بائبل کے اس حوالے کے مطابق جہاں ذکر ہے:

"کیا یہ یوسف کا بیٹا یسوع نہیں جس کے باپ اور ماں کو ہم جانتے ہیں" (یوحنا باب 6 آیت 42)

ورنہ حضرت مرزا صاحب تو اس بات کے قائل تھے کہ اللہ تعالیٰ نے

"حضرت عیسیٰ کو بغیر باپ محض قدرت سے پیدا کیا" (مواہب الرحمٰن ص 72)

حضرت مریم کے متعلق مزید بحث ضمیمہ دوم کے اعتراض نمبر23 (ق م - ص 909) کے ماتحت بھی موجود ہے۔ اگلے اعتراض پر تبصرہ بھی ملاحظہ ہو۔

7- لعنت۔ لعنت: فصل ساتویں ص 34

(1) (مرزا صاحب نے) فرمایا تورات کی رو سے جو زنا کا نطفہ ہو وہ ملعون ہوتا ہے اور جو صلیب دیا جائے وہ بھی ملعون ہوتا ہے تعجب ہے عیسائیوں نے اپنی نجات کے واسطے کفارہ کا مسئلہ گھڑنے کے واسطے یہ تسلیم کرلیا کہ یسوع صلیب پر جا کر ملعون ہو گیا۔ جب ایک لعنت کو انہوں نے یسوع کے واسطے روا رکھا تو پھر (تورات کے بیان کے مطابق - ناقل) دوسری لعنت کو بھی کیوں نہ روا رکھ لیتے تا کہ کفارہ زیادہ پختہ ہو جائے۔ جب

لعنت کا لفظ آ گیا تو پھر کیا ایک اور کیا دو مگر قرآن شریف نے ان دونوں لعنتوں کا رد کیا ہے۔ اور دونوں کا جواب دیا ہے کہ ان کی پیدائش بھی پاک تھی اور ان کا مرنا عام لوگوں کی طرح صلیب پر نہ تھا۔" (ارشاد مرزا صاحب مندرجہ ملفوظات احمدیہ جلد اول ص 324)

(2) "آنحضرت صلعم کے حضرت مسیحؑ اور ان کی والدہ پر بہت بڑے احسانات ہیں کہ آپ نے انہیں ہر ایک قسم کے الزام سے بری کیا جو ان کے مخالف یہودی ان پر لگاتے تھے۔ ورنہ وہ خود تو جس دن سے پیدا ہوئے تھے اسی دن سے مخالفین کی لعنت کے مورد تھے۔ یہودیوں نے ان کے ساتھ کوئی کمی نہیں چھوڑی (اور ان کے قول کے مطابق - ناقل) ابتداء بھی ان کی لعنت سے ہے اور انتہاء بھی لعنت سے۔ اگر بنظر غور دیکھا جائے تو ان کا مصداق تو کوئی بھی نظر نہیں آتا۔ یہودی لوگ تو خیر لعنت کرتے ہی تھے لیکن خود (انجیل کے بیان کے مطابق - ناقل) ان کے حواری بھی لعنت کرنے سے باز نہ رہ سکے حواریوں میں سے ایک نے تین بار ان پر لعنت کی ----- یہ صرف نبی کریمؐ ہی تھے جو بڑے زور سے ان کے مصدق بنے۔ اس سے بڑھ کر اور کیا احسان ہو سکتا ہے کہ بجائے لعنت کے رحمت کا خطاب انہیں دلایا اور اب مسلمان ان پر رحمتہ اللہ کا لفظ بولتے ہیں" (ارشاد حضرت مرزا صاحب مندرجہ ملفوظات جلد ہفتم مرتبہ محمد منظور الٰہی ص 461)

---

ماشاء اللہ ماشاء اللہ مخالف کی طبع جدت پسند نے ان اقتباسات پر کیا سرخی جمائی ہے کہ پڑھنے والے کے دل پر فوراً یہ اثر پڑے کہ حضرت مرزا صاحب مسیح علیہ السلام کے لئے لعنت کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ نہ یہ دیکھا کہ گفتگو کا کون مخاطب ہے اور نہ یہ دیکھا کہ اپنے معتقدات کے مطابق حضرت مرزا صاحب نے مسیح علیہ السلام کے متعلق کیا کہا ہے۔ بس مخالف نے یہ دیکھ لیا کہ عیسائی عقیدہ کے مطابق مسئلہ کفارہ کی بنیاد صلیبی موت پر ہے جسے تورات میں لعنتی موت کہا گیا ہے۔ ("مسیح جو ہمارے لئے لعنتی بنا اس نے ہمیں مول لے کر شریعت کی لعنت سے چھڑایا کیونکہ لکھا ہے کہ جو کوئی لکڑی پر لٹکایا گیا ہو لعنتی ہے۔" (گلتیون باب 3 آیت 13) "اس نے اپنے بیٹے کو گناہ آلودہ جسم کی صورت

میں اور گناہ کی قربانی کے لئے بھیج کر جسم میں گناہ کی سزا کا حکم دیا۔" (رومیوں باب 8 آیت 3) "وہ جو پھانسی دیا جاتا ہے خدا کا ملعون ہے۔" (استثناء باب 21 آیت 23)

اسی طرح بغیر باپ سے پیدائش بھی توریت کی رو سے ناپاک ہے۔ ۔ (ملاحظہ ہو استثناء باب 23 آیت 2)

اور چونکہ حضرت مرزا صاحب نے عیسائیوں کے مقابل ان کی کتب سے ان اقوال کا ذکر کیا ہے اس لئے وہ گردن زدنی قرار دیئے گئے۔ لیکن مخالف نے یہ نہیں سوچا کہ انہی حوالہ جات میں عیسائیوں کے ان عقائد کی تردید بھی تو کی گئی ہے۔ ملاحظہ ہو:-

(1) "مگر قرآن شریف نے ان دونوں لعنتوں کا رد کیا اور دونوں کا جواب دیا کہ ان کی پیدائش بھی پاک تھی اور ان کا مرنا عام لوگوں کی طرح صلیب پر نہ تھا۔"

(2) "آنحضرت صلعم کے حضرت مسیحؑ اور ان کی والدہ پر بڑے احسانات ہیں کہ آپؐ نے انہیں ہر قسم کے الزام سے بری کیا جو ان کے مخالف یہودی ان پر لگاتے تھے۔"

(3) یہ صرف حضرت نبی کریمؐ ہی تھے جو بڑے زور سے ان کے مصدق بنے اور مخالفین کے ہر قسم کے الزامات سے ان کی بریت کی اس سے بڑھ کر اور کیا احسان ہو سکتا ہے کہ بجائے لعنت کے رحمت کا خطاب انہیں دلایا۔"

اگر اس تشریح کی موجودگی میں ان اقتباسات کا عنوان یہ رکھا جاتا:

"آنحضرت صلعم کا حضرت مسیحؑ پر احسان" یا "ہر قسم کے الزامات سے بریت" یا "لعنت کی بجائے رحمت کا خطاب" تو زیادہ موزوں ہوتا، لیکن جب مقصد حقائق سے غرض نہ ہو بلکہ قارئین کی "بشاشت طبع" کا سامان مہیا کرنا ہو تو پھر مخالف سے انصاف پسندی کی توقع ہی فضول ہے۔

یہ دونوں حوالہ جات ڈائری کے تھے۔ اس سلسلہ میں حضرت مرزا صاحب نے جو ملکہ وکٹوریہ کو ایک خط لکھا تھا اس میں اس امر کو ذیل کے رنگ میں پیش کیا تھا جس میں انہوں نے اس بات کی قطعی وضاحت کردی کہ یہ عیسائی عقیدہ کی خطرناک غلطی کا بیان ہو رہا ہے نہ کہ اپنے عقیدہ کی ترجمانی ہو رہی ہے۔ فرماتے ہیں:

"ایک غلطی عیسائیوں میں بھی ہے اور وہ یہ کہ وہ مسیح جیسے مقدس اور بزرگوار کی

نسبت جس کو انجیل شریف میں نور کہا گیا ہے نعوذ باللہ لعنت کا لفظ اطلاق کرتے ہیں ----
وہ جو بقول ان کے خدا سے نکلا ہے اور وہ جو سراسر نور ہے اور وہ جو آسمان سے ہے اور وہ جو علم کا دروازہ ہے اور خدا شناسی کی راہ اور خدا کا وارث ہے اس کی نسبت نعوذ باللہ یہ خیال کرنا کہ وہ لعنتی ہو کر --- اس لقب کا مستحق ہو گیا جو شیطان کے لئے خاص ہے یعنی لعنت۔ یہ ایک ایسا عقیدہ ہے کہ اس کے سننے سے دل پاش پاش ہوتا ہے۔ اور بدن پر لرزہ پڑتا ہے ---- اگر یہ ممکن ہے کہ نعوذ باللہ کسی وقت مسیح کے دل نے لعنت کی زہرناک کیفیت اپنے اندر حاصل کی تھی۔ اگر انسانوں کی نجات اس بے ادبی پر موقوف ہے تو بہتر ہے کسی کی بھی نجات نہ ہو کیونکہ تمام گنہگاروں کا مرنا بہ نسبت اس بات کے اچھا ہے، کہ مسیح جیسے نور اور نورانی کو گمراہی کی تاریکی اور لعنت اور خدا کی عداوت کے گڑھے میں ڈوبنے والا قرار دیا جائے۔" (ستارہ قیصریہ ص 13 - 14)

حضرت مرزا صاحب نے اپنے عقیدے کی ترجمانی اقتباس مندرجہ بالا کے آخر میں کر دی ہے' عیسائی عقیدہ کا ذکر علیحدہ ہے اس سلسلہ میں آپ کے چند دوسرے اقوال ملاحظہ ہوں:

"حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ساتھ تائیدات الہیہ بھی شامل تھیں اور فراست صحیحہ کے لئے کافی ذخیرہ تھا کہ یہود ان کو شناخت کر لیتے اور ان پر ایمان لاتے مگر وہ دن بدن شرارت میں بڑھتے گئے اور وہ نور جو صادقوں میں ہوتا ہے وہ ضرور انہوں نے حضرت عیسیٰؑ میں مشاہدہ کر لیا۔" (تذکرۃ الشہادتین)

"میں آپ کی (یعنی مسیح کی - ناقل) عزت کرتا ہوں جس کا ہمنام ہوں۔ اور مفسد اور مفتری ہے، وہ شخص جو مجھے کہتا ہے کہ میں مسیح مریم کی عزت نہیں کرتا۔" (کشتی نوح - ص 16)

گذشتہ اعتراض پر تبصرہ بھی ملاحظہ ہو۔ اس کے علاوہ اس موضوع پر بحث قادیانی مذہب ص 906 ضمیمہ دوم اعتراض نمبر 231 کے ماتحت بھی کی گئی ہے۔

1- **حضرت عیسیٰؑ کی پیدائش:** فصل ساتویں ص 349

حضرت مولانا نورالدین صاحب کی تحریر کی نقل دربارہ ولادت مسیح۔

"جہاں تک میری سمجھ ہے یہ مسئلہ کسی عقیدہ میں داخل نہیں نہ قرآن کریم میں نہ حدیث میں اس کے متعلق صریح حکم موجود ہے کہ یہ عقیدہ رکھو۔ اگر کسی کی تحقیق اس کو مجبور کرے تو وہ معذور ہے۔ یہ میرا خیال ہے۔" نورالدین۔ (المہدی نمبر2-3 ص 63 مولفہ حکیم محمد حسین صاحب)

---

حقیقت یہی ہے کہ حضرت مسیح کی بن باپ پیدائش اسلامی عقائد کا جزو نہیں ہاں عیسائیت کے بنیادی اصولوں میں داخل ہے۔ یہاں خدا کی قدرت کا سوال نہیں۔ اس کو بغیر باپ چھوڑ کر ماں باپ کے بغیر بھی پیدا کرنے کی قدرت ہے۔ اگر کوئی قرآن و حدیث پر غور کرنے کے بعد آپ کی ولادت باباپ کا قائل ہو تو اسے ایسا عقیدہ رکھنے کا اختیار حاصل ہے۔ گو حضرت مرزا صاحب مسیحؑ کی پیدائش کو بغیر باپ ہی مانتے تھے لیکن ان کی زندگی میں ان کے بعض مرید مسیح کی ولادت کو باباپ تسلیم کرتے تھے حضرت صاحب نے اس اختلاف کے باوجو عالی حوصلگی اور بلند نظری سے کام لیا۔ شیخ قمرالدین صاحب گھڑی ساز جہلمی سے ایک دفعہ حضرت مرزا صاحب نے پوچھا کہ کیا آپ حضرت عیسیٰؑ کی پیدائش کو باباپ مانتے ہیں تو وہ آیات قرآنی جن سے آپ مسیحؑ کے باباپ ہونے کا استدلال کرتے ہیں میرے سامنے بیان کریں۔ تو شیخ صاحب نے پہلے تو حضرت صاحب کا ادب ملحوظ رکھتے ہوئے خاموشی اختیار کی لیکن پھر حضرت صاحب کے دوبارہ کہنے پر جو دلائل آپ کو قرآن سے معلوم تھے ان کا ذکر کیا:

"ان دلائل کو سن کر حضرت اقدس نے فرمایا ماشاء اللہ" آپ کے دلائل تو قوی ہیں مگر جب تک اللہ کی طرف سے اس امر کے متعلق ہمیں تفہیم نہیں ہوتی ہم تب تک انہی عقائد پر قائم ہیں جو جمہور کا عقیدہ ہے۔ یہ ہوتی ہے عالی حوصلگی اور بلند ظرفی۔ حضرت اقدس نے کیا لاکھ روپے کی بات حکیم فضل دین صاحب کو کہی کہ جو قرآن کریم سے استدلال کرتا ہے تم اسے کافر کیسے کہہ سکتے ہو" (مجدد اعظم مولفہ ڈاکٹر بشارت احمد صاحب جلد دوم ص 1342)

کفر کی بات اس لئے چل نکلی کہ حکیم فضل دین صاحب بھیروی نے اس اختلاف

عقیدہ کی بناء پر شیخ قمرالدین صاحب کے کلمات کو کلمات کفر قرار دیا تھا (ایضاً ص 341) خود مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب (جماعت ربوہ کے پہلے لیڈر) نے ایک پادری کا جواب لکھتے ہوئے فرمایا:

"یہ ایک اختلافی مسئلہ ہے اور یہ کہ بعض لوگ آپ کے باپ کے قائل ہیں۔" (تشحیذ الاذہان اپریل 1913ء)

بغیر باپ کے پیدا ہونے کے عقیدے سے عیسائی مسیح کی خدائی ثابت کرتے ہیں اور اسی امر کو وہ حضرت عیسیٰ کی تمام انبیاء سے فضیلت کا موجب ٹھہراتے ہیں۔ خاص طور پر انہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابل پر لا کر مسلمانوں کو ورغلاتے ہیں۔ (ملاحظہ ہو میزان الحق مصنفہ پادری عبدالحق)

اس کتاب کا مفصل جواب مولانا محمد علی صاحب مرحوم نے اپنی کتاب عیسویت کا آخری سہارا اور انگریزی میں محمد اینڈ کرائسٹ میں دیا ہے)

حضرت مسیح کے بغیر باپ پیدا ہونے میں بھی کوئی ایسی خصوصیت نہیں۔ خود آدم علیہ السلام بغیر ماں باپ کے پیدا ہوئے تھے۔

اگر اس طریق سے کسی کی فضیلت بلکہ الوہیت کا اثبات ہو سکتا ہے تو حضرت مرزا صاحب سائل کو ایک اور رنگ میں یہ مسئلہ سمجھاتے ہیں کہ برسات میں ہزارہا کیڑوں کے خود بخود پیدا ہو جانے سے ان کی کون سی فضیلت اور بزرگی ثابت ہوتی ہے۔

1- **سوال و جواب:** فصل ساتویں ص 351

"بعض لوگ موحدین کے فرقہ میں سے بحوالہ آیت قرآنی یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ حضرت مسیح ابن مریم انواع و اقسام کے پرندے بنا کر اور ان میں پھونک مار کر زندہ کر دیا کرتے تھے۔ چنانچہ اسی بنا پر اس عاجز پر اعتراض کیا ہے کہ جس حالت میں مثیل مسیح ہونے کا دعویٰ ہے تو آپ بھی کوئی مٹی کا پرندہ بنا کر پھر اس کو زندہ کر کے دکھلایئے ------ ان تمام اوہام باطلہ کا جواب یہ ہے کہ وہ آیات جن میں ایسا لکھا ہے متشابہات میں سے ہیں ------ اور موحد صاحب کا یہ عذر کہ ہم ایسا اعتقاد تو نہیں رکھتے کہ اپنی ذاتی طاقت سے حضرت عیسیٰ خالق طیور تھے بلکہ ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ یہ طاقت خدا تعالیٰ نے اپنے

اذن اور ارادہ سے دے رکھی تھی --- یہ سراسر مشرکانہ باتیں ہیں اور کفر سے بدتر۔"
(ازالہ اوہام) تصنیف حضرت مرزا صاحب ص 296 حاشیہ)

---

حضرت مرزا صاحب ان لوگوں کا ذکر فرما رہے ہیں جو یہ سمجھتے ہیں کہ حضرت مسیح نے کروڑہا پرندے بنائے جو اب تک موجود ہیں اور ہر طرف پرواز کرتے نظر آتے ہیں اور یہ کہ خدا تعالیٰ نے حضرت مسیح کو اپنی خالقیت کا حصہ دار بنا دیا تھا اور خدا کو یہ اختیار ہے کہ جس کو چاہے اپنا مثیل بنا دیوے قادر مطلق جو ہوا۔ یہ وہ زائد امور ہیں جن کا ذکر ازالہ اوہام کے ص 296 پر ہوا ہے جن کو مرزا صاحب نے سراسر مشرکانہ باتیں اور کفر سے بدتر ٹھہرایا ہے لیکن مخالف نے نقطے ڈال کر اس حصہ مضمون کو حذف کر دیا۔ حضرت مرزا صاحب آگے چل کر فرماتے ہیں:

"اگر خدا تعالیٰ اپنے اذن اور ارادہ سے اپنی خدائی کی صفتیں بندوں کو دے سکتا ہے تو بلاشبہ وہ اپنی ساری صفتیں خدائی کی ایک بندے کو دے کر پورا خدا بنا سکتا ہے پس اس صورت میں مخلوق پرستوں کے کل مذاہب سچے ٹھہر جائیں گے۔ (ازالہ اوہام ص 298 حاشیہ)

مزید فرماتے ہیں:

"تعجب کہ یہ لوگ یا رسول اللہ کہنا شرک کا کلمہ سمجھ کر منع کرتے ہیں لیکن مریم کے ایک عاجز بیٹے کو خدائی کا حصہ دار بنا رہے ہیں ------ تو پھر آپ لوگوں نے اپنے بدعتی بھائیوں سے اس قدر جنگ کیوں شروع کر رکھی ہے وہ بیچارے بھی تو اپنے اولیاء کو خدا کر کے نہیں مانتے صرف یہی کہتے ہیں کہ خدا تعالیٰ نے اپنے اذن اور ارادہ سے کچھ کچھ خدائی طاقتیں انہیں دے رکھی تھیں اور انہی طاقتوں کی وجہ سے جو باذن الٰہی ان کو حاصل ہیں وہ کسی کو بیٹا دیتے ہیں اور کسی کو بیٹی اور ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں نذریں نیازیں لیتے ہیں اور مرادیں دیتے ہیں۔" (ایضاً ص 300 حاشیہ)

**10- عیسیٰ علیہ السلام کے معجزات: فصل ساتویں ص 351**

"عیسائیوں نے بہت سے آپ کے معجزات لکھے ہیں مگر حق بات یہ ہے کہ آپ سے

کوئی معجزہ نہیں ہوا اور اس دن سے کہ آپ نے معجزہ مانگنے والوں کو گندی گالیاں دیں اور ان کو حرام کار اور حرام کی اولاد ٹھہرایا اسی روز سے شریفوں نے آپ سے کنارہ کیا"
(ضمیمہ انجام آتھم ص 6 حاشیہ)
"ممکن ہے کہ آپ نے معمولی تدبر کے ساتھ کسی شب کور وغیرہ کو اچھا کیا ہو یا کسی اور ایسی بیماری کا علاج کیا ہو مگر آپ کی بدقسمتی سے اسی زمانہ میں ایک تالاب بھی موجود تھا جس سے بڑے بڑے نشان ظاہر ہوتے تھے۔ خیال ہو سکتا ہے کہ اس تالاب کی مٹی آپ بھی استعمال کرتے ہوں گے۔ اسی تالاب سے آپ کے معجزات کی پوری پوری حقیقت کھلتی ہے اور اسی تالاب نے فیصلہ کر دیا ہے کہ اگر آپ سے کوئی معجزہ بھی ظاہر ہوا ہو تو وہ معجزہ آپ کا نہیں بلکہ اس تالاب کا معجزہ ہے اور آپ کے ہاتھ میں سوا مکر اور فریب کے اور کچھ نہیں تھا۔" (ضمیمہ انجام آتھم ص 7 حاشیہ)

---

ہم نے قارئین کی سہولت کے لئے انجام آتھم کے حوالہ جات اکٹھے درج کر دیئے ہیں برنی صاحب نے درمیان میں ازالہ اوہام کے حوالہ جات بھی لکھ دیئے تھے جن پر تبصرہ بعد میں ہو گا۔

مرزا صاحب اس موقعہ پر قرآنی مسیح کا ذکر نہیں فرما رہے بلکہ پادریوں کے عیسیٰ اور یسوع کا حال الزامی طور پر بیان فرما رہے ہیں اس لئے کہ اس حاشیہ کو ختم کرنے سے پہلے انہوں نے واضح طور پر تحریر فرما دیا:

"بالآخر ہم لکھتے ہیں کہ ہمیں پادریوں کے یسوع اور اس کے چال چلن سے کچھ غرض نہ تھی انہوں نے ناحق ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو گالیاں دے کر ہمیں آمادہ کیا کہ ان کے یسوع کا تھوڑا سا حال ان پر ظاہر کر دیں۔" (ضمیمہ انجام آتھم ص 8 حاشیہ) معلوم ہوا کہ یہ پادریوں کے یسوع کا حال خود یہودی اور عیسائی لٹریچر کے آئینہ میں ہے۔ ایسے الزامی جوابات کی ضرورت کیوں محسوس ہوئی اس کے متعلق حضرت مرزا صاحب فرماتے ہیں:

"کیا کوئی اس سے بے خبر ہے کہ نالائق عماد الدین نے اس پاک ذات نبیؐ کی نسبت

کیا کیا گندے الفاظ استعمال کئے جس سے تمام مسلمانوں کے کلیجے ٹکڑے ٹکڑے ہو گئے نور افشاں' لودیانہ میں کیسے کیسے ہفتہ وار محض افتراء کی بنیاد پر توہین اسلام کے کلمات لکھے جا رہے ہیں۔ ریواڑی والے پادری نے کس قدر مسلمانوں کا دل جلایا اور ہمارے سیدو مولیٰ کو ڈاکو اور رہزن قرار دیا۔ غرض کہاں تک لکھیں ان ظالم پادریوں نے لاکھوں گالیاں ہمارے نبی کریمؐ کو دے کر ہمارے دلوں کو زخمی کر دیا۔" (انجام آتھم ص 38)

جو مکر و فریب والی بات ہے وہ بھی یہودیوں کے بیان کے مطابق ہے چونکہ اس مضمون کو حضرت مرزا صاحب نے بار بار مختلف کتابوں میں درج فرمایا ہے اس لئے آپ کے مدعا کو سمجھنے کے لئے ان کتب کی مجموعی شہادت کو دیکھنا چاہئے اپنی ایک کتاب میں تحریر فرماتے ہیں:

"عیسائیوں کو کس بات پر ناز ہے۔ اگر ان کا خدا ہے تو وہی ہے جو مدت ہوئی مر گیا ------ اور بموجب بیان یہودیوں کے اس سے کوئی معجزہ نہیں ہوا محض فریب اور مکر تھا۔" (چشمہ مسیحی ص 9)

"فریب و مکر" کے الفاظ پر نشان لگا کر حاشیہ میں فرماتے ہیں:

"یہودیوں کے اس بیان کی خود حضرت مسیح کے قول میں تائید پائی جاتی ہے کیونکہ حضرت مسیح انجیل میں فرماتے ہیں کہ اس زمانہ کے حرامکار مجھ سے نشان مانگتے ہیں ان کو کوئی نشان نہیں دکھلایا جائے گا۔ پس ظاہر ہے اگر حضرت عیسیٰ نے کوئی معجزہ یہودیوں کو دکھلایا ہوتا تو ضرور وہ یہودیوں کی اس درخواست کے وقت ان معجزات کا حوالہ دیتے۔" (چشمہ مسیحی ص 9 حاشیہ)

اس سلسلہ میں مولانا عبدالحق صاحب حقانی کے دو حوالہ جات بھی ملاحظہ ہوں:

"بقول یہود حضرت عیسیٰ علیہ السلام تو مصر میں شعبدہ بازی سیکھنے گئے تھے۔ العیاذ باللہ۔" (تفسیر حقانی مقدمہ ص 67)

"حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی جناب میں یہود جہالت اور تعصب اور بدگمانی کرتے ہیں کہ وہ چونکہ ویسے پیدا ہوئے تھے۔ طبیعت میں شوخی تھی اور مصر جا کر کچھ شعبدے سیکھ آئے مغز چلی باتیں کرنے لگے' خدا کا بیٹا بن بیٹھے شریعت انبیاء کی اور خود انبیاء کی

اہانت کرنے لگے۔ آخر کو اپنے کیے کی سزا کو پہنچے والعیاذ باللہ۔" (ایضاً ص 68)

**حضرت مرزا صاحب نے مسیح کے صاحب معجزات ہونے سے انکار نہیں کیا:** اگر مخالف کا یہ دعویٰ ہے کہ خود حضرت مرزا صاحب مسیح علیہ السلام کے معجزات کے منکر تھے تو یہ امر قطعاً غلط ہے۔ حضرت اقدس فرماتے ہیں:

"ایک صاحب ہدایت اللہ نام جنھوں نے انکار معجزات عیسوی کا الزام اس عاجز پر دے کر ایک رسالہ بھی شائع کیا ہے وہ اپنے زعم میں ہماری کتاب ازالہ اوہام کی بعض عبارتوں سے یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ گویا ہم نعوذ باللہ سرے سے حضرت مسیح علیہ السلام کے معجزات سے منکر ہیں مگر واضح رہے کہ ایسے لوگوں کی اپنی نظر اور فہم کی غلطی ہے۔

ہمیں حضرت مسیح علیہ السلام کے صاحب معجزات ہونے سے انکار نہیں' بے شک ان سے بھی بعض معجزات ظہور میں آئے" (شہادت القرآن ص 77)

مخالف نے ازالہ اوہام سے جو عبارتیں پیش کی ہیں جن کا ذکر آگے آئے گا ان کے مطالعہ کے وقت بھی اس حوالہ کو مدنظر رکھیں تاکہ حضرت مرزا صاحب کا صحیح موقف سمجھنے میں آسانی ہو۔ حقیقی طور پر پرندوں کی تخلیق کا جو مسئلہ ہے اس پر اعتراض نمبر 9 کے تحت بحث ہو چکی ہے۔ اسی سلسلہ میں آپ کی ایک اور کتاب سے ذیل کا اقتباس قابل غور ہے:

"مخالف لوگ کہتے ہیں کہ یہ شخص حضرت مسیح علیہ السلام کے خالق طیور اور محی اموات کا منکر ہے اور اس کو نہیں مانتا۔ مگر میرا جواب یہ ہے کہ میں حضرت مسیح کے اعجازی خلق کو مانتا ہوں' ہاں اس بات کو نہیں مانتا کہ حضرت مسیح نے خدا تعالیٰ کی طرح حقیقی طور پر کسی مردہ کو زندہ کیا ہو' یا حقیقی طور پر کسی پرندہ کو پیدا کیا ہو' کیونکہ اگر حقیقی طور پر حضرت مسیح علیہ السلام کے مردہ زندہ کرنے اور پرندہ پیدا کرنے کو تسلیم کیا جائے تو اس سے خدا تعالیٰ کی خلق اور اس کا احیاء مشتبہ ہو جائے گا مسیح علیہ السلام کے پرندوں کا حال عصائے موسیٰ کی طرح ہے جیسے وہ سانپ کی طرح دوڑتا تھا۔ مگر ہمیشہ کے لئے نہیں اس نے اپنی حالت کو نہ چھوڑا تھا۔ ایسا ہی محققین نے لکھا ہے کہ مسیح کے پرندے لوگوں کے نظر آنے تک اڑتے تھے۔ لیکن جب نظر سے اوجھل ہو جاتے تھے تو زمین پر گر

پڑتے تھے اور اپنی پہلی حالت پر آ جاتے تھے۔" (حمامتہ البشریٰ ص 90)

## 10- عیسیٰ علیہ السلام کے معجزات (2) فصل ساتویں ص 351 - 353

بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ حضرت مسیح کا معجزہ (پرندے بنا کر ان میں پھونک مار کر اڑانا للمولف برنی) حضرت سلیمان کے معجزہ کی طرح صرف عقلی تھا۔ تاریخ سے ثابت ہے کہ ان دنوں ایسے امور کی طرف لوگوں کے خیالات جھکے ہوئے تھے کہ جو شعبدہ بازی کی قسم میں سے دراصل بے سود اور عوام کو فریفتہ کرنے والے تھے۔" (ایضاً)

"جو لوگ فرعون کے وقت مصر میں ایسے ایسے کام کرتے تھے جو سانپ بنا کر دکھلا دیتے تھے اور کئی قسم کے جانور تیار کر کے ان کو زندہ جانوروں کی طرح چلا دیتے تھے وہ حضرت مسیح کے وقت عام طور پر یہودیوں کے ملک میں پھیل گئے اور یہودیوں نے ان کے بہت سے ساحرانہ کام سیکھ لئے تھے۔ سو کچھ تعجب کی جگہ نہیں کہ خدا تعالیٰ نے حضرت مسیح کو عقلی طور پر ایسے طریق پر (یعنی سحر اور جادوگری) پر اطلاع دے دی ہو' جو ایک مٹی کا کھلونا کسی کل کے دبانے یا کسی پھونک مارنے کے طور پر پرواز کرتا ہو جیسا پرندہ پرواز کرتا ہے۔" (ازالہ اوہام ص 302 حاشیہ)

"اس سے کچھ تعجب نہ کرنا چاہئے کہ حضرت مسیح نے اپنے دادا سلیمان کی طرح اس وقت مخالفین کو یہ عقلی معجزہ دکھایا ہو اور ایسا معجزہ دکھانا عقل سے بعید بھی نہیں۔ کیونکہ حال کے زمانہ میں بھی دیکھا جاتا ہے۔ کہ اکثر صناع ایسی ایسی چڑیاں بناتے ہیں کہ وہ بولتی بھی ہیں اور ہلتی بھی ہیں اور دم بھی ہلاتی ہیں۔ اور میں نے سنا ہے کہ بعض چڑیاں کل کے ذریعے پرواز بھی کرتی ہیں۔ بمبئی اور کلکتہ میں ایسے کھلونے بہت بنتے ہیں اور یورپ اور امریکہ میں بکثرت ہیں اور ہر سال نئے نکل آتے ہیں۔" (ایضاً ص 304)

"یہ اعتقاد بالکل غلط اور فاسد اور مشرکانہ خیال ہے کہ مسیح مٹی کے پرندے بنا کر اور ان میں پھونک مار کر انہیں سچ مچ کے جانور بنا دیتا تھا نہیں بلکہ عمل ترب (یعنی مسمریزم۔ برنی) تھا جو روح کی قوت سے ترقی پذیر ہو گیا تھا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ مسیح ایسے کام کے

لئے اس تالاب کی مٹی لاتا تھا جس میں روح القدس کی تاثیر رکھی گئی تھی۔ بہرحال یہ معجزہ صرف کھیل کی قسم میں سے تھا اور مٹی درحقیقت ایک مٹی ہی رہتی تھی جیسے سامری کا گوسالہ۔" (ایضاً 322)

---

جیسا کہ شہادت القرآن اور حمامتہ البشریٰ کے حوالہ جات سے جو اوپر درج ہو چکے ہیں ظاہر ہے کہ حضرت مرزا صاحب کو مسیح علیہ السلام کے معجزات سے انکار نہیں تھا۔ انکار ان کی مشرکانہ صورت اور تشریح کا تھا کہ حضرت مسیح نے کروڑہا پرندے بنائے جو اب تک موجود ہیں اور ہر طرف پرواز کرتے نظر آتے ہیں اور یہ کہ خدا تعالیٰ نے حضرت مسیح کو اپنی خالقیت کا حصہ دار بنایا تھا۔ (ازالہ اوہام ص 296 حاشیہ) اسی اعتقاد کو وہ غلط' فاسد اور مشرکانہ اعتقاد قرار دیتے ہیں۔ (ایضاً 322)

ایک اور مقام پر فرماتے ہیں:

"حضرت مسیح کی چڑیاں باوجودیکہ معجزہ کے طور پر ان کی پرواز قرآن کریم سے ثابت ہے مگر پھر بھی مٹی کی مٹی تھیں اور کہیں خدا تعالیٰ نے یہ نہ فرمایا کہ وہ زندہ بھی ہو گئیں" (آئینہ کمالات اسلام ص 68)

نہ چڑیوں کے بنانے سے انکار ہے نہ ان کی پرواز سے لیکن ان کی حقیقی زندگی کے ساتھ سچ مچ پرواز سے انکار ضرور ہے۔

یہ بھی فرمایا کہ:

"ایسا ہی محققین نے لکھا ہے کہ مسیح کے پرندے لوگوں کے نظر آنے تک اڑتے تھے لیکن جب نظر سے اوجھل ہو جاتے تو زمین پر گر پڑتے اور اپنی پہلی حالت پر آ جاتے۔ (حمامتہ البشریٰ ص 90)

حقیقی طور پر ان میں زندگی کیسے پیدا ہو سکتی تھی جبکہ قرآن مجید فرماتا ہے:

**ام جعلوا للہ شرکاء خلقوا کخلقہ فتشابہ الخلق علیہم قل اللہ خالق کل شیئ و ھو الواحد القہار**

"کیا انہوں نے اللہ کے ایسے شریک بنائے ہیں جنہوں نے (کچھ) پیدا کیا ہو۔ جیسے

اللہ پیدا کرتا ہے پھر پیدائش ان کی نظر میں مل جل گئی۔ کہہ دے اللہ ہی ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے اور وہ اکیلا ہے سب پر غالب"(13 - الرعد آیت 16)

مسیح کو بھی ایک قوم نے اللہ کا شریک بنایا ہے اور جو مسلمان مانتے ہیں کہ انہوں نے سچ مچ خدا کی مخلوق جیسی مخلوق یا اور پرندے بنائے تھے (بعض مسلمانوں کا خیال ہے کہ انہوں نے چمگاڈر بنائے تھے۔) تو وہ عیسائیوں کے ہم نوا ہو کر ان کے عقیدہ الوہیت مسیح کو مستحکم کرتے ہیں۔"

اسی مضمون کو مزید وضاحت سے قرآن مجید نے ان الفاظ میں پیش کیا ہے:

**الذی لہ ملک السموت و الارض و لم یتخذ ولدا و لم یکن لہ شریک فی الملک و خلق کل شیئی فقدرہ تقدیرا - و اتخذوا من دونہ الھتہ لا یخلقون شیئا و ھم یخلقون**

"وہ وہی ہے جس کے لئے آسمانوں اور زمین کی بادشاہت ہے۔ اس نے کوئی بیٹا نہیں بنایا اور نہ حکومت میں اس کا کوئی شریک ہے۔ اور اس نے ہر چیز کو پیدا کیا۔ پھر اس کے لئے ایک اندازہ مقرر کیا اور لوگوں نے اس کے سوا معبود بنا لئے جو کچھ پیدا نہیں کرتے اور وہ خود پیدا کئے گئے ہیں۔"(25 - الفرقان آیت 2-3)

یہاں تو نام لے کر ان لوگوں کے عقائد کی تردید کر دی کہ جو کسی انسان کو خدا کا بیٹا سمجھتے ہیں اور اس کو معبود بناتے ہیں' قرآن تو کہتا ہے کہ وہ کچھ پیدا نہیں کرتے بلکہ خود پیدا کئے گئے ہیں۔ لیکن مخالف ہیں کہ اس بات پر اصرار کئے جاتے ہیں کہ نہیں مسیح نے سچ مچ پرندے بنائے تھے قرآن لاکھ کہتا پھرے کہ تمام جہان مل کر ایک مکھی بھی پیدا نہیں کر سکتا۔

**دوسرے مفسرین کے اقوال:** اب یہ صرف حضرت مرزا صاحب کی رائے نہیں بلکہ اسی کے قریب قریب بعض دوسرے محققین نے بھی لکھا ہے۔ امام وہب کا قول ہے:

**کان یطیر مادام الناس ینظرو ن الیہ فاذا غاب عن اعینھم سقط میتا لتمیز عن خلق اللہ تعالی بلا واسطہ**

یعنی وہ اڑتا تھا جب تک لوگ اسے دیکھتے رہتے تھے جب نظر سے غائب ہو جاتا تو

مردہ ہو کر گر جاتا تا کہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق بلا واسطہ اور اس خلق میں تمیز رہے۔ (تفسیر نیشا پوری برحاشیہ ابن جریر جلد 3 ص 195)

اسی قسم کا مضمون **البحر المحیط** جلد 2 ص 466 میں بھی بیان ہوا ہے۔ معلوم ہوا کہ دوسرے مفسرین نے بھی ان پرندوں کو طبعی حیات پانے والا سچ مچ کا پرندہ نہیں سمجھا اور مسیح علیہ السلام کے اس معجزہ کی توجیہہ پیش کی تھی۔

جو بات یہ مفسرین دبے الفاظ میں کہتے تھے حضرت مرزا صاحب نے اسے صاف صاف الفاظ میں بیان کر دیا اور اس میں جو شک و شبہ اور مغالطہ کا اندیشہ تھا اسے دور فرما دیا۔ اسی ازالہ اوہام میں بھی جہاں یہ بحث ہو رہی تھی فرمایا:

"بعض دانشمند شرک سے بچنے کے لئے یہ عذر پیش کرتے ہیں کہ حضرت مسیح جو پرندے بناتے تھے وہ بہت دیر تک جیتے نہیں تھے۔ ان کی عمر چھوٹی ہوتی تھی۔ تھوڑی مسافت تک پرواز کر کے پھر گر کر مرجاتے تھے۔ لیکن یہ عذر بالکل فضول ہے اور صرف اسی حالت میں ماننے کے لائق ہے کہ جب یہ اعتقاد رکھا جائے کہ ان پرندوں میں واقعی اور حقیقی حیات پیدا نہیں ہو سکتی تھی بلکہ صرف ظلی اور مجازی اور جھوٹی حیات جو عمل الترب کے ذریعہ سے پیدا ہو سکتی ہے ایک جھوٹی جھلک کے ذریعے ان میں نمودار ہو جاتی تھی۔ پس اگر اتنی ہی بات ہے تو ہم اس کو پہلے تسلیم کر چکے ہیں۔" (ازالہ اوہام ص 318 حاشیہ)

**خلق طیور کی ایک روحانی تفسیر:** حضرت مرزا صاحب نے اس ظاہری تفسیر کے علاوہ مسیح علیہ السلام کے خلق طیور کی ایک روحانی تفسیر بھی کی ہے۔ فرماتے ہیں:

"چونکہ قرآن شریف اکثر استعارات سے بھرا ہوا ہے اس لئے ان آیات کے روحانی طور پر یہ معنی بھی کر سکتے ہیں کہ مٹی کی چڑیوں سے مراد وہ امی اور نادان لوگ ہیں جن کو حضرت عیسیٰ نے اپنا رفیق بنایا گویا اپنی صحبت میں لے کر پرندوں کی صورت کا خاکہ کھینچا۔ پھر ہدایت کی روح ان میں پھونک دی جس سے وہ پرواز کرنے لگے۔" (ازالہ اوہام ص 304 حاشیہ)

مطلب یہ ہے کہ جو زمین اور زمینی چیزوں کی طرف جھکے ہوئے تھے ان میں سے

بعض حضرت مسیح کے فیض صحبت سے عالم روحانیت میں پرواز کرنے لگے۔ طیر کا لفظ مجاز اور استعارہ کے رنگ میں قرآن و حدیث میں متعدد مقامات پر استعمال ہوا ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے مولانا محمد علی صاحب مرحوم و مغفور کی تفسیر بیان القرآن سورۃ آل عمران آیت 49)

نیز یہ بھی خیال رکھنا چاہئے کہ اس تمام بحث میں حضرت مرزا صاحب زیادہ تر ان لوگوں سے مخاطب تھے جو حضرت مسیح کے متعلق غالیانہ خیالات رکھتے تھے۔ حضرت مرزا صاحب نے ظاہری توجیہات بھی پیش کر دیں اور روحانی بھی تاکہ کسی طرح مسلمان غلو کی حالت سے نکل کر اس مسئلہ کے مختلف پہلوؤں پر سنجیدگی سے غور کر سکیں اور اپنی سمجھ کے مطابق اس تشریح کو قبول کریں جس میں شرک کی آمیزش نہ ہو' اس مسئلہ کو برنی صاحب نے اعتراض نمبر 15 کے تحت پھر چھیڑا ہے اس لئے ہمارے تبصرے کو وہاں بھی دیکھ لیا جائے۔

**11- مرزا صاحب کی مسیحائی:** فصل ساتویں ص 353 خلاصہ اعتراض:

"اخبار الحکم سے ایک روایت درج کی ہے کہ صاحبزادہ مبارک احمد صاحب سخت بیمار ہو گئے اور غشی کی حالت طاری ہو گئی نبض مفقود ہو گئی' آنکھیں پتھرا گئیں۔ حضرت مرزا صاحب نے عرق گلاب چھڑکا اور دعا کی پھر اللہ تعالیٰ نے لڑکے کو مردہ حالت سے زندہ کیا۔ حضرت عیسیٰ کے زمانہ میں چونکہ علماء یہود کی برکت جاتی رہی تھی کسی مرگی والے کو شفا ہوئی ہو گی انہوں نے یہی سمجھ لیا۔" (منظور الٰہی مصنفہ محمد منظور الٰہی ص 267)

---

اناجیل اربعہ میں جو مسیح کے مردے زندہ کرنے کا ذکر ہے ان پر چاروں اناجیل کی متفقہ شہادت موجود نہیں۔ لعزر نامی ایک شخص کے جو زندہ کرنے کا ذکر یوحنا میں پایا جاتا ہے اس کا متی۔ مرقس اور لوقا میں نام و نشان نہیں ملتا۔ ایک سردار کی لڑکی کے زندہ کرنے کے متعلق متی' مرقس اور لوقا کی مختلف روایتیں ملاحظہ ہوں:

"سردار نے کہا --- ؟ میری بیٹی ابھی مری ہے۔" (متی 9:18)

''سرداروں میں سے ایک شخص نے ---- منت کی میری چھوٹی بیٹی مرنے کو ہے۔'' (مرقس 5:23)

''اکلوتی بیٹی جو بارہ ایک برس کی تھی مرنے کو تھی'' (لوقا 8:42)

''عبادت خانہ کے سردار کے ہاں کسی نے آکر کہا کہ بڑی بیٹی مرگئی۔ استاد کو تکلیف نہ دے یسوع نے سن کر اسے جواب دیا کہ خوف نہ کر فقط اعتقاد رکھ وہ بچ جائے گی ---- اس نے کہا رو نہیں وہ مر نہیں گئی بلکہ سوتی ہے۔'' (لوقا 8:49-52)

کہیں لکھا ہے کہ ابھی مری ہے۔ کہیں لکھا ہے کہ مرنے کو ہے ان دونوں باتوں میں موت و حیات کا فرق ہے' مسیح نے خود ہی فیصلہ کر دیا کہ وہ مر نہیں گئی بلکہ سوتی ہے۔ بس اسی قسم کے معجزات کا اناجیل میں ذکر ہے جس کی طرف حضرت مرزا صاحب اشارہ کر رہے ہیں۔

## 12- مسیح ابن مریم اور مرزا صاحب: فصل ساتویں ص 353

''میں ایسے شخص کا سخت دشمن ہوں کہ کسی عورت کے پیٹ سے پیدا ہو کر پھر خیال کرے کہ میں خدا ہوں' گو میں مسیح ابن مریم کو اس تہمت سے پاک قرار دیتا ہوں کہ اس نے بھی خدائی کا دعویٰ کیا۔ تاہم میں دعویٰ کرنے والے کو تمام گناہ گاروں سے بدتر سمجھتا ہوں۔ میں جانتا ہوں اور مجھے دکھایا گیا ہے کہ مسیح ابن مریم اس تہمت سے بری اور راست باز ہے اور اس نے کئی دفعہ مجھ سے ملاقات کی لیکن ہر ایک دفعہ اپنی عاجزی اور عبودیت ظاہر کی۔ ایک دفعہ میں نے اور اس نے عالم کشف میں جو بیداری کا عالم تھا۔ ایک جگہ بیٹھ کر ایک ہی پیالہ میں گائے کا گوشت کھایا اور اس نے اپنی فروتنی اور محبت سے میرے پر ظاہر کیا کہ وہ میرا بھائی ہے اور میں نے بھی محسوس کیا کہ وہ میرا بھائی ہے تب سے میں اس کو اپنا ایک بھائی سمجھتا ہوں۔ سو جو کچھ میں نے دیکھا ہے اس کے موافق میرا یہی عقیدہ ہے کہ وہ میرا بھائی ہے گو مجھے حکمت اور مصلحت الٰہی نے اس کی نسبت زیادہ فضل و کرم کے وعدے دیئے ہیں مگر پھر بھی میں اور وہ روحانیت کی رو سے ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے ہیں۔ اسی بناء پر میرا آنا اسی کا آنا ہے جو مجھ سے انکار کرتا ہے ---- اور مسیح ابن مریم مجھ میں سے ہے اور میں خدا سے ہوں مبارک وہ جو مجھے پہچانتا ہے اور

بد قسمت وہ جس کی آنکھوں سے میں پوشیدہ ہوں۔" (مکتوب بنام ڈوئی مکتوبات احمدیہ جلد سوم ص 181)

---

"قریب ہے کہ زمین شق ہو جائے": قرآن مجید کا ارشاد ہے:

**و قالوا تخذ الرحمن ولدا لقد جئتم شیئا ادا تکاد السموات یتفطرن منہ و تنشق الارض و تخر الجبال ھدا ان دعوا للرحمن ولدا**

یعنی وہ کہتے ہیں کہ رحمان نے کسی کو بیٹا بنایا ہے۔ سخت بے ہودہ بات ہے جو تم گھڑ لائے ہو۔ قریب ہے کہ آسمان پھٹ پڑے اور زمین شق ہو جائے' اور پہاڑ گر جائیں' اس بات پر کہ لوگوں نے رحمان کے لئے اولاد ہونے کا دعویٰ کیا۔ (سورۃ مریم آیت 88-91)

اب اس کی تفسیر ملاحظہ ہو:

"ان کی یہ بات اتنی بری ہے کہ آسمان تھرتھرا کر ٹوٹ پڑے اور زمین جھٹکے لے کر پھٹ جائے اس لئے کہ زمین و آسمان خدا تعالیٰ کی عزت و عظمت جانتے ہیں ان میں رب کی توحید سمائی ہوئی ہے انہیں معلوم ہے کہ ان بدکار بے سمجھ انسانوں نے خدا کی ذات پر تہمت باندھی ہے --- خدا کے ساتھ شرک کرنے والوں کے شرک سے ساری مخلوق کانپ اٹھتی ہے قریب ہوتا ہے کہ انتظام کائنات درہم برہم ہو جائے۔" (تفسیر ابن کثیر)

اب جس بات پر خدا کا کلام اتنی شدت سے گواہی دے رہا ہے کہ ایسی بات خدا کی طرف منسوب کرنا انتظام کائنات کو درہم برہم کرنا ہے اس کے متعلق اگر حضرت مرزا صاحب نے یہ فرما دیا کہ میں خدائی کا دعویٰ کرنے والے کا سخت ترین دشمن ہوں تو اس میں خلاف قرآن کون سی بات کہی جسے قابل اعتراض سمجھا گیا ہے۔ کیا قرآن ایسے مدعی اور ایسے مدعی کے ماننے والوں کی تعریف کرتا ہے قرآن حضرت مسیح علیہ السلام کو ایسی تہمت سے بری قرار دیتا ہے اور حضرت مرزا صاحب کے کشف نے قرآن کی اس ابدی صداقت کو آپ کے لئے حق الیقین تک پہنچا دیا ہے۔ ہاں جن لوگوں کے دلوں میں مسیح علیہ السلام کے متعلق غالیانہ خیالات رچ گئے ہیں انہیں ایسی باتیں پڑھ کر کوفت ہوتی ہے۔

حضرت مرزا صاحب کا دعویٰ مثیل مسیح یعنی مسیح محمدی ہونے کا ہے اسی نسبت سے مسیح اسرائیلی سے زیادہ کام ان کے سپرد کیا گیا ہے۔ حضرت مسیح کا پیغام بنی اسرائیل تک محدود تھا لیکن نبی صلعم کے خاتم ہونے کی حیثیت سے مسیح محمدی کا پیغام تمام دنیا کے لئے ہے' اور اسی نسبت سے خدا کے فضل کے وعدے بھی ان کے ساتھ ہیں۔

اور یہ الفاظ کہ مسیح ابن مریم مجھ سے ہے اور میں خدا سے ہوں یہ قرب تعلق کو ظاہر کرتے ہیں نبی کریمؐ نے حضرت علیؓ سے فرمایا:

**انت منی و انا منک**

یعنی تو مجھ سے ہے اور میں تجھ سے ہوں۔ (مشکوۃ باب المناقب) اس قسم کے محاوروں کے متعلق تفصیل سے بحث فصل چھٹی اعتراض نمبر 16 کے ضمن میں گذر چکی ہے۔

## 13- یسوع مسیح سے پیار مسیحی ملکہ کا دربار: فصل ساتویں ص 354

"جس قدر عیسائیوں کو حضرت یسوع مسیح سے محبت کرنے کا دعویٰ ہے یہی دعویٰ مسلمانوں کو بھی ہے۔ گویا آنجناب کا وجود عیسائیوں اور مسلمانوں میں ایک مشترکہ جائیداد کی طرح ہے اور مجھے سب سے زیادہ حق ہے کیونکہ میری طبیعت یسوع میں مستغرق ہے اور یسوع کی مجھ میں۔ اسی دعویٰ کی تائید میں آسمانی نشان ظاہر ہو رہے ہیں ---- اور اس جگہ اس قدر لکھنے کی میں نے اس لئے جرات کی ہے کہ حضرت یسوع مسیح کی سچی محبت اور سچی عظمت جو میرے دل میں ہے اور نیز وہ باتیں جو میں نے یسوع مسیح کی زبان سے سنیں اور وہ پیغام جو اس نے مجھے دیا ان تمام امور نے مجھے تحریک کی کہ میں جناب **ملکہ معظمہ** کے حضور یشوع کی طرف سے ایلچی ہو کہ باادب التماس کروں کہ ---- خوب ہو کہ جناب کو اس چھپی ہوئی توہین پر بھی نظر ڈالنے کے لئے توجہ پیدا ہو جو یسوع مسیح کی شان میں کی جاتی ہے۔" (تحفہ قیصریہ ص 23)

ریمارک از برنی:

"کم از کم مرزا صاحب کی تصانیف انجام آتھم' ازالہ اوہام اور کشتی نوح میں یسوع مسیح کی جو گت بنائی گئی ہے ان کی اور ان کی والدہ مریمؑ کے حق میں جو بدگوئی اور بدزبانی

روا رکھی گئی ہے اس پر ضرور توجہ ہو کہ یہ تحریرات بھی ملکہ معظمہ کی نظر سے چھپی ہوئی ہیں۔"

---

مخالف کے اعتراض کا خلاصہ یہ ہے کہ پہلے تو حضرت مرزا صاحب یسوع مسیح کی توہین کرتے تھے لیکن جب ملکہ وکٹوریہ کو خط لکھا تو یسوع مسیح سے پیار کا اظہار شروع کر دیا۔

ہم گذشتہ اعتراضات کے سلسلہ میں یہ واضح کر چکے ہیں کہ حضرت مرزا صاحب پر مسیح علیہ السلام کی توہین کا الزام ہی سرے سے غلط ہے۔ آپ دل سے یقین کرتے تھے کہ وہ خدا تعالیٰ کے سچے نبی اور اس کے پیارے تھے' ہاں عیسائیوں نے جو ایک فرضی مسیح پیش کیا تھا جس نے خدائی کا دعویٰ کیا تھا اور اپنے سے پہلے اور بعد میں آنے والوں کو جھوٹا اور بٹ مار کہا حضرت مرزا صاحب نے اس کا نقشہ الزامی جواب کے طور پر عیسائیوں کے سامنے پیش کیا' اور ایسا کرنے کی ضرورت کیوں پیش آئی اس کا بھی تفصیلی تذکرہ ہو چکا ہے۔

یہ سچ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام مسیح ابن مریم۔ مسیح اسرائیلی' یسوع مسیح یہ ایک ہی شخصیت کے مختلف نام ہیں۔ لیکن قرآن کریم نے ان کی شخصیت کا جو تصور پیش کیا ہے وہ اس تصور سے مختلف ہے جسے عام طور پر عیسائی مانتے ہیں اس لحاظ سے قرآن کا مسیح اور انجیل کا مسیح دو الگ الگ انسان ہیں۔ قرآنی مسیح وہ ہے جو خدا کا بندہ۔ نبی اور رسول تھا۔ انجیلی مسیح وہ ہے جو خدائی کا دعویدار تھا اور جس نے عیسائی عقیدہ کے مطابق اپنے لئے لعنت کی موت قبول کی وغیرہ۔ انجیل میں مسیح کو ابن آدم بھی کہا گیا ہے اور اس کی جانب ایسے اقوال بھی منسوب کئے گئے ہیں جو قرآن کی تعلیم کے مخالف ہیں اس لئے ہم انجیلی مسیح کو اسی حد تک تسلیم کریں گے جس حد تک اس کی تعلیم قرآن کے مطابق ہے جہاں اس کی تعلیم انجیل میں عیسائیوں کے نزدیک قرآن کریم کے مخالف بیان کی گئی ہے وہ ایک فرضی مسیحی کی تعلیم ہے۔ جسے قرآن نے بھی بڑی شدومد سے رد کیا ہے۔

عیسائی بھی مسیح سے محبت کے مدعی ہیں اور بحیثیت پیغمبر مسلمان بھی ان سے محبت

کرتے ہیں۔ حضرت مرزا صاحب تو اپنے آپ کو ان کا مثیل کہتے ہیں اور جیسا کہ انہوں نے ڈوئی کو خط لکھا وہ مسیح کو اور اپنے آپ کو "روحانیت کی رو سے ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے سمجھتے ہیں۔"

اس لئے اگر انہوں نے ملکہ وکٹوریہ کو یہ لکھا کہ انہیں یسوع مسیح سے محبت کا دعویٰ ہے تو اس میں غلط بات کون سی کہی۔ مسیح سے جو قرابت کا تعلق ڈوئی کے خط میں ظاہر کیا تھا اسی کا اعادہ ملکہ کے خط میں کیا اور اپنی ایک اور تصنیف میں فرمایا:

"میں آپ کی عزت کرتا ہوں جس کا ہم نام ہوں اور مفسد اور مفتری ہے وہ شخص جو مجھے کہتا ہے کہ میں مسیح بن مریم کی عزت نہیں کرتا۔" (کشتی نوح ص 16)

انجیل میں مسیح کا جو غلط تصور پیش کیا گیا ہے اس کو حضرت مرزا صاحب نے ملکہ سے مخفی نہیں رکھا۔ فرماتے ہیں:

"اور خدا کی عجیب باتوں میں سے جو مجھے ملی ہیں ایک یہ بھی ہے جو میں نے عین بیداری میں جو کشفی بیداری کہلاتی ہے یسوع مسیح سے کئی دفعہ ملاقات کی ہے اور اس سے باتیں کر کے اس کے دعویٰ اور تعلیم کا حال دریافت کیا ہے۔ یہ ایک بڑی بات ہے جو توجہ کے لائق ہے کہ حضرت یسوع مسیح ان چند عقائد سے جو کفارہ اور تثلیث اور ابنیت ہے ایسے متنفر پائے جاتے ہیں کہ گویا ایک بھاری افتراء جو ان پر کیا گیا ہے وہ یہی ہے۔" (تحفہ قیصریہ ص 21)

یہاں عیسائیوں کے مخترعہ اعتقادات کو مسیح پر ایک بھاری افترا قرار دیا ہے' آگے چل کر لکھتے ہیں:

"جو کچھ آج کل عیسائیت کے بارے میں سکھایا جاتا ہے یہ حضرت مسیح کی حقیقی تعلیم نہیں مجھے یقین ہے کہ اگر حضرت مسیح دنیا میں پھر آتے تو وہ اپنی تعلیم کو شناخت بھی نہ کر سکتے۔

ایک اور بڑی بھاری مصیبت قابل ذکر ہے اور وہ یہ ہے کہ اس خدا کے دائمی پیارے اور دائمی محبوب اور دائمی مقبول کی نسبت جس کا نام یسوع ہے یہودیوں نے تو اپنی شرارت اور بے ایمانی سے لعنت کے برے سے برے مفہوم کو جائز رکھا' لیکن

عیسائیوں نے بھی اس بہتان میں کسی قدر شرکت اختیار کی۔ کیونکہ یہ گمان کیا گیا ہے کہ گویا یسوع مسیح کا دل تین دن تک لعنت کے مفہوم کا مصداق رہا۔ اس بات کے خیال سے ہمارا بدن کانپتا ہے اور وجود کے ذرہ ذرہ پر لرزہ پڑ جاتا ہے۔ کیا مسیح کا پاک دل اور خدا کی لعنت !!! گو ایک سیکنڈ کے لئے ہی ہو افسوس صد ہزار افسوس کہ یسوع مسیح جیسے خدا کے پیارے کی نسبت یہ اعتقاد رکھیں کہ کسی وقت اس کا دل لعنت کے مفہوم کا مصداق ہو گیا تھا۔" (تحفہ قیصریہ ص 22)

اگر اپنی عادت سے مجبور ہو کر برنی صاحب اس اقتباس کا عنوان بھی "لعنت" رکھ دیتے تو کوئی تعجب کی بات نہیں تھی۔ لیکن چونکہ یہاں مقصد ایک اور رنگ میں حضرت مرزا صاحب کو ملزم قرار دینا تھا اس لئے ان الفاظ کو جو برنی صاحب کے پیش کردہ اقتباس سے ذرا پہلے آ رہے تھے بالکل حذف کر دیا گیا۔ بلکہ جب یہ مضمون دوبارہ شروع ہوا تو برنی صاحب نے عبارت ختم کر کے اپنا ریمارک شروع کر دیا۔ لیجئے ہم ان کے اقتباس کو مکمل کئے دیتے ہیں:

"۔۔۔۔۔۔ اس چھپی ہوئی توہین پر بھی نظر ڈالنے کے لئے توجہ پیدا ہو جو یسوع مسیح کی شان میں کی جاتی ہے۔ کیا خوب ہو کہ جناب ممدوح دنیا کی لغات کی رو سے عموماً اور عربی اور عبرانی کی رو سے خصوصاً لفظ لعنت کے مفہوم کی تفتیش کریں۔"

ستارہ قیصریہ ص 13، 14 میں بھی آپ نے اس غلط عقیدہ کی طرف ملکہ کو توجہ دلائی ہے۔ برنی صاحب کا یہ ارشاد ان واقعات کی روشنی میں کیا حقیقت رکھتا ہے کہ حضرت مرزا صاحب کی جو تحریرات ملکہ معظمہ کی نظر سے چھپی ہوئی ہیں ان کی طرف بھی توجہ ہو۔ برنی صاحب تو جہاں تک ان کے بس میں تھا ان تمام تحریرات کو منظر عام پر لے آئے لیکن جب سیاق و سباق سے ان پر روشنی ڈالی گئی تو معلوم ہوا کہ وہ تو عیسائیوں کے معتقدات ہیں جن پر فرد جرم کی اتنی بھاری عمارت تعمیر کی گئی تھی۔

ذکر تحفہ قیصریہ کا ہو رہا تھا۔ اسی مکتوب میں حضرت مرزا صاحب نے ملکہ کو یہ بھی لکھا:

"یسوع کے چھوڑنے کے لئے کوشش کر" (ص 25)

آخر میں فرماتے ہیں:

"اسی طرح قرآن عمیق حکمتوں سے پر ہے اور ہر ایک تعلیم میں انجیل کی نسبت حقیقی نیکی کے سکھلانے کے لئے آگے قدم رکھتا ہے بالخصوص سچے اور غیر متغیر خدا کے دیکھنے کا چراغ تو قرآن ہی کے ہاتھ میں ہے" (ص 30)

آپ کی ایک اور تصنیف سے ملکہ کو اسلام کی دعوت کا پیغام بھی ملاحظہ ہو:

"اے ملکہ توبہ کر اور اس ایک خدا کی اطاعت میں آ جا جس کا نہ کوئی بیٹا ہے نہ شریک اور اس کی تمجید کر۔ کیا تو اس کے سوا اور کوئی معبود پکڑتی ہے جو کچھ پیدا نہیں کر سکے بلکہ خود مخلوق ہیں ---- اے زمین کی ملکہ اسلام کو قبول کرتا تو بچ جائے۔ آ مسلمان ہو جا۔" (آئینہ کمالات اسلام ص 532)

ممکن ہے بعض قلوب میں یہ خیال پیدا ہو کہ ملکہ کے حضور "باادب التماس" کیوں کی گئی ہمیں یہ نہ بھولنا چاہئے کہ جب حضرت موسیٰ اور ہارون کو فرعون سرکش کی طرف جانے کا حکم ہوا تھا تو خدائے تعالیٰ نے انہیں فرمایا:

**اذهبا الی فرعون انہ طغی فقو لا لہ قو لا لینا لعلہ یتذ کر او یخشی**

"تم دونوں فرعون کے پاس جاؤ کہ وہ سرکش ہو گیا ہے۔ اس سے نرمی کے ساتھ بات کرنا شاید کہ وہ نصیحت قبول کرے یا ڈر جائے۔" (20 طٰہٰ آیت 43 - 44)

معلوم ہوا کہ حکمران لوگوں کا پاس ادب ملحوظ رکھ کر ان سے گفتگو کرنا خلاف شریعت نہیں۔

ملکہ وکٹوریہ کی بات تو علیحدہ ہے جب حضرت مرزا صاحب نے پادریوں کو مخاطب کیا تو وہاں بھی یسوع مسیح سے اپنے پیار کا اظہار کیا۔ ملاحظہ ہو:

"اے عزیزو! خدا تم پر رحم کرے اور تمہاری آنکھیں کھولے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام خدا نہیں وہ صرف ایک نبی ہے ایک ذرہ اس سے زیادہ نہیں اور بخدا میں وہ سچی محبت اس سے رکھتا ہوں جو تمہیں ہرگز نہیں اور جس نور کے ساتھ میں اسے شناخت کرتا ہوں تم ہرگز اسے شناخت نہیں کر سکتے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ وہ خدا کا ایک پیارا اور برگزیدہ نبی تھا اور ان میں سے تھا جن پر خدا کا خاص فضل ہوتا ہے اور خدا کے

ہاتھ سے پاک کئے جاتے ہیں مگر خدا نہیں تھا اور نہ خدا کا بیٹا تھا۔" (حقیقتہ الوحی اعلان مشمولہ بعنوان دعوت حق ص 5)

نوٹ: یہ حوالہ حقیقتہ الوحی تتمہ کے بعد کا ہے)

برنی صاحب پر قافیہ بندی کی دھن سوار ہے اس لئے انہوں نے اگلے اعتراض کا عنوان رکھا ہے مسیحی سرکار قادیانی اقرار۔

## 14- مسیحی سرکار- قادیانی اقرار: فصل ساتویں (ص 354)

"غرض مسیح موعود کا نام جو آسمان سے میرے لئے مقرر کیا گیا ہے اس کے معنی اس سے بڑھ کر اور کچھ نہیں کہ مجھے تمام اخلاقی حالتوں میں خدائے حی و قیوم نے حضرت مسیح علیہ السلام کا نمونہ ٹھہرایا ہے تا امن اور نرمی کے ساتھ لوگوں کو روحانی زندگی بخشوں' میں نے اس نام کے معنی یعنی مسیح موعود کے صرف آج ہی اس طور سے نہیں کئے بلکہ آج سے انیس برس پہلے اپنی کتاب براہین احمدیہ میں بھی یہی معنی کئے ہیں۔" (کشف الغطا ص 12)

---

برنی صاحب نے سرکار اور اقرار کا قافیہ ضرور ملایا ہے۔ لیکن یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ اس اقتباس پر انہیں اعتراض کیا ہے۔ ہاں یہ بات واضح ہو گئی کہ حضرت مرزا صاحب اخلاقی حالتوں میں اپنے آپ کو مسیح علیہ السلام کا نمونہ سمجھتے ہیں مسیح کی توہین کی جو لمبی چوڑی فہرست برنی صاحب بنا رہے تھے وہ بھی یہیں ختم ہو گئی۔ کشف الغطاء سے ایک اور عبارت بھی ملاحظہ ہو شاید پھر اس کو پیش کرنے کا موقعہ نہ ملے' حضرت مرزا صاحب فرماتے ہیں:

"وہ خدا جو اس دنیا کا بنانے والا اور آئندہ زندگی کی جاودانی امیدیں اور بشارتیں دینے والا ہے اس کا قدیم سے یہ قانون قدرت ہے کہ غافل لوگوں کی معرفت زیادہ کرنے کے لئے بعض اپنے بندوں کو اپنی طرف سے الہام بخشتا ہے اور ان سے کلام کرتا ہے اور اس طرح وہ خدا کو روحانی آنکھوں سے دیکھ کر اور یقین اور محبت سے معمور ہو کر اس لائق ہو جاتے ہیں کہ وہ دوسروں کو بھی اس زندگی کے چشمہ کی طرف کھینچیں جس سے وہ

پیتے ہیں تاغافل لوگ خدا سے پیار کر کے ابدی نجات کے مالک ہوں اور ہر ایک وقت میں جب دنیا میں خدا کی محبت ٹھنڈی ہو جاتی ہے اور غفلت کی وجہ سے حقیقی پاک باطنی میں فتور آتا ہے تو خدا کسی کو اپنے بندوں میں سے الہام دے کر دلوں کو صاف کرنے کے لئے کھڑا کر دیتا ہے' سو اس زمانہ میں اس کام کے لئے جس شخص کو اس نے اپنے ہاتھ سے صاف کر کے کھڑا کیا ہے وہ یہی عاجز ہے۔" (کشف الغطاص 10-11)

15- مسمریزم کی تشریح: فصل ساتویں - ص 355

1- "اور یہ جو میں نے مسمریزی طریق کا عمل الترب نام رکھا ہے جس میں حضرت مسیح بھی کسی درجہ تک مشق رکھتے تھے۔ یہ الہامی نام ہے۔ اور خدائے تعالیٰ نے مجھ پر ظاہر کیا ہے کہ یہ عمل الترب ہے۔" (ازالہ اوہام ص 312 حاشیہ)

2- اب یہ بات یقینی اور قطعی طور پر ثابت ہو چکی ہے کہ حضرت مسیح ابن مریم باذن و حکم الٰہی الیسع نبی کی طرح اس عمل الترب میں کمال رکھتے تھے۔" (ازالہ اوہام ص 308 حاشیہ)

3- "بہرحال مسیح کی یہ تربی کارروائیاں زمانہ کے مناسب حال بطور خاص مصلحت کے تھیں۔ مگر یاد رکھنا چاہئے کہ یہ عمل ایسا قدر کے لائق نہیں جیسا کہ عوام الناس خیال کرتے ہیں۔ اگر یہ عاجز اس عمل کو مکروہ اور قابل نفرت نہ سمجھتا تو خدائے تعالیٰ کے فضل و توفیق سے امید قوی رکھتا تھا کہ ان اعجوبہ غائیتوں میں حضرت ابن مریم سے کم نہ رہتا" (ایضاص 309 حاشیہ)

4- "عمل مسمریزم کا یہی اصول ہے کہ توجہ ڈال کر اپنا اثر دوسرے پر ڈالا جاتا ہے۔ چنانچہ حضرت خلیفتہ المسیح ایدہ اللہ تعالیٰ (یعنی میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان - برنی) نے فرمایا کہ مجھ کو بھی یہ علم آتا ہے۔" (اخبار الفضل قادیان مورخہ 21 مئی 1926ء)

---

مرزا بشیرالدین محمود احمد صاحب کو یہ عمل آتا تھا یا نہیں یہ ہمارے دائرہ بحث سے باہر ہے اس لئے ہم مخالف کے بقایا تین حوالہ جات پر روشنی ڈالتے ہیں۔

پہلے حوالہ میں مخالف نے ایک ضروری بات چھوڑ دی ہے پورا حوالہ درج ذیل ہے:

"یہ جو میں نے مسمریزی طریق کا عمل الترب نام رکھا ہے جس میں حضرت مسیح بھی کسی درجہ تک مشق رکھتے تھے یہ الہامی نام ہے اور خدا تعالیٰ نے مجھ پر ظاہر کیا کہ یہ عمل الترب ہے اور اس عمل کے عجائبات کی نسبت یہ بھی الہام ہوا **ھذاھو الترب الذی لا یعلمو ن** یعنی وہ عمل الترب ہے جس کی اصل حقیقت کی زمانہ حال کے لوگوں کو کچھ خبر نہیں۔" (ازالہ اوہام ص 312 حاشیہ)

معلوم ہوا کہ اس **عمل الترب** کی اصل حقیقت کی زمانہ حال کے لوگوں کو کچھ خبر نہیں۔ اس لئے اس طریق کا نام مسمریزی طریق رکھنا لوگوں کو سمجھانے کے لئے ہے اس سے یہ مطلب نہیں کہ عوام الناس کے خیال میں جو مسمریزم کا تصور ہے' یہی حقیقت **عمل الترب** کی ہے برنی صاحب نے آخری حصہ چھوڑ دیا تھا تاکہ قارئین کو اس اصطلاح کی حقیقت سے بے خبر رکھ کر حضرت مرزا صاحب کی تحریر پر اعتراض کیا جا سکے۔ مسمریزم یا اس قسم کے روح طبعی کے اعمال دراصل اس **علم الترب** کی شاخیں ہیں جیسا کہ حضرت مرزا صاحب نے تحریر فرمایا:

"سلب امراض کرنا یا اپنی روح کی گرمی جماد میں ڈال دینا درحقیقت یہ سب عمل الترب کی شاخیں ہیں" (ازالہ اوہام ص 307 حاشیہ)

سچ یہ ہے کہ اس قسم کے علوم میں مومن و کافر دونوں دسترس حاصل کر سکتے ہیں۔ اسی لئے کاملین امت نے ایسے عملوں کی طرف زیادہ توجہ نہیں دی ہاں بعض لوگوں نے جسمانی بیماریوں کو ٹھیک کرنے کے لئے اس طریق عمل کو آزمایا ہے۔ اور خدا تعالیٰ کے اذن و حکم سے حضرت مسیح علیہ السلام نے بھی اس طریق کو اختیار کیا تھا (جس کی حقیقت زمانہ حال کے لوگوں کی نظر سے پوشیدہ ہے) چنانچہ حضرت مرزا صاحب فرماتے ہیں:

"حضرت مسیح نے بھی اس عمل جسمانی کو یہودیوں کے جسمانی اور پست خیالات کی وجہ سے جو ان کی فطرت میں مرکوز تھے باذن و حکم الٰہی اختیار کیا تھا ورنہ دراصل مسیح کو بھی یہ عمل پسند نہ تھا۔" (ازالہ اوہام ص 31 حاشیہ)

حضرت مسیح کا **عمل الترب** میں کمال رکھنا الیسع نبی کی طرح انہی معنوں میں ہے۔ حوالہ نمبر 3 میں حضرت مرزا صاحب نے اس عمل کو مکروہ کہا ہے جس کی عوام

الناس میں بہت قدر ہے لیکن وہ **عمل الترب** جس کی اس زمانہ کے لوگوں کو خبر ہی نہیں اس تحدید سے باہر ہے۔ اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ حضرت مرزا صاحب نے عمل الترب کی اصل کو ہی مکروہ کہا ہے تو پھر بھی اس پر اعتراض نہیں ہو سکتا۔ اس لئے کہ بعض امور گذشتہ شریعتوں میں جائز تھے۔ لیکن اسلامی شریعت میں ناجائز قرار پائے جیسے شراب۔ اور بعض امور شریعت کی رو سے جائز بھی ہیں جو خدا کی نظر میں ناپسندیدہ ہیں جیسے طلاق اور بعض امور فرمان خداوندی کی تابعداری میں بجا لانے پڑتے ہیں گو اپنی مرضی کے خلاف ہوں جیسے قتال یا جیسے ایک سرجن بحالت مجبوری انسانی جسم کی چیر پھاڑ کرتا ہے۔ اس لئے اگر **عمل الترب** کسی وقت زمانہ کے مناسب حال خاص مصلحتوں کی وجہ سے جائز بھی ہو پھر بھی اپنی موجودہ شکل میں یہ پسندیدہ امر نہیں' روحانی ترقی کے لئے پسندیدہ امر وہی ہے جس پر نبی کریم صلعم نے عمل کیا۔ اس لئے حضرت مرزا صاحب فرماتے ہیں:

"------- میں حضرت ابن مریم سے کم نہ رہتا لیکن مجھے وہ روحانی طریق پسند ہے جس پر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قدم مارا اور حضرت مسیح نے بھی اس عمل جسمانی کو یہودیوں کے جسمانی اور پست خیالات کی وجہ سے جو ان کی فطرت میں مرکوز تھے باذن و حکم الٰہی اختیار کیا تھا۔ ورنہ دراصل مسیح کو بھی یہ عمل پسند نہ تھا۔" (ازالہ وہام ص 309' 310 حاشیہ)

اور جس عمل کو حضرت مسیح نے بحکم الٰہی اختیار کیا تھا۔ اسے حضرت مرزا صاحب نے معجزہ ہی تسلیم فرمایا ہے:

"اب جاننا چاہئے کہ بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ یہ حضرت مسیح کا معجزہ حضرت سلیمان کے معجزہ کی طرح صرف عملی تھا۔" (ازالہ اوہام ص 302 حاشیہ)

عقلی معجزات کے متعلق حضرت مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ:

"خارق عادت عقل کے ذریعہ سے ظہور پذیر ہوتے ہیں جو الہام الٰہی سے ملتی ہے۔" (ایضاً ص 301 حاشیہ)

## حضرت مرزا صاحب پر تناسخ کی تائید کا غلط الزام دعویٰ مجددیت کی وہ شاخ

## جس کا تعلق ہندوؤں میں تبلیغ سے ہے

16- بروز اوتار (1) فصل ساتویں ص 355

راجہ کرشن جیسا کہ میرے پر ظاہر کیا گیا ہے درحقیقت ایک ایسا کامل انسان تھا جس کی نظیر ہندوؤں کے کسی رشی اور اوتار میں نہیں پائی جاتی اور اپنے وقت کا اوتار یعنی نبی تھا۔ جس پر خدا کی طرف سے روح القدس اترتا تھا ---- خدا کا وعدہ تھا کہ آخری زمانہ میں اس کا بروز یعنی اوتار پیدا کرے سو یہ وعدہ میرے ظہور سے پورا ہو" (لیکچر سیالکوٹ ص 34)

---

یہ امر تسلیم شدہ ہے کہ کرشن جی مہاراج (کرشن جی کے آنے کی پیشگوئی پر مفصل بحث فصل پانچویں اعتراضات نمبر 78 تا 86 کے تحت ہو چکی ہے۔) ہندوستان کے انبیاء میں سے تھے اور اولیاء کو انبیاء کا رنگ دیا جاتا ہے اسی نسبت سے اگر ہند کے ایک ولی کو ہند کے ایک اوتار یا نبی کا رنگ دیا جائے تو اس میں قابل اعتراض بات کون سی ہے۔ (مجدد الف ثانی قدیم ہندوستان میں پیغمبر مبعوث ہونے کے قائل تھے۔ رود کوثر ص 324 حاشیہ) کوئی شخص مثیل مسیح ہو یا مثیل کرشن حقیقت ایک ہی ہے۔ اس زمانہ میں خدا تعالیٰ کو نہ صرف مسلمانوں کی اصلاح منظور تھی بلکہ ہندوؤں' عیسائیوں اور دوسری اقوام کی اصلاح بھی مدنظر تھی اس لئے جو موعود آنے والا تھا اور جس کی منتظر یہ اقوام تھیں اس کا پیغام بھی تمام قوموں کے لئے تھا۔ حضرت مرزا صاحب فرماتے ہیں۔

"اس خدا نے ------ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو سب نبیوں کے آخر میں بھیجا تا تمام قوموں کو آپؐ کے جھنڈے کے نیچے جمع کرے" (حقیقت الوحی تتمہ ص 44)

**یہ "امر بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ مسیح موعود ہونے کا دعویٰ مجددیت کے دعویٰ سے بڑا نہیں"** (آئینہ کمالات اسلام ص 340) اسی طرح کرشن ہونے یا کرشن کا بروز ہونے کا دعویٰ بھی آپ کے دعویٰ مجددیت کی ہی ایک شاخ ہے جس کا تعلق ہندوؤں میں تبلیغ سے ہے۔

مخالف بروز مظہر' اوتار یا حلول کی اصطلاحات سے یہ نتیجہ نکال رہا ہے گویا حضرت مرزا صاحب عقیدہ تناسخ یا آواگون کے قائل ہیں۔ لیکن حضرت مرزا صاحب کی تحریروں سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا۔

سب سے اول یہ سمجھ لینا چاہئے کہ

**بروز کا عقیدہ تناسخ کے مترادف نہیں:** چنانچہ فرماتے ہیں: "اور یہ بروز کا عقیدہ کچھ نیا نہیں ہے بلکہ خدائے تعالیٰ کی پہلی کتابوں میں بھی اس عقیدہ کا ذکر پایا جاتا ہے چنانچہ ملاکی نبی کی کتاب میں جو ایلیا کے دوبارہ آنے کی پیش گوئی کی گئی ہے جس کو یہود اپنی غلطی سے یہی سمجھتے رہے کہ خود ایلیا نبی ہی آسمان پر سے نازل ہو گا آخر وہ بھی بروز ہی نکلا اور ایلیا کی جگہ آنے والا یحییٰ نبی ثابت ہوا۔ اور یہود کا یہ اجماعی عقیدہ کہ خود ایلیا ہی دوبارہ دنیا میں آ جائے گا جھوٹا پایا گیا۔ ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ ہندوؤں کی کتابوں میں بھی بروز کا عقیدہ تھا۔ اور پھر غلطیوں کے ملنے سے اس عقیدہ کو تناسخ سمجھا گیا۔" (ایام الصلح ص 138)

**حضرت مرزا صاحب کا علمی احسان:** حضرت مرزا صاحب نے کیا کام کی بات بیان فرمائی ہے کہ ہندوؤں میں تناسخ کا عقیدہ بروز کے عقیدہ کی بگڑی ہوئی شکل ہے اور تاریخی طور پر بھی یہ امر درست ہے کہ ہندوؤں کے ابتدائی لٹریچر میں تناسخ کا کوئی ذکر نہیں ملتا۔ یہی پروفیسر میکس مولر اور دوسرے مستشرقین کی رائے ہے۔ یہودیوں کو بھی یہی غلطی لگی کہ انہوں نے بروزی آمد کو حقیقی آمد سمجھ لیا۔ حضرت مرزا صاحب کے ریمارک نے مختلف مذاہب کے پیروؤں کے عقائد کو صحیح طور پر سمجھنے کے لئے راہ ہموار کر دی تھی۔ خود مسلمانوں میں اس قسم کے جو غلط تصورات پیدا ہو گئے تھے ان کا ازالہ فرما دیا۔

مماثلت و مشابہت اور بروز کا تصور حضرت مرزا صاحب کی تحریروں میں ایک ہی ہے۔ ایک ہی حقیقت کے اظہار کے لئے وہ یہ مختلف اصطلاحات استعمال کرتے ہیں' اپنے نبی کی حقیقی اتباع ہی انسان کو بروز یا مثیل کے درجہ تک پہنچا دیتا ہے۔ ایام الصلح میں ایک اور مقام پر فرماتے ہیں:

"تمام امت کا اس پر اتفاق ہے کہ غیر نبی بروز کے طور پر قائم مقام نبی ہو جاتا ہے۔ یہی معنی اس حدیث کے ہیں **علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل** یعنی میری امت کے علماء مثیل انبیاء ہیں دیکھو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے علماء کو مثیل انبیاء قرار دیا اور ایک حدیث میں ہے کہ علماء انبیاء کے وارث ہیں اور ایک حدیث میں ہے کہ ہمیشہ میری امت میں سے چالیس آدمی ابراہیمؑ کے قلب پر ہوں گے۔ اس حدیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو مثیل ابراہیم قرار دیا۔ اور اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں فرماتا ہے **اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم** اس جگہ تمام مفسر قائل ہیں کہ **صراط الذین** کی ہدایت سے غرض تشبہ بالانبیاء ہے جو اصل حقیقت اتباع ہے۔ اور صوفیوں کا مذہب ہے کہ جب تک انسان ایمان اور اعمال اور اخلاق میں انبیاء علیہم السلام سے مشابہت پیدا نہ کرے کہ خود وہی نہ ہو جائے تب تک اس کا ایمان کامل نہیں ہوتا اور نہ مرد صالح ہو سکتا ہے ---- خدا نے انبیاء علیہم السلام کو اسی لئے دنیا میں بھیجا ہے کہ تا دنیا میں ان کے مثیل قائم کرے۔ اگر یہ بات نہیں تو پھر نبوت لغو ٹھہرتی ہے۔ نبی اس لئے نہیں آتے کہ ان کی پرستش کی جائے بلکہ اس لئے آتے ہیں کہ لوگ ان کے نمونہ پر چلیں اور ان سے تشبہ حاصل کریں اور ان میں فنا ہو کر گویا وہی بن جائیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ** پس خدا جس سے محبت کرے گا کون سی نعمت ہے جو اس سے اٹھا رکھے گا اور اتباع سے مراد بھی مرتبہ فناء ہے جو مثیل کے درجہ تک پہنچاتا ہے۔" (ایام الصلح - ص 163 - 124)

بروز کے متعلق بحث اس سے قبل فصل پانچویں کے جواب میں بھی ہو چکی ہے۔ یہاں یہ بتانا مقصود ہے کہ بروز اور تناسخ ہم معنی اصطلاحات نہیں ہیں۔ یہ سخت ناانصافی ہے کہ مخالف اپنے ذہن میں ان الفاظ کا ایک خاص مفہوم مدنظر رکھ کر اعتراضات شروع کر دے۔ تناسخ کے متعلق تو حضرت مرزا صاحب کا مسلک بالکل واضح ہے۔ چنانچہ آپ فرماتے ہیں:

"آریہ صاحبان نے مکتی کو میعادی ٹھہرایا اور تناسخ ہمیشہ کے لئے گلے کا ہار قرار دیا جس سے کبھی نجات نہیں۔ یہ بخل اور تنگ دلی خدائے رحیم و کریم کی طرف منسوب کرنا

عقل سلیم تجویز نہیں کر سکتی۔" (لیکچر سیالکوٹ ص 35)

اگر اب بھی مقصود واضح نہیں ہوا تو ایک اور حوالہ اس ضمن میں سن لیجئے:

"تناسخ کے مسئلے جیسا اور کوئی جھوٹا مسئلہ نہیں کیونکہ اس کی بنیاد بھی غلط ہے اور آزمائش کے طور پر بھی یہ غلط ثابت ہوتا ہے اور انسانی پاکیزگی کے لحاظ سے بھی غلط ٹھہرتا ہے اور خدا کی قدرت میں رخنہ انداز ہونے کی وجہ سے بھی ہر ایک عارف کا فرض ہے کہ اس کو غلط سمجھے" (نسیم دعوت ص 76 حاشیہ)

اس کتاب میں تفصیل سے اس عقیدہ کو رد کیا گیا ہے۔

ان حوالہ جات سے یہ بات ظاہر ہو گئی کہ حضرت مرزا صاحب کا بروز یا اوتار کی اصطلاح کا استعمال کرنا ہرگز ہرگز عقیدہ تناسخ کی تائید نہیں کرتا۔ لہٰذا انصاف کا تقاضا یہی ہے کہ اوتار کے معنی وہی لئے جائیں جو مصنف نے بیان کئے ہیں۔

اسی طرح کرشن کا بروز ہونے سے بھی آپ کی وہی مراد ہے جو مسیح کا بروز ہونے سے ہے۔ لیکچر سیالکوٹ میں لکھا ہے:

"جیسا کہ مسیح ابن مریم کے رنگ میں ہوں ایسا ہی راجہ کرشن کے رنگ میں بھی ہوں جو ہندو مذہب کے اوتاروں میں سے ایک بڑا اوتار تھا' یوں کہنا چاہئے کہ روحانی حقیقت کی رو سے میں وہی ہوں۔" (لیکچر سیالکوٹ ص 34)

معلوم ہوا کہ آپ نے محض "روحانی حقیقت" کا اظہار فرمایا ہے آواگون کے مسئلہ کی ترجمانی نہیں فرمائی۔ ان اصطلاحات کا جو مفہوم لوگوں کے ذہن میں ہو وہ اس وقت زیر بحث نہیں۔ دیکھنا یہ ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے ان اصطلاحات کو کن معنوں میں استعمال کیا ہے۔

اوتار کے لفظ کے ایک معنی تو آپ کے نزدیک نبی یا رشی کے ہیں اور اس لفظ کے دوسرے معنے آپ کی تحریروں میں بروز کے ہیں۔ اور ان دنوں معنوں کا لیکچر سیالکوٹ ص 34 کے حوالہ زیر بحث میں ذکر موجود ہے آپ کی دوسری تحریرات میں بھی یہ لفظ ان ہی معنوں میں استعمال ہوا ہے۔

**اوتار سے مراد نبی یا رسول ہے**: "ہندوؤں میں اوتار کا لفظ درحقیقت نبی کے ہی ہم

معنی ہے۔" (تحفہ گولڑویہ ص 131 حاشیہ در حاشیہ)

"سنسکرت میں نبیوں اور رسولوں کو اوتار کہتے ہیں جن پر پرمیشر کا نور اترتا ہے" (سناتن دھرم ص 7)

"راجہ رام چندر اور راجہ کرشن درحقیقت پرمیشر نہیں تھے۔ مگر اس میں کیا شک ہے کہ وہ دونوں خدا رسیدہ اور اوتار تھے خدا کی نورانی تجلی ان پر اترتی تھی اس لئے وہ اوتار کہلائے۔" (ایضاً ص حاشیہ)

حضرت اقدس سے پہلے بھی مسلمان اہل علم نے اوتار کے لفظ کو نبی کے معنوں میں استعمال کیا ہے۔ بلکہ بنگال کے سید سلطانؒ نے جو مغلیہ شاہان اکبر اور جہانگیر کے ہم عصر تھے۔ اپنی کتاب وفات رسول میں نبی کریم کو اوتار کہا ہے (رود کوثر از شیخ محمد اکرم ایڈیشن پنجم ص 501)

**اوتار سے مراد بروز بھی ہے:** "کیا اس زمانہ میں ایسے شخص کی ضرورت نہ تھی جو عیسیٰ مسیح کا اوتار ہے۔ (ضمیمہ رسالہ جہاد ص 3)

"مجھے خو اور بو اور رنگ اور روپ میں حضرت عیسیٰ مسیح کا اوتار کر کے بھیجا ---------- اور جامہ محمدی پہنا کر حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا اوتار بنا دیا۔" (ایضاً ص 6)

"بروز یعنی اوتار پیدا کئے" (لیکچر سیالکوٹ ص 34)

اگر اوتار کو رسول (ایلچی) کے معنوں میں لیا جائے (سناتن دھرم ص 7) تو ان عبارات کا یہ مفہوم ہو گا کہ آپ کو حضرت مسیح اور حضرت محمدؐ کا ایلچی بنا کر بھیجا۔ (تحفہ قیصریہ ص 20 میں حضرت مرزا صاحب نے اپنے آپ کو مسیح کا ایلچی بھی لکھا ہے) عقیدہ تناسخ کی تائید کسی رنگ میں بھی نہیں ہوتی۔

**16- بروز اوتار (2)** فصل ساتویں ص 356

"حضرت مسیح علیہ السلام کو دو مرتبہ یہ موقع پیش آیا کہ ان کی روحانیت نے قائم مقام طلب کیا۔ اول جب ان کے فوت ہونے پر چھ سو برس گذر گیا اور یہودیوں نے اس

بات پر حد سے زیادہ اصرار کیا کہ وہ نعوذ باللہ مکار اور کاذب تھا اور ان کے ناجائز تولد کے متعلق مخالف نے جو اسی فصل کے اعتراض نمبر 6 اور نمبر 7 کے ضمن میں گوہر افشانی کی تھی اس سلسلہ میں یہ حوالہ بھی قابل غور ہے جس میں اس بات کو یہودیوں کی طرف منسوب کیا گیا ہے ورنہ حضرت مرزا صاحب کے نزدیک مسیح اور ان کی والدہ کا دامن ان تمام بے جا الزاموں سے پاک ہے) ------ تب ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے جن کی بعثت کی اغراض کثیرہ میں سے ایک غرض یہ بھی تھی کہ ان تمام بے جا الزاموں سے مسیح کا دامن پاک ثابت کریں اور اس کے حق میں صداقت کی گواہی دیں۔" (آئینہ کمالات اسلام ص 342 تصنیف حضرت مرزا صاحب)

"پھر دوسری مرتبہ مسیح کی روحانیت اس وقت جوش میں آئی کہ جب نصاریٰ میں دجالیت کی صفت اتم واکمل طور پر آگئی اور جیسا کہ لکھا ہے کہ دجال نبوت کا دعویٰ کرے گا اور خدائی کا بھی ایسا ہی انہوں نے کہا۔ نبوت کا دعویٰ اس طرح کیا کہ کلام الٰہی میں اپنی طرف سے وہ دخل دیئے اور وہ قواعد مرتب کئے اور وہ تنسیخ ترمیم کی جو ایک نبی کا کام تھا" (ایضاً ص 343)

---

بروز کے سلسلہ میں اوپر مفصل تبصرہ ہو چکا ہے کہ حضرت مرزا صاحب کے نزدیک بروز سے اسی شخص کا آنا یا اس کی روح کا واپس آنا ہرگز مراد نہیں لیکن مخالف ادھر ادھر کے حوالے اکٹھے کر کے اپنے سرتاپا غلط مفروضہ کی تائید میں پیش کر رہا ہے۔ آئینہ کمالات اسلام میں حضرت مرزا صاحب نے جو مسیح کی روحانیت کے جوش میں آنے یا اپنی روحانیت کا قائم مقام طلب کرنے کا ذکر کیا ہے اس سے بھی یہ مراد نہیں کہ خود ان کی روح اس دنیا میں لوٹ کر آنا چاہتی تھی، حضرت مرزا صاحب تو صاف فرماتے ہیں کہ:

ابن مریم مر گیا حق کی قسم
داخل جنت ہوا وہ محترم
وہ نہیں باہر رہا اموات سے

ہو گیا ثابت یہ تیس آیات سے
کوئی مردوں سے کبھی آیا نہیں
یہ تو فرقاں نے بھی بتلایا نہیں
عہد شد از کردگار بیچگوں
غور کن **انهم لا یرجعون**
(درثمین)

"قرآن کریم کئی آیتوں میں بتصریح فرما چکا ہے کہ جو شخص مرگیا پھر وہ دنیا میں کبھی نہیں آئے گا لیکن نبیوں کے ہم نام اس امت میں آئیں گے" (ازالااوہام ص 761)

اس قسم کے حوالہ جات حضرت مرزا صاحب کی تحریروں میں جا بجا بکھرے پڑے ہیں ان کی موجودگی میں بالکل اس کے خلاف ان کی طرف کوئی رائے منسوب کرنا جان بوجھ کر حقائق سے آنکھیں بند کرنا ہے۔

## حیات اُخروی کا انسانی تصور

اب اس الزام کے دوسرے رخ پر نظر ڈالئے۔ انبیاء علیہم السلام جو اس عالم انسانی سے گذر چکے ان کی زندگی کی کیفیت اس عالم بقاء میں نباتات و حیوانات جیسی حیات کی تو نہیں ہو گی کہ ان میں روحانی شعور کا فقدان ہو اور محض مردوں کی زندگی بسر کر رہے ہوں قرآن تو فرماتا ہے:

"اور جو لوگ اللہ کی راہ میں مارے جائیں انہیں مردہ نہ کہو ایسے لوگ تو حقیقت میں زندہ ہیں مگر تمہیں ان کی زندگی کا شعور نہیں ہوتا" (2 البقرہ 154 ترجمہ مولانا مودودی تفہیم القرآن ص 126)

دوسری جگہ تو اس مضمون کو اور بھی واضح کر دیا گیا ہے کہ یہ شہداء نہ صرف زندہ ہیں بلکہ انہیں اپنے عزیز و اقارب کا بھی فکر ہے جو پیچھے رہ گئے ہیں۔ **ولا تحسبين الذين قتلوا في سبيل الله اموا تابل احياء عند ربهم يرزقون - فرحين بما اتهم الله من فضله و يستبشرون بالذين لم يلحقوا بهم من خلفهم الا خوف عليهم و لا هم يحزنون**

ترجمہ: ''اور جو لوگ اللہ کی راہ میں مارے گئے ہیں تو ان کو مردہ خیال نہ کر بلکہ وہ زندہ ہیں اپنے رب کے پاس روزی پاتے ہیں اور جو کچھ اللہ نے ان کو اپنے فضل سے دیا ہے اس پر خوش ہیں اور ان کو ان لوگوں کی طرف کہ جو ان کے پیچھے ہیں ابھی ان میں نہیں جا ملے ہیں یہ مژدہ سنایا جاتا ہے کہ نہ ان پر کوئی خوف ہے اور نہ ان کو غم ہو گا۔'' (3 آل عمران آیت 169 - 170)

تفسیر: ''اے مخاطب تو ان لوگوں کو جو اللہ کی راہ میں قتل کیے گئے۔ یہ نہ سمجھ کہ وہ مر گئے بلکہ وہ اپنے خدا کے پاس زندہ ہیں اور یہ زندگی کچھ فرضی نہیں جیسے کہ نیک نام لوگوں کو مجازاً زندہ کہہ دیا کرتے ہیں اس معنی سے کہ لوگوں میں اس کا نام زندہ ہے بلکہ وہ **یرزقون** روزی دیئے جاتے ہیں اور وہ روزی مشاہدہ اور عالم قدس اور مبداء نور کی ہر وقت تجلی اور جنت کی بے شمار نعمتیں ہیں اور اس کے سوا ان کو وہاں بروقت خدا کی بے شمار نعمتوں سے فرحت و سرور بھی ہے اور جو لوگ ان کے اقارب اور دوستوں میں ابھی زندہ ہیں ان کو ان کی طرف سے فکر ہے کہ دیکھئے کہ وہ کیسے اعمال کرتے ہیں۔'' (تفسیر حقانی پارہ 4 ص 33'34 - علامہ مولانا ابو محمد عبدالحق صاحب حقانی دہلوی ناشر منیجر کتب خانہ نعیمیہ دیو بند - یو پی - طبع بار سوم)

جب شہداء کو جو انبیاء سے کم درجہ کے لوگ ہیں اپنے عزیز و اقارب کا فکر ہے تو اسی سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ انبیاء اپنے روحانی شعور و مدارج میں کس اعلیٰ مقام پر ہوں گے اور انہیں ایسے پیروؤں کی روحانی حالت کے متعلق کیسا اضطراب ہو گا اسی فکر و اضطراب کو حضرت مرزا صاحب نے ان الفاظ میں ادا کیا ہے جس پر مخالف اعتراض کر رہا ہے وہ روحانی اضطراب یا روحانی جوش کس قسم کا ہے اس کے صحیح تصور سے ہمارا ذہن محدود عاجز ہے۔ صوفیاء نے اس حقیقت کے اظہار کے لئے قریباً قریباً اسی قسم کی اصطلاحات استعمال کی ہیں۔

16- **بروز او تار** (3) فصل ساتویں ص 356

''اسی جگہ پر یہ نکتہ بھی یاد رکھنے کے لائق ہے کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی

روحانیت بھی اسلام کے اندرونی مفاسد کے غلبہ کے وقت ہمیشہ ظہور فرماتی ہے اور حقیقت محمدیہؐ کا حلول ہمیشہ کسی کامل متبع میں جلوہ گر ہوتا ہے۔ اور جو احادیث میں آیا ہے کہ مہدی پیدا ہو گا اس کا نام میرا ہی نام ہو گا۔ اس کا خلق میرا ہی خلق ہو گا۔ اگر یہ حدیثیں صحیح ہیں تو یہ اسی نزول روحانیت کی طرف اشارہ ہے۔" (آئینہ کمالات اسلام ص 346)

---

اقتباس کا مطلب تو صاف ہے کہ جب اسلام کو اندرونی مفاسد سے واسطہ پڑتا ہے تو اللہ تعالیٰ اپنے دین کی تائید و تجدید کے لئے کوئی انتظام فرما دیتا ہے۔ اسی کو دوسرے لفظوں میں حضرت نبی کریم صلعم کی روحانیت کا ظہور کہا گیا ہے اور اسی حقیقت کو حقیقت محمدیہؐ کا حلول بیان کیا گیا ہے۔ حلول سے مراد نزول ہے اور جیسا کہ اوپر بتایا جا چکا ہے۔ حضرت مرزا صاحب ارواح کی رجعت حقیقی کے ہرگز قائل نہیں تھے اس لئے یہاں حلول کے عام لغوی معنی ہی مراد لئے جائیں گے نہ کہ اصطلاحی معنی جو تناسخ کے عقیدہ کے ہم رنگ ہیں، اقتباس بالا کے آخر میں انہوں نے خود ہی وضاحت کر دی ہے کہ:

"اگر یہ حدیثیں صحیح ہیں تو یہ نزول روحانیت کی طرف اشارہ ہے"

ان الفاظ کے استعمال سے ایک فائدہ یہ ہوا کہ صوفیاء کی اصطلاحات کے غلط استعمال سے انسان کو دھوکہ لگ جانے کا امکان تھا۔

حضرت مرزا صاحب نے ان کے معنی متعین کر کے ان غلط تصورات کا ازالہ کر دیا جو ایرانی ویدانتی اور مجوسی اثرات کے باعث مسلمانوں کے افکار میں داخل ہو چکے تھے۔

حقیقت محمدیہ کی اصطلاح صوفیاء میں عام ہے ان کے نزدیک دنیا کا تمام روحانی فیض حقیقت محمدیہ کا ہی مرہون منت ہے۔ صرف دو حوالے ملاحظہ ہوں ورنہ بات کے طویل ہونے کا اندیشہ ہے:

"حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت جبرائیل مطاع ملائکہ ہیں رہا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مطاع ملائکہ ہونا تو اس کی وجہ یہ ہے کہ اہل حق (صوفیاء) کے نزدیک حقیقت محمدیہ فیض وجود اور مرتبہ قرب کے لئے اول ترین تعین (مخلوق اور ممکن)

ہے اور مراتب قرب میں سے وحی و کلام کا مرتبہ بھی ہے۔ حقیقت محمدیہ کے توسل کے بغیر کسی کو وحی نہیں پہنچ سکتی۔ یہ صرف کشفی چیز ہے۔ بعض نصوص بھی اس پر دلالت کر رہی ہیں۔ اللہ تعالٰی نے فرمایا **و ما ارسلنک الا رحمتہ للعالمین** (تفسیر مظہری۔ تفسیر سورت **عبس** ص 322 تالیف علامہ قاضی محمد ثناء اللہ عثمانی مجددی پانی پتی۔ ناشر ندوہ المصنفین اردو بازار جامع مسجد دہلی)

اسی طرح اقتباس انوار مصنفہ شیخ محمد اکرم (مطبع اسلامیہ لاہور) میں شرح نصوص الحکم کے حوالے سے لکھا ہے:

"بغرض بیان کردن نظیر بروز میگوید کہ محمد بود کہ بصورت آدم درمبدء ظہور نمود یعنی بطور بروز در ابتدائے عالم روحانیت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم در آدم تجلی شد

ترجمہ: بروز کی نظیر بیان کرنے کی غرض سے کہا جاتا ہے کہ محمد صلعم ابتداء میں آدم کی صورت میں جلوہ فرما ہوئے یعنی ابتدائے عالم روحانیت میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے آدم کے وجود میں تجلی فرمائی۔

## رجعت حقیقی کے تصور کا ازالہ معجزہ شق القمر پر بحث

18- مرزا صاحب اوتار: فصل ساتویں۔ ص 357

"اس وقت خدا نے جیسا کہ حقوق عباد کے تلف کے لحاظ سے میرا نام مسیح رکھا اور مجھے خو اور بو اور رنگ اور روپ کے لحاظ سے حضرت عیسیٰ مسیح کا اوتار کر کے بھیجا ایسا ہی اس نے حقوق خالق کے تلف کے لحاظ سے میرا نام محمد و احمد رکھا اور مجھے توحید پھیلانے کے لئے تمام خو اور بو اور رنگ و روپ اور جامہ محمدی پہنا کر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اوتار بنایا۔ سو میں ان معنوں میں عیسیٰ مسیح بھی ہوں اور مہدی بھی ------ یہ وہ طریق ہے جس کو اسلامی اصطلاح میں بروز کہتے ہیں" (ضمیمہ رسالہ جہاد۔ ص 5-6)

---

لفظ اوتار اور بروز کی بحث اعتراض نمبر 16 کے ضمن میں گذر چکی ہے کہ ان الفاظ کو کن کن معنوں میں حضرت مرزا صاحب نے استعمال فرمایا۔ اوتار کے لفظ سے نہ تناسخ

کے عقیدہ کی تائید مقصود ہے نہ رجعت حقیقی کے عقیدہ کی۔ اگر برنی صاحب نے ضمیمہ رسالہ جہاد کی تمہیدی عبارت ہی پڑھ لی ہوتی تو وہ اس مغالطہ میں مبتلا نہ ہوتے۔ فرماتے ہیں:

"اگرچہ میں نے اپنی بہت سی کتابوں میں اس بات کی تشریح کر دی ہے کہ میری طرف سے یہ دعویٰ کہ میں عیسیٰ مسیح ہوں اور نیز محمد مہدی ہوں اس خیال پر مبنی نہیں ہے کہ میں درحقیقت حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہوں اور نیز درحقیقت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہوں، پھر بھی وہ لوگ جنہوں نے غور سے میری کتابیں نہیں دیکھیں وہ اس شبہ میں مبتلا ہو سکتے ہیں کہ گویا میں نے تناسخ کے طور پر اس دعویٰ کو پیش کیا ہے اور گویا میں اس بات کا مدعی ہوں کہ سچ مچ ان دو بزرگ نبیوں کی روحیں میرے اندر حلول کر گئی ہیں۔ لیکن واقعی امر ایسا نہیں ہے" (ضمیمہ رسالہ جہاد ص 1)

رجعت حقیقی کے عقیدہ کو رد کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"ناحق کلام اللہ کے برخلاف یہ عقیدہ بنا لیا گیا کہ تمام گذشتہ روحیں نیکوں اور بدوں کی واقعی طور پر پھر دوبارہ دنیا میں آ جائیں گی مگر اس تحقیق سے ظاہر ہے کہ صرف رجعت بروزی ہو گی نہ حقیقی۔" (تحفہ گولڑویہ ص 133 حاشیہ)

اگر ایک حقیقت کو بیان کرنے کے لئے کہ ہندی، فارسی یا انگریزی اصطلاحات استعمال کر لی جائیں تو اس سے اصل حقیقت پر پردہ نہیں پڑتا۔ انگریزی میں ایک مثل مشہور ہے گلاب کے پھول کو کسی نام سے بھی پکارو اس کی خوشبو میں اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ حضرت مرزا صاحب کا یہ احسان ہے کہ آپ نے ان اصطلاحات کا ایسا مفہوم متعین کیا جو قرآن اور حدیث کے مطابق تھا۔

### 19- قادیانی نجوم: فصل ساتویں ص 358

"ان دونوں حسابوں کی رو سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ جس کی خدا تعالیٰ نے سورۃ والعصر میں قسم کھائی الف خامس ہے یعنی ہزار پنجم جو مریخ کے اثر کے ماتحت ہے اور یہی سر ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ان مفسدین کے قتل اور خونریزی کے لئے حکم فرمایا گیا جنہوں نے مسلمانوں کو قتل کیا اور قتل کرنا چاہا اور ان کے استیصال

چال ہے ---- حضرت نوح و ابراہیم علیہما اسلام کے عہد میں تو ایک فرقہ صابیہ تھا جو ان ستاروں کی پرستش کیا کرتا تھا پھر بمرور دہر اس کے متعدد فرقے ہو گئے اور ہر فریق نے اپنے ملکوں میں ایک جدا رنگ پیدا کیا۔ چنانچہ روم و یونان کے لوگ جو یورپ بلکہ ایشیا کی حکمت و فلسفہ کے استاد مانے گئے ہیں جوپیٹر (مشتری) کی پوجا کرتے تھے اور اس کے نام کا بڑا مندر بنا رکھا تھا اور ستاروں کی پرستش کیا کرتے تھے۔ پارسیوں کی دساتیر میں تو ناہید (زہرہ) کی بہت کچھ مدح اور پرستش کے دستورات موجود ہیں۔ یہی حال ہنود کا ہے۔"
(تفسیر حقانی زیر آیت 81: 15-16)

"حضرت امیرالمومنین مرتضیٰ علی کرم اللہ وجہ' اور اکثر مفسرین صحابہ سے منقول ہے کہ وہ ستارے خمسہ متحیرہ ہیں یعنی زحل اور مشتری اور مریخ اور زہرہ اور عطارد کہ ان کی اپنی حرکت میں ایک حیرت نمودار ہوتی ہے۔" تفسیر شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی زیر آیت بالا)

علماء فلکیات اس پر متفق ہیں کہ ستاروں اور سیاروں کی مختلف تاثیریں زمین پر پڑتی ہیں (یہی وجہ ہے کہ بعض اقوام میں ان ستاروں کی پرستش شروع ہو گئی۔) آفتاب و ماہتاب کے اثرات تو عام مشاہدہ میں آتے ہیں کہ اذن الٰہی سے دنیا کی ہر چیز پر پڑتے ہیں۔ "امام رازی نے تفسیر کبیر میں کہا ہے کہ سورج دن کا اور چاند رات کا بادشاہ ہے۔ اگر سورج نہ ہوتا تو چاروں موسم حاصل نہ ہوتے۔ اگر یہ موسم نہ ہوتے تو مصالح عالم مکمل طور پر مختل ہو جاتے"۔ بحوالہ حمامتہ البشریٰ ص 269) اسی طرح سیاروں کی بھی مختلف نوع کی تاثیریں ہوتی ہیں۔ جن سے زمین اور دیگر کواکب متاثر ہوتے ہیں۔ یہ تاثیرات سب خدا کی پیدا کردہ اور اسی کے قبضہ قدرت میں ہیں۔ حضرت مرزا صاحب نے اسی حقیقت کی طرف توجہ دلاتے ہوئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے "آدم کی پیدائش کے وقت ان ستاروں کی تاثیرات سے بھی کام لیا ہے جن کو اس نے اپنے ہاتھ سے بنایا تھا۔ اور یہ ستارے فقط زینت کے لئے نہیں ہیں جیسا عوام خیال کرتے ہیں بلکہ ان میں تاثیرات ہیں جیسا کہ آیت **و زینا السماء الدنیا بمصابیح و حفظا** (حم السجدہ 41:12) یعنی حفظا کے لفظ سے معلوم ہوتا ہے یعنی نظام دنیا کی محافظت میں ان ستاروں کو دخل ہے۔ اسی قسم کا

کے درپے ہوئے اور یہی خدا تعالٰی کے حکم اور اذن سے مریخ کا اثر ہے۔ غرض آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعث اول کا زمانہ ہزار پنجم تھا جو اسم محمد کا مظہر تجلی تھا۔ یعنی یہ بعث اول جلالی نشان ظاہر کرنے کے لئے تھا۔ مگر بعث دوم جس کی طرف آیت کریمہ **واخرین منھم لمایلحقوابھم** میں اشارہ ہے وہ مظہر تجلی اسم احمد ہے جو اسم جمالی ہے۔

(حاشیہ) یہ باریک بھید یاد رکھنے کے لائق ہے کہ بعث دوم کی تجلی اعظم جو اکمل اور اتم ہے وہ صرف اسم احمد کی تجلی ہے کیونکہ بعث دوم آخر ہزار ششم میں ہے۔ اور ہزار ششم کا تعلق ستارہ مشتری کے ساتھ ہے جو کوکب منجملہ خنس کنس ہے اور اس ستارہ کی یہ تاثیر ہے کہ ماموریں کو خونریزی سے منع کرتا اور عقل اور دانش اور مواد استدلال کا بڑھاتا ہے۔ اس لئے اگرچہ یہ بات حق ہے کہ اس بعث دوم میں بھی اسم محمدؐ کی تجلی سے جو جلالی تجلی ہے اور جمالی تجلی کے ساتھ شامل ہے۔ مگر وہ جلالی تجلی بھی روحانی طور پر ہو کر جلالی رنگ میں مشابہ ہو گئی ہے۔ کیونکہ اس وقت جلالی تجلی کی تاثیر قہر سیفی نہیں بلکہ قہر استدلالی ہے۔ وجہ یہ کہ اس وقت کے مبعوث پر پرتوہ ستارہ مشتری ہے نہ پرتوہ مریخ اس وجہ سے بار بار اس کتاب میں لکھا گیا ہے کہ ہزار ششم فقط اسم احمد کا مظہر اتم ہے جو جمالی تجلی کو چاہتا ہے۔ منہ" (تحفہ گولڑویہ مصنفہ مرزا غلام احمد صاحب ص 96' روحانی خزائن جلد نمبر17 ص 253)

---

سلسلہ کلام کو آگے چلانے سے پیشتر **بالخنس الجوار الکنس (التکویر 81 : 15'16)** کے متعلق مفسرین کے ایک دو اقوال کا پیش کرنا ضروری ہے تاکہ موضوع زیر بحث کو سمجھنے میں آسانی ہو۔

"جمہور مفسرین کہتے ہیں کہ **خنس** اور **جوار** اور **کنس** سے پانچ ستارے مراد ہے۔ جن کو اہل ہیئت خمسہ متحیرہ کہتے ہیں۔ یعنی (1) زحل' (2) مشتری' (3) مریخ' (4) زہرہ' (5) عطارد۔ انگریزی میں (1) سیٹرن Saturn (2) جوپیٹر' (3) مارز' (4) وینس' (5) مرکری۔ فارسی میں (1) کیوان' (2) برجیس' (3) زک فلک' (4) ناہید' (5) دبیر فلک۔ ہندی میں (1) سنیچر' (2) برہسپت' (3) منگل' (4) شکر' (5) بدھ کہتے ہیں۔ ان ستاروں کی عجیب حیرت ناک

دخل جیسا کہ انسانی صحت میں دوا اور غذا کو ہوتا ہے۔ جس کو الوہیت کے اقتدار میں کچھ دخل نہیں بلکہ جبروت ایزدی کے آگے یہ تمام چیزیں بطور مردہ ہیں۔ یہ چیزیں بجز اذن الٰہی کچھ نہیں کر سکتیں ان کی تاثیرات خدا تعالیٰ کے ہاتھ میں ہیں۔" (تحفہ گولڑویہ ص 111 حاشیہ روحانی خزائن جلد 17 ص 282)

پھر فرماتے ہیں:

"خدا تعالیٰ کا قانون قدرت یہی ہے کہ کوئی چیز اس نے لغو اور بے فائدہ اور بے تاثیر پیدا نہیں کی۔ جبکہ وہ فرماتا ہے کہ ہر ایک چیز انسان کے لئے پیدا کی گئی ہے تو اب بتلاؤ کہ سماء الدنیا کو لاکھوں ستاروں سے پر کر دینا انسان کو اس سے کیا فائدہ ہے اور خدا کا یہ کہنا کہ یہ سب چیزیں انسان کے لئے پیدا کی گئی ہیں ضرور ہمیں اسی طرف توجہ دلاتا ہے کہ ان چیزوں کے اندر خاص وہ تاثیرات ہیں جو انسانی زندگی اور انسانی تمدن پر اپنا اثر ڈالتی ہیں۔ جیسا کہ متقدمین حکماء نے لکھا ہے کہ زمین ابتداء میں بہت ناہموار تھی خدا نے ستاروں کی تاثیرات کے ساتھ اس کو درست کیا۔" (ایضاً)

جمہور مفسرین قرآنی آیات کی تفسیر مروجہ علوم کی روشنی میں کرتے رہے ہیں۔ حکماء فلکیات کے اقوال و نظریات کی روشنی میں یہی مفسرین مشتری کو سعد اکبر اور مریخ کو جلالی تاثیرات کا منبع و مصدر قرار دیتے ہیں اسی طرح حضرت مرزا صاحب نے قرآنی آیات کی ایک نہایت لطیف تفسیر رقم فرمائی ہے جس کا ایک اقتباس درج کر کے مخالف نے اس کا عنوان "قادیانی نجوم" رکھا ہے۔

حضرت مرزا صاحب تو خیر سیاروں کی تاثیرات کے قائل تھے (اجازت الٰہی کے ساتھ) لیکن بعض مسلمان علماء ایک حد تک ان ستاروں میں ارادہ و اختیار کے بھی قائل ہیں اور سمجھتے ہیں کہ بعض ستاروں کے فعل ارادہ و اختیار والوں کے فعل سے بہت مشابہت رکھتے ہیں اردو کا سٹائل پرانا ہے۔ لیکن اس سلسلے میں ذیل کا حوالہ ملاحظہ ہو:

"اور پانچوں ستاروں کو سورج اور چاند سے اور آپس میں بھی ان کا ربط اور میل مختلف اور متعدد ہوتا ہے اور مصدر قوتوں متعددہ کے ہوتے ہیں اور ارتباطات عجیبہ (عجیب رابطے - ناقل) آفتاب سے رکھتے ہیں اور ہر ارتباط میں اک نئی تاثیر ظاہر ہوتی

ہے۔ تو یہ پانچ ستارے عالم آسمانی میں مرکبات عنصریہ کی مانند ہیں۔ جیسے معادن اور نباتات اور حیوانات اور انسان (مشابہت قابل غور ہے۔ ناقل) ان چاروں کی برزخیں اور سورج اور چاند مرکبات ناقصہ کی مانند ہیں جیسے بخار اور غبار اور دھواں اور ثوابت عنصریہ بسائط کی مانند ہیں۔ اور تاثیریں اور فعل ان پانچوں ستاروں کے بہت مشابہت رکھتے ہے ارادے اور اختیار والوں کے فعل سے اور حرکتیں ان کی گویا حرکت اختیاری ہیں۔"
(تفسیر شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی ص 99 زیر آیت التکویر 81: 15-16)

بعض مفسرین یہ سمجھتے تھے کہ:

"ستارے قندیلوں میں نور کی زنجیروں سے لٹکتے ہیں اور زنجیریں فرشتوں کے ہاتھوں میں ہیں۔ جب فرشتے مر جائیں گے تو وہ قندیلیں ان کے ہاتھ سے گر جاویں گی اور ستارے گر کر بکھر جاویں گے اور نور ان کا زائل ہو جائے گا۔" (ایضاً ص 89)

بعض کا خیال تھا کہ:

"جب سورج غروب ہو جاتا ہے تو وہ عرش کے نیچے سجدہ کرنے جاتا ہے۔" (تفسیر مظہری ص 320)

نیز:

"نچلا دنیوی آسمان موج بستہ ہے (یعنی لہریں ہیں جن کو روک دیا گیا ہے) دوسرا آسمان سفید زمرد کا ہے۔ تیسرا لوہے کا ہے چوتھا پیتل کا ہے۔ پانچواں چاندی کا ہے۔ چھٹا سونے کا۔ ساتواں یاقوت سرخ کا۔ ساتویں آسمان اور ذات خداوندی کے حجابوں کے درمیان نور کے سات صحرا ہیں۔" (ایضاً ص 26 زیر آیت **الیک البصر خاسئا (الملک 67:4)**

اگلی آیت **و لقد زینا السماء الدنیا بمصابیح** (1) ہم نے بے شک قریب کے آسمان کو چراغوں سے روشن کر رکھا ہے) کے متعلق لکھا ہے:

"یہ آیت بتا رہی ہے کہ تمام تارے دنیوی آسمان میں پیوست ہیں اس صراحت کے خلاف علماء فلکیات کا قول بے دلیل ہے" !! (ایضاً ص 26)

اگر برنی صاحب اس قسم کے "اسلامی نجوم" کے معتقد ہیں تو "قادیانی نجوم" کے

مقابلے میں "اسلامی نجوم" کی تشریح بھی کر دیتے تو مناسب تھا۔

---

حاشیہ نمبر1 (علامہ شبیر احمد عثمانی نے آیت مندرجہ بالا کے متعلق اپنی تفسیر میں لکھا ہے:

"یہ قدرتی چراغ ہیں جن سے دنیا کے بہت سے منافع وابستہ ہیں" (ص 963)
ان بہت سے منافعوں کی آپ نے تفصیل بیان نہیں کی۔

بہر حال جن قوتوں نے ان ستاروں اور سیاروں کو خدا کے واسطے کے بغیر مختلف تاثیرات کا حامل قرار دے کر ان کی پرستش شروع کر دی انہوں نے شرک کا ارتکاب کیا۔ حضرت مرزا صاحب نے قرآنی آیات کی تشریح میں علماء فلکیات کے ان نظریات سے اختلاف نہیں کیا جو قرآنی تعلیم کے مطابق تھے۔ آپ نے جو ایسی آیات کی تفسیر بیان فرمائی ہے وہ تحفہ گولڑویہ کے بہت سے صفحات پر پھیلی ہوئی ہے۔ قرآن مجید کے بہت سے لطائف و نکات ایک زمانہ کے لوگوں سے مخفی رہتے ہیں پھر دوسرے زمانوں میں ان کو ظاہر کرنے کا وقت آ جاتا ہے۔ حضرت مرزا صاحب نے اپنی ایک اور کتاب میں بھی ستاروں کی تاثیرات پر بحث کی ہے اور اس سلسلے میں امام فخرالدین رازی اور شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی کتب سے اقتباس بھی پیش کئے ہیں (ملاحظہ ہو **حمامتہ البشری** عربی اردو صفحات 268 - 272 ناشر احمدیہ انجمن اشاعت اسلام لاہور پاکستان)۔ معلوم ہوا کہ مخالف کے اعتراض کی زد میں صرف حضرت مرزا صاحب ہی نہیں دیگر علماء اسلام اور محدثین بھی آ جاتے ہیں۔

## 20- قادیانی تعلیم: فصل ساتویں ص 358 - خلاصہ اقتباس:

مرزا بشیرالدین محمود احمد صاحب کی کتاب تحفہ لارڈن اروِن سے ایک اقتباس جس میں بتایا گیا ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے کوئی نئی تعلیم نہیں دی صرف مسلمانوں کی غلطیوں کی اصلاح کی ہے اور جو نئی باتیں بیان کی ہیں وہ بھی قرآن کریم سے باہر نہیں بلکہ قرآن کریم ہی سے ہیں لیکن چونکہ وہ اس زمانہ سے مخصوص تھیں دنیا کو اس سے پہلے ان کی معرفت عطا نہیں کی گئی تھی۔

---

اس میں کوئی خاص امر قابل تبصرہ نہیں۔ ہر زمانہ میں قرآن مجید کے حقائق نئے انداز سے دنیا کے سامنے کھلتے ہیں اور قرآن کی ابدی صداقتیں ایک نئی طرز پر جلوہ گر ہوتی ہیں۔

**21- ملائکہ اور شیطان: فصل ساتویں ص 359 - خلاصہ اقتباس:**

اگر کوئی کہے کہ شیطان و ملائکہ کو دکھاؤ تو کہنا چاہئے کہ تمہارے اندر یہ خواص کہ بیٹھے بٹھائے آنا فانا بدی کی طرف متوجہ ہو جانا۔ یہاں تک کہ خدا تعالیٰ کی ذات سے بھی منکر ہو جانا اور کبھی نیکی میں ترقی کرنا اور انتہاء درجہ کی انکساری و فروتنی و عجز و نیاز میں گر جانا یہ اندرونی کشمکش جو تمہارے اندر موجود ہے ان سب کے محرک جو قوی ہیں وہ ان دو الفاظ ملک و شیطان کے وجود میں مجسم ہیں" (ارشاد حضرت مرزا صاحب مندرجہ الحکم 31 مئی 1903ء)

---

حضرت مرزا صاحب نے تو ایک ایسے شخص کو جو غیر مرئی وجود کو دیکھنے کا مطالبہ کرتا ہے ایک لطیف پیرائے میں یہ حقیقت ذہن نشین کرا دی کہ انسان کی زندگی میں نیکی و بدی کی تحریک کرنے والی قوتوں کو دوسرے الفاظ میں ملائک اور شیاطین کہا جاتا ہے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ ملائکہ اور ابلیس کا خارج میں وجود نہیں۔ حضرت مرزا صاحب کی کثیر تحریریں اس امر پر گواہ ہیں توضیح مرام' آئینہ کمالات اسلام' چشمہ معرفت وغیرہ میں اس امر پر مفصل بحث موجود ہے۔ آپ کے نزدیک ملائکہ وہ نورانی اور روحانی ہستیاں ہیں جو اللہ تعالیٰ کے افعال کے ظہور کے وقت بطور وسائط کام آتی ہیں۔ انسان کے قلب پر نیکیوں کی تحریک کرنے والے اور انبیاء و اولیاء کی طرف وحی پہنچانے والے علوی ملائکہ ہوتے ہیں شیطان انسان کے لئے اس کے برے اعمال مزین کر دیتا ہے اور فحش اور برائی کا حکم دیتا ہے اور انسان کے قلب میں فاسد خیالات کی تحریک پیدا کرتا ہے۔ فرمایئے اس میں ایسی کون سی بات ہے جو خلاف شریعت اسلام ہے؟

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی فرماتے ہیں:

"میں کہتا ہوں منجملہ اس علم کے جو اللہ تعالیٰ نے اپنے نبیؐ کو عطا فرمایا ملائکہ اور شیاطین کا حال اور ان کے ذہن میں پھیلنے کا علم بھی اسی میں سے ہے فرشتے ملاء اعلیٰ سے عمدہ الہامات حاصل کر لیتے ہیں پھر اس کو بنی آدم کے قلوب میں ڈال دیتے ہیں اور شیاطین کے مزاج سے فاسد روایتیں پیدا ہوتی ہیں جو عمدہ نظام کے بگاڑنے کی طرف اور حلم و وقار کی مخالفت اور اس چیز کی مخالفت کی طرف متوجہ کرتی ہیں جو طبیعت سلیم کا مقتضی ہے پس شیاطین اس کو حاصل کرتے ہیں اور بنی آدم میں سے اپنے دوستوں کے دلوں میں ڈالتے ہیں" (حجتہ اللہ البالغہ آداب الطعام - اردو ترجمہ جلد دوم ص 518)

شاہ ولی اللہ صاحب مرحوم بھی یہی بات فرما رہے ہیں جو حضرت صاحب نے بیان کی ہے کہ نیکی اور بدی کی تحریکات جو انسانی قلب میں پیدا ہوتی رہتی ہیں ان کے محرک ملائکہ اور شیاطین ہیں۔

## 22- معجزہ کی تعریف: فصل ساتویں ص 359

"ایک دفعہ منشی اروڑے صاحب نے حضرت اقدس سے پوچھا کہ حضور معجزہ کسے کہتے ہیں آپ نے فرمایا:

"معجزہ کی مثال ایسی ہے کہ گرمی شدید پڑ رہی ہو ایک پیر کے مرید ہوں وہ مرید اپنے پیر سے کہیں کہ دعا کرو کہ ٹھنڈی ہوا چل جائے۔ وہ دعا کرے اور پھر اس کے بعد ٹھنڈی ہوا بھی چل جائے۔ اس سے مریدوں کا تو ایمان بڑھتا ہے کہ ہمارے پیر نے دعا کی اور ٹھنڈی ہوا چل گئی۔ مگر مخالف اس پر اعتراض کرتا ہے اور کہتا ہے کہ ہوا کا کام تو چلنا ہی ہے۔ یہ کیا معجزہ ہے۔ معجزہ کی مثال ایسی ہی ہے۔" (اخبار الحکم قادیان نمبر 44 جلد 37 مورخہ 7 دسمبر 1934ء)

---

برسبیل تذکرہ کوئی صاحب ایک بات پوچھتے ہیں اور حضرت مرزا صاحب ایک عام فہم مثال سے معجزہ کی حقیقت کے ایک پہلو پر روشنی ڈالتے ہیں لیکن مخالف اسے معجزے کی جامع تعریف سمجھ کر اس پر اعتراض کر رہا ہے اور وہ بھی ڈائری کے الفاظ پر۔ معجزات کے متعلق اگر حضرت مرزا صاحب کی رائے معلوم کرنے کی ضرورت ہو تو مخالف کو آپ

کی کتب سرمہ چشم آریہ ' براہین احمدیہ حصہ پنجم' ازالہ اوہام' چشمہ معرفت کی طرف رجوع کرنا چاہئے۔ لیجئے ہم ازالہ اوہام سے ایک حوالہ پیش کئے دیتے ہیں:

"معجزہ کی حقیقت یہ ہے کہ خدائے تعالیٰ ایک امر خارق عادت یا ایک امر خیال اور گمان سے باہر اور امید سے بڑھ کر ایک اپنے رسول کی عزت و صداقت ظاہر کرنے کے لئے اور اس کے مخالفین کے عجز اور مغلوبیت جتلانے کی غرض سے اپنے ارادہ خاص سے یا اس رسول کی دعا سے آپ ظاہر فرماتا ہے۔ مگر ایسے طور سے جو اس کی صفات وحدانیت و تقدس اعمال کے منافی و مغائر نہ ہو اور کسی دوسرے کی وکالت یا کارسازی کا اس میں دخل نہ ہو" (ازالہ اوہام ص 316 حاشیہ)

23- کمزوری پر پردہ: فصل ساتویں ص 359 - خلاصہ اقتباس:

مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب کے خطبہ جمعہ مطبوعہ الفضل 3 جولائی 1930ء کا ایک اقتباس پیش کیا گیا ہے جس پر تبصرہ کی ذمہ داری ہم پر عائد نہیں ہوتی۔

## 24- معجزہ شق القمر کی تاویل

شق القمر کے متعلق چشمہ معرفت ص 22 سے ایک اقتباس کہ بعض نے یہ بھی لکھا ہے کہ وہ ایک عجیب قسم کا خسوف تھا۔ اسی قسم کی ایک عبارت نزول مسیح ص 128 سے کہ یہ معجزہ ایک قسم کا خسوف تھا۔ نیز اخبار بدر کا ذیل کا یہ حوالہ بھی درج کیا گیا ہے:

"ایک صاحب نے (مرزا صاحب سے) پوچھا شق القمر کی نسبت حضور کیا فرماتے ہیں۔ فرمایا ہماری رائے یہی ہے کہ وہ ایک قسم کا خسوف تھا ہم نے اس کے متعلق اپنی کتاب چشمہ معرفت میں لکھ دیا ہے۔" (اخبار بدر قادیان مورخہ 24 مئی 1908ء)

---

اخبار بدر کی ڈائری میں چشمہ معرفت کا ذکر موجود ہے مخالف نے چشمہ معرفت کا ایک حوالہ ضرور درج کیا ہے لیکن دوسرا حوالہ جہاں اس مسئلہ کی مزید تشریح موجود تھی اس کو پیش کرنے کی زحمت گوارا نہیں فرمائی۔ وجہ ظاہر ہے قارئین کو بار بار بتانے کی ضرورت بھی نہیں۔ چشمہ معرفت کی متعلقہ عبارتیں یہ ہیں:

"شق القمر کی آیت میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ کافروں نے یہ معجزہ دیکھا اور کہا پکا جادو ہے جو آسمان تک پہنچ گیا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

**اقتربت الساعتہ وانشق القمر وان یروا ایتہ یعرضوا و یقولو اسحر مستمر**

یعنی قیامت نزدیک آئی اور چاند پھٹ گیا۔ اور جب یہ لوگ خدا کا کوئی نشان دیکھتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ایک پکا جادو ہے۔ اب ظاہر ہے کہ اگر شق القمر ظہور میں نہ آیا ہوتا تو ان کا حق تھا کہ وہ کہتے کہ ہم نے تو کوئی نشان نہیں دیکھا اور نہ اس کو جادو کہا۔ اس سے ظاہر ہے کہ کوئی امر ضرور ظہور میں آیا تھا جس کا نام شق القمر رکھا گیا۔ بعض نے یہ بھی لکھا ہے کہ وہ ایک عجیب قسم کا خسوف تھا جس کی قرآن شریف نے پہلے خبر دی تھی اور یہ آیتیں بطور پیش گوئیوں کے ہیں۔ اس صورت میں شق کا لفظ محض استعارہ کے رنگ میں ہو گا کیونکہ خسوف کسوف میں جو حصہ پوشیدہ ہوتا ہے گویا وہ پھٹ کر علیحدہ ہو جاتا ہے ایک استعارہ ہے۔" (چشمہ معرفت حصہ دوم ص 223)

حضرت مرزا صاحب نے یہاں شق القمر کے متعلق دونوں اقوال کا ذکر کر دیا ہے اور اپنی رائے بھی لکھ دی ہے۔ کہ اگر یہ خسوف تھا تو ایک عجیب قسم کا خسوف تھا۔ شق القمر کے متعلق جو روایتیں ہیں ان میں ابن عباسؓ سے یہ بھی مروی ہے کہ حضورؐ کے زمانہ میں چاند گرہن ہوا۔ کافر کہنے لگے چاند پر جادو ہوا ہے اس پر یہ آیتیں مستمر تکرر اتریں۔" (تفسیر ابن کثیر)۔ اگر شق القمر کی اس تاویل پر برنی صاحب معترض ہیں۔ تو

این گنا ہیست کہ در شہر شما نیز کنند

(ابن عباس (بحوالہ طبرانی) ابن منذر ضحاک (بحوالہ در منثور) امام رازی (بحوالہ تفسیر کبیر) امام غزالیؒ اور امام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی (بحوالہ تفہیمات الہیہ جلد دوم) نے بھی اسی قسم کے خیالات کا اظہار کیا ہے۔

چشمہ معرفت سے ایک دوسرا اقتباس ملاحظہ ہو:

"ایسا ہی شق القمر کا عظیم الشان معجزہ جو خدائی ہاتھ کو دکھلا رہا ہے قرآن شریف میں مذکور ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی انگلی کے اشارے سے چاند دو ٹکڑے ہو گیا اور کفار نے اس معجزہ کو دیکھا اس کے جواب میں یہ کہنا کہ ایسا وقوع میں آنا خلاف علم

ہیئت ہے یہ سرا سر فضول باتیں ہیں۔ کیونکہ قرآن تو فرماتا ہے 54:1'2-

**اقتربت الساعتہ و انشق القمر و ان یر و اایتہ یعر ضوا و یقولو اسحر مستمر**

یعنی قیامت نزدیک آگئی اور چاند پھٹ گیا اور کافروں نے یہ معجزہ دیکھا اور کہا کہ یہ پکا جادو ہے جس کا آسمان تک اثر چلا گیا ہے۔ اب ظاہر ہے کہ یہ نرا دعویٰ نہیں بلکہ قرآن شریف تو اس کے ساتھ ان کافروں کو گواہ قرار دیتا ہے جو سخت دشمن تھے اور کفر پر ہی مرتے تھے۔ اب ظاہر ہے کہ اگر شق القمر وقوع میں نہ آیا ہوتا تو مکہ کے مخالف لوگ اور جانی دشمن کیونکر خاموش بیٹھ سکتے تھے وہ بلا شبہ شور مچاتے کہ ہم پر یہ تہمت لگائی ہے ہم نے چاند کو دو ٹکڑے ہوتے نہیں دیکھا ----- پس یقینی طور پر معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ ضرور ظہور میں آیا تھا۔ اور اس کے مقابل پر یہ کہنا کہ یہ قواعد ہیئت کے مطابق نہیں یہ عذرات بالکل فضول ہیں۔ معجزات ہمیشہ خارق عادت ہی ہوا کرتے ہیں ورنہ وہ معجزے کیوں کہلائیں۔" (چشمہ معرفت ص 42 ضمیمہ)

اخبار بدر میں لکھا تھا کہ چشمہ معرفت میں اس مضمون کو بیان کر دیا گیا۔ امید ہے کہ ان تشریحات سے مخالف کو حضرت مرزا صاحب کا نظریہ پورے طور پر معلوم ہو گیا ہو گا۔

ایک حوالہ ازالہ اوہام سے بھی سن لیجئے۔ مخالف نے اس کتاب سے متعدد حوالہ جات مسیح علیہ السلام کے معجزات کے بارے میں پیش کئے ہیں (ملاحظہ ہو اعتراضات نمبر 9، 10 اور 15 فصل ساتویں)۔ تعجب ہے ان ہی صفحات میں اسے یہ عبارت نظر نہیں آتی:

"سو واضح ہو کہ انبیاء کے معجزات دو قسم کے ہوتے ہیں: ایک وہ جو محض سماوی امور ہوتے ہیں جن میں انسان کی تدابیر اور عقل کو کچھ دخل نہیں ہوتا جیسے شق القمر جو ہمارے سید و مولیٰ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا معجزہ تھا اور خدائے تعالیٰ کی غیر محدود قدرت نے ایک راستباز اور کامل نبی کی عظمت ظاہر کرنے کے لئے اس کو دکھایا تھا۔

دوسرے عقلی معجزات ہیں جو اس خارق عادت عقل کے ذریعے سے ظہور پذیر ہوتے ہیں جو الہام الٰہی سے ملتی ہے۔" (ازالہ اوہام ص 301 حاشیہ)

ایک ڈائری کا حوالہ بھی ملاحظہ ہو:

"بعض نادان شق القمر کے معجزے پر قانون قدرت کی آڑ میں چھپ کر اعتراض کرتے ہیں۔ لیکن ان کو اتنا معلوم نہیں کہ خدا تعالیٰ کی قدرتوں اور قوانین کا احاطہ اور اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔" (منظور الٰہی ص 76)

یہ درست ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے اس قصہ کی تائید نہیں کی جو عوام الناس میں مقبول ہے کہ چاند کا ایک ٹکڑا نبی کریم صلعم کی جیب میں داخل ہو کر آپؐ کی آستین سے نکل گیا تھا۔

اس سلسلہ میں اور مزید تفصیلات دیکھنی ہوں تو حضرت مرزا صاحب کی کتاب سرمہ چشم آریہ میں موجود ہیں جہاں شق القمر کے متعلق تاریخی شہادتیں پیش کی گئی ہیں۔ یا اور معجزات کے متعلق مفصل بحث کی گئی ہے۔ لیکن مخالف کی غرض تو اعتراض سے ہے نہ کہ حقائق سے ظاہر ہے کہ ہٹ دھرمی اور ضد کا کوئی علاج نہیں۔

ان حوالہ جات کو دیکھئے اور پھر برنی صاحب کی کرشمہ سازیاں ملاحظہ فرمائیے کہ حضرت مرزا صاحب کے نظریہ شق القمر کے متعلق کیا اثر پیدا کرنے کی کوشش کی ہے اور جب ان سے اس قسم کے نامکمل حوالہ جات کو پیش کرنے کی شکایت کی گئی تو کس جسارت سے اس کی تردید کرتے ہیں:

"یہی تالیف کا علمی طریق ہے۔ تعلق کی حد تک پورے پورے اقتباسات پیش کئے گئے ہیں۔ کئی کئی اقتباسات جمع کئے گئے تاکہ شک و شبہ کی گنجائش نہ رہے۔ بخوبی تصدیق و توثیق ہو جائے۔ اس پر بھی قادیانی صاحبان کتر بیونت کا الزام دیئے جاتے ہیں۔" (ق م۔ ضمیمہ 893)

ہاں درست ہے تعلق کی حد تک اپنے مطلب کا حصہ پیش کر کے باقی عبارت حذف کر دی ہے۔ کیا کہنے ہیں آپ کے "علمی طریق" کے!!

## شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے نزدیک شق القمر معجزہ نہیں

بات ختم کرنے سے پہلے ذیل کا اقتباس غور سے پڑھ لیا جائے۔

"میں نے معجزے کے باب میں وہ تمام آیتیں جمع کر دی ہیں جن میں کفار کی طرف

سے معجزے کی فرمائش اور خدا کی جانب سے اس کا جواب مذکورہ ہے۔ ان آیات سے صاف ظاہر ہے کہ قران میں آنحضرت صلعم کے متعلق بجز قرآن کے کوئی اور معجزے کا ذکر نہیں ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحب علیہ الرحمتہ تفہیمات الٰہیہ میں تحریر فرماتے ہیں:

"قرآن مجید میں (آنحضرتؐ کے متعلق) کسی معجزے کا ذکر نہیں ہے۔ اور ہمارے نزدیک شق القمر معجزات میں سے نہیں ہے۔ ہاں وہ قیامت کی نشانیوں میں سے ہے کہ خدا نے فرمایا ہے کہ قریب ہوئی ساعت اور پھٹ گیا چاند۔" (کشاف الہدیٰ مقدمہ کتاب الہدیٰ ص 92 مرتبہ یعقوب حسن، ناشر دفتر اشاعت میلا پور مدراس سن اشاعت 1343)

نوٹ: کتاب الہدیٰ جس کی اشاعت نامکمل رہ گئی تھی اس کتاب کا دیباچہ علامہ سید سلیمان ندوی کا لکھا ہوا ہے۔ سید سلیمان ندوی سیرۃ النبی (ناشر محمد سعید اینڈ سنز کراچی) جلد سوم ص 587 میں فرماتے ہیں:

"بعض متکلمین نے جن میں ایک شاہ ولی اللہ صاحبؒ بھی ہیں اور امام غزالیؒ کا بھی ادھر ہی رحجان معلوم ہوتا ہے کہ درحقیقت چاند میں شگاف نہیں ہوا تھا بلکہ لوگوں کو ایسا نظر آیا۔"

25- **قادیان کی مسجد:** فصل ساتویں ص 361 - خلاصہ اعتراض:

**من دخلہ کان امنا** یعنی یہ امن کا مقام ہے یہ بھی خصوصیت ساری دنیا میں صرف خانہ کعبہ کو ہی حاصل ہے (بحوالہ نکات القرآن حصہ سوم ص 267 مرتبہ مولانا محمد علی صاحب) مرزا صاحب الہام کی بناء پر یہی صفت اپنی قادیانی مسجد کی قرار دیتے ہیں۔ (بحوالہ براہین ص 558 حاشیہ در حاشیہ تصنیف حضرت مرزا صاحب)

---

حضرت مرزا صاحب اپنا الہام **الم نجعل لک سہولتہ فی کل امر۔ بیت الفکر و بیت الذکر و من دخلہ کان امنا** درج کرکے اس کی تشریح میں فرماتے ہیں:

"کیا ہم نے ہر ایک بات میں تیرے لئے آسانی نہیں کی۔ تجھ کو بیت الفکر اور بیت الذکر عطا کیا۔ اور جو شخص بیت الذکر میں باخلاص و قصد تعبد و صحت نیت و حسن ایمان داخل ہو گا وہ سوئے خاتمہ سے امن میں آ جائے گا۔ بیت الفکر سے مراد اس جگہ وہ

چوبارہ ہے جس میں یہ عاجز کتاب کی تالیف کے لئے مشغول رہا ہے اور رہتا ہے۔ اور بیت الذکر سے مراد وہ مسجد ہے جو اس چوبارہ کے پہلو میں بنائی گئی ہے۔" (براہین احمدیہ ص 558 حاشیہ در حاشیہ)

معلوم ہوا کہ حضرت مرزا صاحب جس مسجد کا ذکر فرما رہے ہیں وہ ان کے اپنے الہام کی مصداق ہے یہ امر طفیلی اور ظلی ہے۔ اس لئے کہ کامل منبع کے تمام کمالات و مراتب کا سرچشمہ نبی کریم صلعم ہیں نہ کہ اس کی اپنی ذات۔ جس طرح حضور صلعم کی بعض صفات ظلی طور پر آپؐ کے متبعین کو حاصل ہو سکتی ہیں۔ اسی طرح خانہ کعبہ کی صفات بھی ظلی طور پر دوسری مساجد کو حاصل ہو سکتی ہیں۔

قران مجید کی آیت کا مصداق خانہ کعبہ ہی ہے۔ لیکن حضرت مرزا صاحب جس مسجد کا ذکر فرما رہے ہیں وہ ان کے اپنے الہام کی مصداق ہے اور یہ طفیلی اور ظلی ہے نہ کہ حقیقی اس لئے کہ جیسا ابھی لکھا جا چکا ہے کامل پیرو کے تمام کمالات کا سرچشمہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں نہ کہ اس کی اپنی ذات۔ سوال یہ ہے کہ کیا قرآن کی آیات بطریق وراثت و تبعیت آنحضرت صلعم کے کامل متبعین پر نازل ہو سکتی ہیں یا نہیں۔ اگر جواب نفی میں ہو تو معترض کا اعتراض درست ہے بصورت دیگر اگر قرآنی آیات کا اولیاء امت پر نزول تسلیم کیا جائے تو ان آیات کی تشریح و تفسیر موقعہ اور مقام کے مطابق متعین ہو گی۔

اولیاء اللہ پر قرآنی آیات کا نزول ایک مسلمہ امر ہے۔ حضرت سید عبدالقادر جیلانی پر قرآنی الفاظ، **و اصتنعتطک لنفسی** اور چن لیا تجھ کو ہم نے اپنے واسطے (20 طہ آیت 41) کئی دفعہ الہاماً نازل ہوئے۔ (شرح فتوح الغیب قاری ص 33) قرآن مجید میں یہ الفاظ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے متعلق استعمال ہوئے ہیں کہ میں نے تجھے اپنے لئے کمال خوبی میں بنایا یعنی اپنی وحی و رسالت کے لئے چن لیا۔ اولیاء پر قرآنی آیات کے نزول پر تفصیلی بحث پانچویں فصل (ق م۔ ص 268) کے اعتراض نمبر 60 کے ضمن میں ملاحظہ ہو۔

26- ارض حرم: فصل ساتویں ص 361

زمین قادیان اب محترم ہے ہجوم خلق سے ارض حرم ہے

زمین قادیان کو ارض حرم سے جس بنیاد پر تشبیہہ دی گئی ہے اس کا ذکر دوسرے مصرعے میں ہے یعنی ہجوم خلق کے باعث ارض حرم کی طرح معلوم ہوتی ہے۔ مراد ارض حرم کے مقام کی توہین نہیں بلکہ اس کی صفت کا اس دوسرے مقام میں پایا جانا مقصود ہے۔

شعراء نے تو مختلف علاقوں کو فردوس کے مشابہ بلکہ فردوس قرار دیا ہے۔ کشمیر کے متعلق کہا گیا ہے۔

اگر فردوس بر روئے زمین است
ہمیں است و ہمیں است ہمیں است

علامہ اقبال نے حیدر آباد دکن کے متعلق فرمایا تھا۔

خطہ جنت، فضا جس کی ہے دامن گیر دل
عظمت دیرینہ ہندوستاں کی یادگار
نور کے ذروں سے قدرت نے بنائی یہ زمین
آئینہ بن کے دکن کی خاک اگر پائے فشار
اس قدر حق نے بنایا اس کو عالی مرتبت
آسماں اس آستانے کی ہے اک موج غبار

اسی طرح اجمیر شریف، نظام الدین اولیاء اور دیگر مقدس مقامات کے متعلق شعراء نے اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے۔ الفضل 26 دسمبر 1915ء کے حوالہ میں بھی ہجوم خلائق کا ذکر ہے اسلامی جماعت نے 1970 کے پاکستان اسمبلی کے الیکشن کو معرکہ یوم بدر قرار دیا تھا۔ یہ اور بات ہے کہ انہیں اس الیکشن میں زبردست شکست ہوئی۔ حوالہ ملاحظہ ہو۔

"7 دسمبر ایک معرکہ بدر

ایک معرکہ بدر 7 دسمبر کے انتخابات میں اہل پاکستان کو بھی درپیش ہے۔ اگر انہوں نے ذات برادری اور مالی مفاد سے بے نیاز ہو کر ان لوگوں کے حق میں اپنا ووٹ استعمال کیا جو اسلام کے صحیح نمائندے ہیں تو نصرت خداوندی ان کے قدم چومے گی۔ اگر

خدانخواستہ وہ کسی لالچ یا فریب میں آکر اپنے ووٹ کا غلط استعمال کر بیٹھے تو ان کے وطن کی زمین بھی ان پر تنگ ہو جائے گی اور آخرت میں بھی ذلت و رسوائی ان کا مقدر ٹھہرے گی - اللہ تعالیٰ ہمیں اس آزمائش میں پورا اترنے کی توفیق عطا فرمائے (ایشیاء - لاہور 15 دسمبر 1970 ص 10)

## 27- قادیان کا ظلی حج: فصل ساتویں ص 361

## 28- حج نفل سے بڑھ کر حج: فصل ساتویں ص 362

خلاصہ اعتراضات: احمدیہ لٹریچر سے بعض اقتباسات درج کئے گئے ہیں۔ جن میں جلسہ سالانہ کو حج کی طرح (ص 262) اور قادیان میں آنے کو "حج قرار دیا" (363)۔ حج کے لغوی معنی مقصد اور ارادہ کے ہیں۔ اور اس سے مراد خاص مذہبی قصد و ارادہ سے کسی مقدس مقام کا سفر ہے۔ لیکن اسلامی اصطلاح میں حج کا مفہوم شہر مکہ میں جا کر احرام باندھنا خانہ کعبہ کا طواف کرنا صفا و مروہ کے درمیان دوڑنا' عرفات میں وقوف کرنا۔ مزدلفہ اور منی میں قیام کرنا اور دیگر آداب اور اعمال کو بجا لانا۔

جہاں کہیں احمدیہ لٹریچر میں جلسہ سالانہ کو "حج کی طرح" یا قادیان میں آنے کو حج قرار دیا گیا ہے وہ اپنی لغوی معنوں میں قرار دیا گیا ہے نہ کہ اسلامی اصطلاحی معنوں میں۔ (الفضل مورخہ 5 جنوری 1933ء سے ایک اقتباس پیش کیا گیا ہے جس میں ذکر ہے کہ

"صاحبزادہ عبداللطیف صاحب مرحوم شہید حج کے ارادے سے کابل سے روانہ ہوئے تھے --- حضرت مسیح موعود نے فرمایا اس وقت اسلام کی خدمت کی بے حد ضرورت ہے اور یہی حج ہے چنانچہ پھر صاحبزادہ صاحب حج کے لئے نہ گئے اور یہیں رہے۔ کیونکہ اگر وہ حج کے لئے چلے جاتے تو احمدیت نہ سیکھ سکتے (ق م ص۔ 363)

اس اقتباس کو پڑھ کر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے حضرت مسیح موعود نے صاحبزادہ صاحب کو حج پر جانے سے قطعی منع کر دیا تھا حالانکہ بات یہ نہیں۔ حضرت صاحب نے صاحبزادہ صاحب کے متعلق خود لکھا کہ حج کا ارادہ انہوں نے دوسرے سال پر ڈال دیا تھا۔ (تذکرۃ الشہادتین ص 47)

کسی دینی غرض کے حصول کے لئے حج کو التوا میں ڈال دینا خلاف شریعت امر نہیں۔ رسول کریم صلعم نے تو ایک صحابی کو حج پر نہ جانے کی ہدایت صرف اس لئے کر دی تھی کہ اس کی بوڑھی ماں کو اس کی خدمت کی ضرورت تھی۔ بلکہ ایک اور روایت میں ہے کہ آپ نے ایک صحابی کو جہاد پر بھی جانے سے منع کر دیا تھا اور اس کی ماں کے متعلق فرمایا اس سے چمٹے رہو کہ جنت اس کے پاؤں کے پاس ہے۔ (ترغیب و ترہیب منذری جلد 2 ص 124 بحوالہ ابن ماجہ النسائی و حاکم بحوالہ سیرت النبی جلد 6 ص 5-2 شبلی نعمانی پبلشرز محمد سعید اینڈ سنز کراچی)

حج کو محض ایک رسم کے طور پر ادا کر لینا انسان کی روحانی ترقی کے لئے مفید نہیں۔ حضرت مرزا صاحب نے ایک دفعہ فرمایا:

"حج سے صرف اتنا ہی مطلب نہیں کہ ایک شخص گھر سے نکلے اور سمندر چیر کر چلا جائے اور رسمی طور پر کچھ لفظ منہ سے بول کر ایک رسم ادا کر کے چلا آئے۔ اصل بات یہ ہے کہ حج ایک اعلیٰ درجہ کی چیز ہے جو کمال سلوک کا آخری مرحلہ ہے۔ سمجھنا چاہئے کہ انسان کا اپنے نفس سے انقطاع کا یہ حق ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ ہی کی محبت میں کھویا جائے اور تعلق باللہ اور محبت الٰہی ایسی پیدا ہو جاوے کہ اس کے مقابلہ میں نہ اسے کسی سفر کی تکلیف ہو اور نہ جان و مال کی پرواہ ہو نہ عزیز و اقارب سے جدائی کا فکر ہو۔ جیسے عاشق اور محب اپنے محبوب پر جان قربان کر دینے کو تیار رہتا ہے اس طرح یہ بھی کرنے سے دریغ نہ کرے۔ اس کا نمونہ حج میں رکھا ہے (الحکم 17 جنوری 1907 بحوالہ ملفوظات جلد نہم ص 123)

ایک صاحب حج سے واپس آئے تو وہاں کسی تکلیف کا ذکر کیا۔ حضرت مرزا صاحب نے فرمایا:

"ہم آپ کو ایک نصیحت کرتے ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ ان تمام امور تکالیف سے آپ کی قوت ایمانی میں کسی قسم کا فرق اور تزلزل نہ آوے یہ خدا تعالیٰ کی طرف سے ابتلا ہے۔ اس سے پاک عقائد پر اثر نہیں پڑنا چاہئے۔" (ڈائری 20 اپریل 1908ء بحوالہ ملفوظات جلد دہم ص 241)

خانہ کعبہ کے متعلق ایک دفعہ ذکر چلا تو فرمایا:

"خانہ کعبہ انوار و برکات کی تجلی گاہ ہے اور اس کی بزرگی میں کوئی کلام اور شبہ نہیں۔ پہلی کتابوں میں بھی اس کی بزرگی کا ذکر ہے مگر یہ تجلیات اور انوار و برکات ان ظاہری آنکھ سے نظر نہیں آ سکتے۔ اس کے لئے دوسری آنکھ کی حاجت ہے۔ اگر وہ آنکھ کھلی ہو تو یقیناً انسان دیکھ لے گا کہ خانہ کعبہ میں کس قسم کے برکات نازل ہو رہے ہیں۔" (الحکم 10 نومبر 1905ء بحوالہ ملفوظات جلد ہشتم ص 74)

افسوس برنی صاحب کو اس قسم کے حوالہ جات کے لئے اپنی کتاب میں جگہ نہیں مل سکی۔ ایسے حوالوں کا درج کرنا ویسے بھی ان کے لئے مفید نہیں تھا۔ اس لئے جان بوجھ کر بھی ان کو نظر انداز کرنے میں انہوں نے اپنی عافیت سمجھی ہے۔

بہرحال حج عمر میں ایک دفعہ حسب استطاعت فرض ہے اور پھر نفل (استطاعت پر بحث اعتراض نمبر 30 کے سلسلہ میں آگے ملاحظہ ہو)۔ جب انسان نے ایک مرتبہ حج کر لیا تو پھر اسلام کی ترقی و احیاء کے لئے دینی تحریکات میں حصہ لینا اس نفلی حج کے ثواب سے زیادہ ہے۔

---

حضرت مرزا صاحب نے آئینہ کمالات اسلام (ص 352) میں اس امر کی طرف توجہ دلائی ہے یہاں حج فرض کی بات نہیں ہو رہی اور نہ ہی نفلی حج کے ثواب سے انکار کیا گیا ہے۔ ہاں دین متین کی حمایت کی طرف خصوصیت سے توجہ دلائی ہے شریعت کی رو سے تو بعض اوقات حج نفل کو دنیاوی اغراض کے لئے بھی چھوڑا جا سکتا ہے۔ "بعض علماء نے لکھا ہے کہ ٹیکس دینے کی وجہ سے حج نفل چھوڑ دینا اولیٰ ہے کہ ٹیکس دینے میں ظالمین کی اعانت ہے۔ (احیاء فضائل حج ص 93 مصنفہ شیخ الحدیث مولانا محمد ذکریا صاحب ناشر مکتبہ تھانوی متصل مولوی نیا مسافر خانہ - بندر روڈ کراچی)

ذیل کا واقعہ بھی غور طلب ہے:

"ایک بزرگ فرماتے ہیں میں نے ارادہ حج کا کیا جب میں بغداد پہنچا تو حضرت ابو حازم مکیؒ کے پاس گیا۔ میں نے ان کو سوتے پایا۔ میں نے تھوڑی دیر صبر کیا جب آپ

بیدار ہوئے تو فرمانے لگے کہ میں نے اس وقت حضرت پیغمبر علیہ السلام کو خواب میں دیکھا کہ آنحضرت صلعم نے مجھ کو تیرے لئے پیغام دیا اور فرمایا کہ کہہ دو کہ اپنی ماں کے حقوق کی نگہداشت کرے کہ اس کے لئے وہی بہتر ہے حج کرنے سے۔ اب تو لوٹ جا اور اس کے دلکی رضا طلب کر۔ میں واپس چلا اور مکہ **معظمہ** نہ گیا۔ (تذکرہ اولیاء ذکر ابو حازم مکیؒ ص 68 انوارالاولیاء)

ایک ماں کے حقوق کی نگہداشت کے لئے حج کا فریضہ ساقط ہو گیا۔ دین اسلام کی نگہداشت کے لئے اگر نفلی حج نہ کیا جائے تو کون سا گناہ ہو گیا۔ سچ تو یہ ہے کہ ہر چیز کی افادیت اور اہمیت اس کے اپنے مقام کی نسبت سے ہوتی ہے۔

### 29- حج کرنے میں کیا فائدہ: فصل ساتویں ص 363 - خلاصہ اعتراض:

ایک خط کا اقتباس دیا گیا ہے جس میں ایک صاحب کو لکھا گیا ہے کہ صحت ایمان کے بغیر حج کرنے میں کیا فائدہ ہو گا۔

---

عنوان تو اس قسم کا چونکا دینے والا قائم کیا گیا جیسے حضرت صاحب حج کی افادیت کا سرے سے انکار کر رہے ہیں یعنی حج کرنے میں کیا فائدہ۔ لیکن جب خط کو پڑھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ حج کو محض ایک رسم کے طور پر ادا کرنا انسان کے لئے مفید نہیں ہو سکتا۔ جس طرح قرآن کو محض رسمی طور پر بغیر سوچے سمجھے پڑھنا یا دوسرے اعمال کو محض رسمی طور پر بجا لانا انسان کے لئے مفید نہیں ہو سکتا۔ اسی طرح حضرت صاحب فرماتے ہیں کہ ''صحت ایمان کے بغیر حج کرنے میں کیا فائدہ ہو گا'' اس کی حقیقت ان سینکڑوں حاجیوں سے پوچھ لیجئے جو بغیر سوچے سمجھے اور بغیر ذہنی اور روحانی تیاری کے حج پر تو چلے جاتے ہیں وہاں کی صعوبتوں سے دل برداشتہ ہو کر واپس لوٹتے ہیں اور اپنے ایمان میں ترقی کی بجائے تنزل کے آثار پاتے ہیں۔ بعض لوگ محض نام و نمود کی غرض سے یا حاجی کہلانے۔ یا تحفہ تحائف لانے یا دیگر اشیاء کو سمگل کرنے کے لئے یہ سفر اختیار کرتے ہیں۔ اس قسم کے حاجیوں کے حالات کسٹم کے افسران کے نوٹس میں آتے رہتے ہیں۔ اور اکثر و بیشتر ان کی کہانیاں اخبارات کی زینت بھی بنتی ہیں۔ اس طرح کے حاجی بننے میں

کون سا روحانی فائدہ ہے؟

دیو بند کے شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب فرماتے ہیں:

"حجاج کی جماعت جو ہر سال ہزاروں کی تعداد میں حج کو جاتی ہے وہ حج کے فضائل اور ثمرات و برکات سے ناواقفیت اور حج کے فضائل نہ معلوم ہونے کی وجہ سے جس دینی جذبہ اور جن برکات کے ساتھ اس کو واپس آنا چاہئے اس سے اکثر خالی ہاتھ واپس آتی ہے (فضائل حج ص 3)

"ایک حدیث میں آیا ہے کہ قیامت کے قریب میری امت کے امیر لوگ تو محض سیر و تفریح کے ارادہ سے حج کریں گے (گویا لندن و پیرس کی تفریح نہ کی حجاز کی تفریح کر لی) اور میری امت کا متوسط طبقہ تجارت کی غرض سے حج کرے گا کہ تجارتی مال کچھ ادھر سے لے لئے کچھ ادھر سے لے آئے۔ اور علماء زیادہ شہرت کی وجہ سے حج کریں گے (کہ فلاں مولانا صاحب نے پانچ حج کئے اور فلاں نے دس حج کئے) اور غرباء بھیک مانگنے کی غرض سے جائیں گے (کنزا لعمال فضائل حج ص ۱۱)

گذشتہ اعتراض پر تبصرہ بھی ملاحظہ ہو۔

30- **عذر حج: فصل ساتویں ص 364 - خلاصہ اعتراض:**

مولوی محمد حسین بٹالوی کے خط کے جواب میں کہ آپ حج کیوں نہیں کرتے حضرت مرزا صاحب نے فرمایا میرا پہلا کام خنزیروں کا قتل اور صلیب کی شکست ہے ان سے فرصت و فراغت حاصل ہو جائے نیز حج کی مقررہ شرائط آپ میں نہیں پائی گئیں۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

**و للہ علی الناس حج البیت من استطاع الیہ سبیلا** (3 آل عمران 97)

اور لوگوں کے ذمہ ہے حج کرنا اللہ کے لئے اس مکان کا (ایضاً) اس شخص کے ذمہ جو وہاں پہنچنے کی استطاعت (طاقت) رکھتا ہو۔ استطاعت کے معنی ہیں کسی کام کو سرانجام دینے کے لئے جن اسباب کی ضرورت ہوتی ہے ان سب کا موجود ہونا (راغب) جیسے زاد سفر، سواری، صحت جسمانی، امن راہ، خود مکہ میں امن کا ہونا وغیرہ۔

امن کے نہ ہونے کی وجہ سے خود نبی کریم صلعم نے مدینہ میں آ کر کئی سال تک حج

نہیں کیا۔ اور چھٹے سال آپؐ کو اور آپؐ کے اصحابؓ کو کفار کی مزاحمت کے باعث عمرہ سے بھی روک دیا گیا اور آپؐ کو حدیبیہ سے واپس آنا پڑا۔ حدیث میں استطاعت حج کی تشریح زاد راہ اور سواری سے کی گئی ہے تو اس سے صرف ان اسباب و ذرائع کی طرف اشارہ فرمایا ہے جو حج کے لئے لازم ہیں۔ دیگر امور کی نفی مراد نہیں جن کا ہونا عقلاً ہر کام کے لئے لازم ہوتا ہے اور شرعاً ان کے بغیر کسی کو مکلف بنانا ہی جائز نہیں۔

حضرت مرزا صاحب کے لئے نہ راستے میں امن تھا اور نہ ہی مکہ میں۔ مکہ میں تو آپ پر کفر اور قتل کا فتویٰ لگایا گیا تھا۔ اس کے علاوہ آپ کی صحت جسمانی بھی اس کی اجازت نہیں دیتی تھی اس لئے شرعاً وہ حج پر جانے کے لئے مکلف نہ تھے۔

مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی نے اپنے ایک خط میں حضرت مرزا صاحب پر حج نہ کرنے کا اعتراض کیا جس کا قرآن و حدیث کی روشنی میں تفصیل سے جواب الحکم جلد 6 نمبر31 مورخہ 31 اگست 1902 کے پرچہ میں دیا گیا۔ جب حضرت مرزا صاحب کے سامنے وہ خط پڑھا گیا۔ تو انہوں نے حدیث میں جو مسیح کے کام قتل خنزیر و کسر صلیب کا ذکر ہے اس کی طرف بھی توجہ دلائی کہ اسلام کے دفاع اور اشاعت کا جو کام ان کے سپرد اللہ تعالیٰ نے کیا ہے وہ حج پر جانے سے زیادہ اہم ہے (ملفوظات جلد سوم ص 372)

ظاہر ہے کہ ایک مختصر سی مجلس میں تمام امور پر تفصیل سے روشنی نہیں ڈالی جا سکتی تھی۔ آپ نے برسبیل تذکرہ ایک بات بیان فرما دی جسے برنی صاحب نے اچھالنا شروع کر دیا۔

## 32- بحث سے گریز: فصل ساتویں ص 365 - خلاصہ اعتراض:

برنی صاحب کے تین اقتباسات پیش کرنے سے مراد یہ ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے مختلف اوقات میں پیر مہر علی شاہ صاحب' مولوی ثناء اللہ صاحب اور مولوی ابراہیم صاحب سیالکوٹی سے مختلف مسائل پر بحث کرنے سے گریز فرمایا۔

---

حضرت مرزا صاحب نے جب مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کیا تو مخالفت کی آگ بہت بھڑک اٹھی۔ مولویوں نے مسیح کے آسمان پر زندہ ہونے پر بہت زور دیا۔ حضرت مرزا

صاحب نے تحقیق حق کی غرض سے تمام علمائے پنجاب و ہندوستان کو مباحثہ کے لئے پکارا۔ مولوی صاحبان گالیاں دینے اور پھبتیاں کسنے میں تو بہت مشاق تھے لیکن جب سنجیدگی سے مباحثہ کی بات چیت ہونے لگی تو ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے کہ کسے آگے کیا جائے۔ جب حضرت مرزا صاحب 1891ء میں لدھیانہ تشریف لے گئے تو وہاں مولویوں نے سخت شور و شر برپا کیا اور گالیوں کے بھرے ہوئے اشتہارات شائع کئے۔ کچھ مولوی لدھیانہ میں مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کے مرید تھے۔ انہوں نے اپنے مرشد کی طرف رجوع کیا تو وہاں سے یہی ارشاد ہوا کہ کوشش یہی کی جائے کہ مباحثہ کو ٹال دیا جائے۔ خصوصاً وفات و حیات مسیح علیہ السلام میں ہرگز بحث نہ کی جائے۔ ہندوستان کے حنفیوں کے بڑے قائد مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی تھے لوگوں کی نظریں ان ہی کی طرف لگ رہی تھیں۔ پیر سراج الحق صاحب نعمانی جو ان کے ہمزلف تھے اور حضرت مرزا صاحب کے مریدوں میں سے تھے اس بات کے خواہشمند ہوئے کہ اگر حضرت مرزا صاحب اجازت دیں تو وہ مولوی صاحب کو خط لکھ کر بحث کے لئے آمادہ کریں۔ الغرض مولوی صاحب کو خط لکھا گیا تو اس کا جواب یہ آیا:

"میں اس بات کا افسوس کرتا ہوں کہ تم مرزا کے پاس کہاں پھنس گئے۔ تمہارے خاندان گھرانے میں کس چیز کی کمی تھی اور میں بحث کو مرزا سے منظور کرتا ہوں لیکن تقریری اور صرف زبانی ۔ تحریری مجھ کو ہرگز منظور نہیں اور عام جلسہ میں بحث ہوگی اور وفات و حیات مسیح میں کہ یہ فرع ہے بحث نہیں ہوگی بلکہ بحث نزول مسیح میں ہوگی جو اصل ہے۔"

اس کا جواب حضرت مرزا صاحب نے یہ لکھوایا کہ مباحثہ میں غلط مبحث کرنا ٹھیک نہیں۔ بحث تحریری ہونی چاہئے تاکہ حاضرین کے علاوہ غائبین کو بھی پورا پورا حال معلوم ہو سکے۔ نیز نزول مسیح اصل کیونکر ہے۔ اصل مسئلہ تو وفات و حیات مسیح ہے اگر حیات مسیح کی ثابت ہو گئی تو نزول بھی ثابت ہو گیا اور ہمارا دعویٰ مسیحیت کا خود بخود باطل ہو گیا۔

گنگوہ سے جواب آیا:

"نزول مسیح اصل ہے۔ مرزا صاحب اصل کو فرع اور فرع کو اصل بنا رہے ہیں اور مباحثہ تقریری ہو گا تحریری نہیں ہو گا اور ہمیں غرض ہی کیا ہے کہ اس بحث میں پڑیں۔"

جب حضرت مرزا صاحب نے کسی طرح سے مولوی صاحب کو آمادہ کرنا چاہا۔ تو وہاں سے پھر گھڑا گھڑایا جواب ملا:

"تقریر صرف زبانی ہو گی لکھنے یا کوئی جملہ نوٹ کرنے کی کسی کو اجازت نہیں ہو گی۔ اور حاضرین میں سے جس کے جی میں جو آوے گا رفع شک کے لئے بولے گا۔ میں لاہور نہیں جاتا۔ مرزا بھی سہارنپور آ جائے میں بھی سہارنپور آ جاتا ہوں۔"

اس خط و کتابت کا جو نتیجہ نکلنا تھا وہ ظاہر ہے تفصیلات دیکھنی ہوں تو پیر سراج الحق نعمانی کی کتاب تذکرۃ المہدی میں دیکھئے۔

## مولوی غلام نبی صاحب خوشابی کے لیکچر

لدھیانہ میں ایک مولوی غلام نبی صاحب خوشابی نے جا بجا حضرت مرزا صاحب کے خلاف وعظ کرنے شروع کر دیئے۔ لوگوں نے انہیں ہاتھوں ہاتھ لیا۔ وہ آیت پر آیت اور حدیث پر حدیث پڑھ پڑھ کر حیات مسیح پر استدلال کرتے اور لوگوں کے تحسین و آفرین کے نعروں سے جلسہ گاہ گونج اٹھتا۔ جس جلسہ کا ذکر ہو رہا ہے وہ حضرت مرزا صاحب کی قیام گاہ کے قریب ہی منعقد ہو رہا تھا۔ ادھر جلسہ ختم ہوا اور حضرت صاحب زنانہ مکان سے مردانہ مکان کی طرف جانے کے لئے نکلے تو مولوی صاحب سے مڈھ بھیڑ ہو گئی۔ حضرت مرزا صاحب نے السلام علیکم کہہ کر مصافحہ کے لئے ہاتھ بڑھایا اور انہیں اپنے ساتھ ہی مردانہ مکان میں لے گئے۔ باہر مولوی لوگ اور حاضرین چہ میگوئیاں کرنے لگے۔

مولوی صاحب نے بڑی حماقت کی جو مرزا کے ساتھ چلے گئے۔

مرزا جادوگر ہے خبر نہیں کیا کرے گا

مرزا بڑے پیسے والا ہے اور مولوی لوگ لالچی ہوتے ہیں۔

نہیں نہیں مولوی صاحب مرزا کی خبر لینے گئے ہیں۔

دیکھنا مرزا کی کیا گت بنتی ہے۔ وغیرہ

باہر یہ چہ میگوئیاں ہو رہی تھیں اور اندر مولوی صاحب ادب کے ساتھ مرزا صاحب سے گفتگو میں مصروف تھے۔ دو چار باتیں ہوئی تھیں کہ ان کے ذہن سے پردہ ہٹ گیا' کہنے لگے:

''معاف فرمایئے میری غلطی تھی جو کچھ آپ فرماتے ہیں وہی صحیح ہے قرآن مجید آپ کے ساتھ ہے۔''

حضرت اقدس نے فرمایا جب قرآن مجید ہمارے ساتھ ہے تو آپ کس کے ساتھ ہیں؟

مولوی صاحب اس بات پر رو پڑے اور عرض کیا:

''یہ گنہگار پھر حضور کے ساتھ ہے''

اس کے بعد آپ کے ہاتھ پر بیعت کرلی۔

جب بہت دیر ہو گئی تو باہر کے لوگوں نے شور ڈالا۔ مولوی صاحب نے کہلا بھیجا:

''میں نے حق دیکھ لیا اور حق پا لیا۔ تم بھی اگر چاہو تو آ جاؤ اور اس امام کو مان لو۔''

جب یہ پیغام باہر پہنچا تو لوگوں نے کافر کافر کا شور مچایا۔ لوگ کہنے لگے ہم نہ کہتے تھے مرزا جادو گر ہے۔

مولوی صاحبان جو موجود تھے وہ یوں گویا ہوئے:

''غلام نبی جاہل تھا کبھی ہم سے مرزا کو واسطہ پڑے تو آٹے دال کا بھاؤ یاد آ جائے''

کہاں مولوی غلام نبی صاحب حضرت مرزا صاحب کو مباحثہ کے لئے بلاتے تھے اب مامور وقت کی جماعت میں شامل ہو کر مولویوں کو مباحثہ کی دعوت دینے لگے لیکن کوئی مولوی باہر نہ نکلا سب گریز کی راہ اختیار کر گئے۔

## مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی سے مباحثہ

آخر کار مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی لدھیانہ میں آئے ان سے حضرت مرزا صاحب کا تحریری مباحثہ شروع ہوا جو تیرہ روز تک جاری رہا لیکن اصلی موضوع حیات و

وفات مسیح پر پھر بھی بحث شروع نہ ہوئی۔ حیات مسیح کے متعلق قرآن میں کوئی دلیل ہو تو وہاں مولویوں کا ہاتھ پڑے یہ مباحثہ "الحق مباحثہ لدھیانہ" کے نام سے شائع ہو چکا ہے۔

دوسرا تحریری مباحثہ دلی میں مولوی محمد بشیر صاحب **سہسوانی** ثم بھوپالوی سے ہوا جو "الحق دہلی" کے نام سے طبع شدہ ہے۔ مولوی سید نذیر حسین صاحب جو اہل حدیث کے جید علماء میں سے تھے اوپر اوپر سے مباحثہ پر آمادگی ظاہر کرتے رہے لیکن کوشش میں رہے کہ مباحثہ نہ ہو تو بہتر ہے۔

اس عرصہ میں حضرت مرزا صاحب نے اپنی کتاب ازالہ ادہام مکمل کر کے چھپوا دی تھی جس میں اپنے دلائل کو تفصیل سے بیان کر دیا تھا۔

## حضرت مرزا صاحب کی بحث و مناظرہ سے کنارہ کشی

مولوی لوگ دراصل سنجیدگی سے بحث کرنے کے حق میں نہیں تھے۔ وہ اپنے ہم خیال عوام کو ساتھ لے کر شور و غل مچانے اور کفر کے فتوی لگانے کو ہی کمال سمجھتے تھے۔
حضرت مرزا صاحب نے ان حالات میں تنگ آ کر انجام آتھم میں اعلان فرما دیا:

"یاد رہے کہ معمولی بحثیں آپ لوگوں سے بہت ہو چکی ہیں اور عیسیٰ علیہ السلام کی وفات قرآن اور حدیث سے بپایہ ثبوت پہنچ گئی ہے۔ اس طرف سے کتابیں تالیف ہو کر لاکھوں انسانوں میں پھیل گئیں ----- اور تقریری اور تحریری بحثوں کے نتیجے اچھی طرح سے کھل گئے اب پھر اسی بحث کو چھیڑنا یا فیصلہ شدہ باتوں سے انکار کرنا محض شرارت بے ایمانی ہے کتابیں موجود ہیں۔ ہاں عین مباہلہ کے وقت پھر ایک گھنٹہ تک تبلیغ کر سکتا ہوں' پس فیصلہ کی یہی راہیں ہیں جو میں نے پیش کی ہیں۔ اور اس کے بعد جو شخص طے شدہ بحثوں کی ناحق درخواست کرے گا میں سمجھوں گا کہ اس کو حق کی طلب نہیں بلکہ سچائی کو ٹالنا چاہتا ہے۔" (انجام آتھم ضمیمہ ص 35 جنوری 1897ء)

حضرت مرزا صاحب نے بحثوں کے طریق کو چھوڑ کر اب مولویوں اور سجادہ نشینوں کو ایک اور ہی طریق کی طرف بلایا۔ اور انجام آتھم میں ان لوگوں کے نام بھی درج کر دیئے۔ سجادہ نشینوں میں سے پیر مہر علی شاہ صاحب کا نام تیرھواں اور مولویوں میں سے مولوی ثناء اللہ صاحب کا نام گیارھواں ہے (انجام آتھم ص 70) اور ان سب لوگوں کو یہ

کتاب پیکٹ بنا کر بھیجی گئی اور لکھا کہ اگر کسی کو نہ ملی ہو تو دوبارہ بذریعہ رجسٹری بھیج دی جائے گی۔

پیر مہر علی شاہ صاحب کو اس بات کا علم ہو چکا تھا کہ حضرت مرزا صاحب منقولی بحث و مباحثہ سے کنارہ کش ہو چکے ہیں۔ حضرت صاحب نے پیر صاحب کو فیصلہ کے ایک سہل طریق کی طرف بلایا کہ قرعہ اندازی کے طور پر قرآن شریف کی کوئی سورت نکالیں اور اس میں سے چالیس آیات یا ساری سورۃ اگر چالیس آیات سے زیادہ نہ ہو لے کر فریقین یعنی یہ عاجز اور پیر مہر علی شاہ صاحب اول یہ دعا کریں یا الٰہی ہم دونوں میں سے جو شخص تیرے نزدیک راستی پر ہے اس کو تو اس جلسہ میں اس سورت کے حقائق اور معارف فصیح اور بلیغ عربی میں عین اسی جلسہ میں لکھنے کے لئے اپنی فطرت سے ایک روحانی قوت عطا فرما اور روح القدس سے اس کی مدد کر۔ اور جو شخص ہم دونوں فریق میں سے تیری مرضی کے مخالف اور تیرے نزدیک صادق نہیں ہے اس سے یہ توفیق چھین لے --------- اور پھر اس دعا کے بعد عربی زبان میں اس تفسیر کو لکھنا شروع کریں اور یہ ضروری شرط ہو گی کہ کسی فریق کے پاس کوئی کتاب موجود نہ ہو اور نہ کوئی مدد گار ہو گا --------- اور جب فریقین لکھ چکیں تو دونوں تفسیریں بعد دستخط اہل علم کو جن کا اہتمام حاضری و انتخاب پیر مہر علی صاحب کے ذمہ ہو گا سنائی جائیں گی۔ اور ان ہر سہ مولوی صاحبان کا یہ کام ہو گا کہ وہ حلفاً یہ رائے ظاہر کریں کہ دونوں تفسیروں اور دونوں عربی عبارتوں میں سے کون سی تفسیر اور عبارت تائید روح القدس سے لکھی گئی ہے --------- اور مجھے منظور ہے کہ پیر مہر علی شاہ صاحب اس شہادت کے لئے مولوی محمد حسین بٹالوی اور مولوی عبدالجبار غزنوی اور مولوی عبداللہ پروفیسر لاہوری کو یا کوئی اور تین مولوی منتخب کریں جو ان کے مرید اور پیرو نہ ہوں --------- پس اس طرز کی تین مولویوں کی گواہی سے اگر ثابت ہو گیا کہ در حقیقت پیر مہر علی شاہ صاحب تفسیر اور عربی نویسی میں تائید یافتہ لوگوں کی طرح ہیں --------- تو --------- میں اپنی تمام کتابیں جو اس دعویٰ کے متعلق ہیں جلا دوں گا اپنے تئیں مخذول اور مردود سمجھوں گا۔" (اشتہار مورخہ 20 جولائی 1900ء)

## مخالف کا مباحثہ پر اصرار

پیر مہر علی شاہ صاحب اس اشتہار کو پڑھ کر بہت سٹپٹائے خیر سوچ سمجھ کر ایک گریز کی راہ نکالی۔ جس سے سانپ بھی مرجائے اور لاٹھی بھی نہ ٹوٹے۔ 25 جولائی 1900ء کو جواب دیا ہم کو سب شرطیں منظور ہیں مگر ایک شرط ہماری بھی ہے۔ پہلے آپ سے دعاوی مہدی اور مسیح موعود پر ایک تقریری مباحثہ بالمشافہ ہو گا جس کے حکم مولوی محمد حسین بٹالوی اور مولوی عبدالجبار غزنوی اور مولوی عبداللہ ٹونکی ہوں گے اور وہ فیصلہ ہمارے حق میں دے دیں گے تو آپ اپنے دعویٰ مہدویت و مسیحیت سے تائب ہو کر ہمارے ہاتھ پر بیعت کریں گے۔ اس کے بعد آپ کو اجازت ہو گی کہ تفسیر نویسی میں بھی مقابلہ کر لیں۔

سبحان اللہ کیا آسان طریق نکالا ہے پہلے تقریری مباحثہ ہو جس کے حکم حضرت مرزا صاحب کے مخالف مولوی ہوں۔ ان کے فیصلہ پر حضرت مرزا صاحب پیر صاحب کی بیعت کریں اور اس کے بعد پیر صاحب سے عربی تفسیر میں مقابلہ ہو' کہنے کو تو پیر صاحب نے حضرت مرزا صاحب کی تمام شرائط مان لی تھیں بس ایک چھوٹی سی شرط اپنی بھی رکھ دی۔ اب حضرت مرزا صاحب اگر اس چھوٹی سی ایک ہی شرط کو نہ مانیں تو پیر صاحب اس ڈھنڈورا پیٹنے میں کیوں حق بجانب نہیں کہ حضرت مرزا صاحب بحث سے گریز کر گئے۔ العجب!!

جس طرح مولوی رشید احمد گنگوہی کو اصرار تھا کہ مباحثہ تقریری ہو' پیر مہر علی شاہ صاحب بھی تقریری بحث پر مصر تھے۔ پیر صاحب کے مریدوں نے ساتھ ہی پروپیگنڈا شروع کر دیا کہ پیر صاحب تقریری مباحثہ کے لئے لاہور آ رہے ہیں۔ اور 24 اگست 1900ء کو بڑی دھوم دھام سے اپنے مریدان خاص کو لے کر لاہور پہنچ بھی گئے اور جب حضرت مرزا صاحب کے مریدوں نے جو لاہور میں تھے اصل مقابلہ یعنی عربی میں تفسیر نویسی کے متعلق یاد دھانی کرائی تو پیر صاحب نے اس کا کوئی جواب نہ دیا۔ یہ حالات تھے جن کے بارے میں حضرت مرزا صاحب نے اربعین نمبر 4 ص 19-20 پر وہ باتیں لکھیں جن کو برنی صاحب بحث سے گریز قرار دے رہے ہیں۔ حضرت اقدس کے الفاظ یہ ہیں:

"وہ لوگ بھی اپنی ضد کو چھوڑ نہیں سکتے کیونکہ میرے مقابل پر جھوٹی کتابیں شائع کر

چکے ہیں اور اب ان کو رجوع **اشد من الموت** ہے تو پھر ایسی حالت میں بحث سے کون سا فائدہ مرتب ہو سکتا ہے اور جس حالت میں میں نے اشتہار دے دیا کہ آئندہ کسی مولوی وغیرہ سے منقولی بحث نہیں کروں گا۔ تو انصاف اور نیک نیتی کا تقاضا یہ تھا کہ ان منقولی بحثوں کا میرے سامنے نام بھی نہ لیتے۔ کیا میں اپنے عہد کو توڑ سکتا تھا؟ پھر اگر مہر علی شاہ صاحب کا دل فاسد نہیں تھا تو اس نے ایسی بحث کی مجھ سے کیوں درخواست کی جس کو میں عہد مستحکم کے ساتھ ترک کر بیٹھا تھا۔"

برنی صاحب نے عبارت یہاں تک پہنچ کر ختم کر دی ہے۔ ہم قارئین کو ذرا آگے لئے چلتے ہیں تاکہ "بحث سے گریز" کی صحیح حقیقت قارئین کے سامنے آجائے:

"اور اس درخواست میں لوگوں کو یہ دھوکہ دیا کہ گویا وہ میری دعوت کو قبول کرتا ہے۔ دیکھو یہ کیسے عجیب مکر سے کام لیا اور اپنے اشتہار میں لکھا کہ اول منقول بحث کرو۔ اور اگر شیخ محمد حسین بٹالوی اور اس کے دو رفیق قسم کھا کر کہہ دیں کہ عقائد وہی صحیح ہیں جو مہر علی پیش کرتا ہے تو بلا توقف اسی مجلس میں میری بیعت کر لو۔"

آگے چل کر حضرت مرزا صاحب فرماتے ہیں:

"میں بصیرت سے دعوت کرتا ہوں اور یہ لوگ ظن پر بھروسہ کر کے میرا انکار کر رہے ہیں اور ان کی نکتہ چینیاں بھی اسی غرض سے ہیں کہ کسی جگہ ہاتھ پڑ جائے۔ اے نادان قوم! یہ سلسلہ آسمان سے قائم ہوا ہے۔ تم خدا سے مت لڑو۔ تم اس کو نابود نہیں کر سکتے اس کا ہمیشہ بول بالا ہے ------------ اپنے نفسوں پر ظلم مت کرو اور اس سلسلہ کو بے قدری سے نہ دیکھو جو خدا کی طرف سے تمہاری اصلاح کے لئے پیدا ہوا اور یقیناً سمجھو کہ اگر یہ کاروبار انسان کا ہوتا اور کوئی پوشیدہ ہاتھ اس کے ساتھ نہ ہوتا تو یہ سلسلہ کب کا تباہ ہو جاتا اور ایسا مفتری جلد ہلاک ہو جاتا کہ اب اس کی ہڈیوں کا بھی پتہ نہ چلتا۔ سو اپنی مخالفت کے کاروبار میں نظرثانی کرو۔ کم از کم یہ تو سوچو کہ شائد غلطی ہو گئی ہو اور شائد یہ لڑائی تمہاری خدا سے ہو۔" (اربعین نمبر 4 ص 20-21)

## برنی صاحب کی علمی خیانت

بات اس لئے طویل ہو گئی کہ برنی صاحب واقعات کو اس کے پس منظر سے ہٹا کر

پیش کرنے کے عادی ہیں' اور اس طرح پر ہر مقام پر قارئین کے دل پر غلط اثر پیدا کرنا چاہتے ہیں اور اس ہیرا پھیری کو ہی اپنا کمال سمجھتے ہیں۔ لیکن یہ عجیب بات ہے کہ جب حقائق سے پردہ اٹھتا ہے تو امام وقت کے مشن پر ایک نیا ایمان پیدا ہوتا ہے۔ نہ برقی صاحب اعتراضات کی طویل فہرست تیار کرتے نہ احمدیت کے مختلف گوشے ابھر کر سامنے آتے۔

ترے جنوں کا خدا سلسلہ دراز کرے

33- حیران: فصل ساتویں ص 367 - خلاصہ اعتراض:

مفتی محمد صادق صاحب کی تقریر مندرجہ الفضل مورخہ 12 جنوری 1926ء سے ایک اقتباس جس میں انہوں نے بیان کیا کہ حضرت مرزا صاحب کی ملاقات کو ایک امریکی مرد اور عورت آئے اور آپ سے اپنی نبوت کا نشان مانگا۔ حضرت مرزا صاحب نے فرمایا کہ انکا آنا بھی ایک نشان ہے جس پر امریکی حیران سا ہو گیا۔ حضرت اقدس نے فرمایا کہ انہوں نے ایک عرصہ پہلے خدا سے خبر پاکر یہ بیان کیا تھا کہ دور دور سے لوگ چل کر ان کے پاس آئیں گے اور یہ لوگ امریکہ سے انہیں دیکھنے آئے ہیں پھر کیا وہ خدا کے نبی نہیں۔

---

نبوت کے متعلق تفصیل سے گفتگو دوسری اور تیسری فصل کے اعتراضات کے سلسلہ میں ہو چکی ہے۔ مفتی محمد صادق صاحب ہوں یا کوئی اور صاحب ان کا اگر بیان حضرت مرزا صاحب کی تحریرات کے خلاف ہو گا تو رد کرنے کے قابل ہے خود قادیانی جماعت بھی اسی مسلک کی قائل ہے' ملاحظہ ہو:

"مستند صرف حضرت مسیح موعود کی اپنی تحریرات ہیں۔ ان کے سوا جس قدر روایات ہیں ان میں غلطی کا امکان ہے۔"

(مکمل تبلیغی پاکٹ بک دیباچہ مصنفہ ملک عبدالرحمان صاحب خادم ایڈیشن دسمبر 1945ء)

اگر برقی صاحب کو مفتی محمد صادق صاحب کے بیانات کو درج کرنے کا شوق ہے تو

لیجئے اس سے سولہ سال قبل کا بیان ہم پیش کئے دیتے ہیں جس کے لئے برنی صاحب کی انسائیکلو پیڈیا میں کوئی جگہ نہیں نکل سکی:

"شبلی نے دریافت کیا کہ ہم لوگ مرزا صاحب کو نبی مانتے ہیں۔ میں نے (یعنی مفتی محمد صادق نے - ناقل) عرض کیا کہ ہمارا عقیدہ اس معاملہ میں دیگر مسلمانوں کی طرح ہے کہ آنحضرت صلعم خاتم النبین ہیں۔ آپ کے بعد کوئی دوسرا نبی آنے والا نہیں نہ نیا نہ پرانا۔ ہاں مکالمات الہیہ کا سلسلہ برابر جاری ہے۔ وہ بھی آنحضرت صلعم کے طفیل آپ سے فیض حاصل کر کے اس امت میں ایسے آدمی ہوتے رہے ہیں جن کو الہام الٰہی سے مشرف کیا گیا اور آئندہ بھی ہوتے رہیں گے۔ چونکہ حضرت مرزا صاحب بھی الہام الٰہی سے مشرف ہوتے رہے اور الہام الٰہی کے سلسلہ میں آپ کو خدا تعالیٰ نے بہت سی آئندہ کی خبریں بطور پیش گوئی کے بتلائی تھیں جو پوری ہوتی رہیں اس واسطے مرزا صاحب ایک پیش گوئی کرنے والے تھے اور اس کو عربی لغت میں نبی کہتے ہیں اور احادیث میں بھی آنے والے مسیح موعود کا نام نبی رکھا۔ اس پر مولوی شبلی صاحب نے فرمایا بے شک لغوی معنوں کے لحاظ سے یہ ہو سکتا ہے اور عربی لغت میں اس لفظ کے یہی معنی ہیں لیکن عوام اس مفہوم کو نہ جاننے کے سبب گھبراتے ہیں اور اعتراض کرتے ہیں۔ میں نے عرض کیا کہ مرزا صاحب کی نبوت کا سلسلہ ہمارے ہاں ایسا نہیں کہ شرائط بیعت میں داخل ہو یا بیعت کے وقت اس کا اقرار لیا جاتا ہو یا اس کا ہم وعظ کرتے پھرتے ہوں۔ ہاں جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے ویسا ہی ہمارا عقیدہ ہے۔" (اخبار بدر جلد نمبر 9 نمبر 51 - 52 مورخہ 27 اکتوبر 1910ء ص 9 کالم نمبر 3 زیر عنوان دارالعلوم ندوہ)

## 34- علی گڑھ میں سکوت: فصل ساتویں ص 368 - خلاصہ اعتراض:

سیرت المہدی حصہ اول ص 24 مصنفہ میرزا بشیر احمد صاحب سے ایک روایت درج کی گئی ہے کہ ابتدا 1889ء میں حضرت مرزا صاحب لدھیانہ سے علی گڑھ تشریف لے گئے جہاں لیکچر کا انتظام کیا گیا لیکن حضرت مرزا صاحب نے ایک الہام الٰہی کی بناء پر اس لیکچر کا ارادہ باوجود تمام انتظام ترک کر دیا اور فرمایا:

"یہ کس طرح ہو سکتا ہے کہ میں خدا کے حکم کو چھوڑ دوں اس حکم کے مقابل میں

کسی ذلت کی پرواہ نہیں کرتا۔"

---

دراصل بات یہ تھی کہ حضرت مرزا صاحب کی صحت ان دنوں سخت کمزور تھی زیادہ گفتگو کرنا بھی آپ کے لئے مشکل تھا۔ جناب الہٰی کی طرف سے تقریر کی ممانعت کر دی گئی بعد میں پتہ چلا کہ مولویوں کی نیت بھی بخیر نہ تھی اور اس طرح سے اللہ تعالیٰ نے آپ کو ان کی فتنہ انگیزیوں سے بھی بچا لیا۔ (مزید تفصیل کے لئے دیکھئے مجدد اعظم حصہ اول مصنفہ ڈاکٹر بشارت احمد صاحب ص 222)

اگر برنی صاحب کے نزدیک علی گڑھ میں سکوت کی وجہ یہ تھی کہ حضرت مرزا صاحب اسلام پر لیکچر دینے سے گھبراتے تھے تو ایسا خیال اسی شخص کے دل میں آ سکتا ہے جس نے ہر قیمت پر احمدیت کی مخالفت کرنے کی قسم کھا رکھی ہو۔ لیکچر لاہور' لیکچر سیالکوٹ' لیکچر لدھیانہ' اسلامی اصول کی فلاسفی اور اس طرح کے متعدد لیکچر آپ کے شائع ہو کر دنیا کے سامنے آ چکے ہیں' جن سعید روحوں نے فائدہ اٹھانا ہے ان کے لئے ان لیکچروں میں کافی سامان ہدایت موجود ہے' اگر کسی مقام پر کسی عذر کی بناء پر آپ نے لیکچر نہ دیا تو اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔

35- حافظہ نباشد: فصل ساتویں ص 368 - خلاصہ اعتراض:

مرزا بشیرالدین محمود احمد صاحب کے دو حوالہ جات درج کئے گئے ہیں جن میں لکھا ہے بڑے بڑے توحید پرست وہابی بھی حضرت مسیح کو ایسی صفات دیتے ہیں جو خدا سے ہی تعلق رکھتی ہیں' مثلاً یہ کہتے ہیں کہ وہ آسمان پر کئی سو سال سے بیٹھے ہیں نہ کھاتے ہیں نہ پیتے ہیں نہ ان پر کوئی تغیر آتا ہے۔

ان دو حوالوں کے درمیان حضرت مرزا صاحب کے یہ الفاظ درج ہیں:

" (حضرت موسیٰ کا) خدا کوہ سینا میں اس سے ہم کلام ہوا اور اس کو پیارا نبی بنایا۔ یہ وہی موسیٰؑ مرد خدا ہے جس کی نسبت قرآن میں اشارہ ہے کہ وہ زندہ ہے اور ہم پر فرض ہو گیا کہ ہم اس بات پر ایمان لاویں کہ وہ زندہ آسمان میں موجود ہے اور ہرگز نہیں مرا اور مردوں میں سے نہیں" (نور الحق جلد اول ص 50)

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زندگی

مخالف نے نورالحق کی عبارت کا ایک حصہ نقل کر دیا لیکن چند سطریں آگے اسی کتاب میں لکھا ہے:

''اور کوئی نبی ایسا نہیں جو فوت نہ ہوا ہو۔ اور حضرت عیسیٰؑ سے پہلے جو نبی آئے وہ فوت ہو چکے ہیں (نورالحق ص 51)

معلوم ہوا کہ حضرت عیسیٰؑ سے پہلے سب نبی بلا استثناء جسمانی طور پر فوت ہو چکے اگر حضرت عیسیٰؑ کی وفات قرآن و حدیث سے ثابت نہیں ہوتی تو حضرت صاحب الزامی طور پر غیر احمدی علماء کو یہ جواب دیتے ہیں کہ پھر تو کسی نبی کی وفات بھی ثابت نہیں۔ خصوصاً حضرت موسیٰ کی۔ اسی مضمون کو ایک دوسرے مقام پر اس طرح بیان فرماتے ہیں:

''یہ تمام شہادتیں اگر ان کے (یعنی مسیحؑ کے - ناقل) مرنے کو ثابت نہیں کرتیں تو پھر ہم کہہ سکتے ہیں کہ کوئی نبی بھی فوت نہیں ہوا سب بجسم عنصری آسمان پر جا بیٹھے ہیں کیونکہ اس قدر شہادتیں ان کی موت کی ہمارے پاس موجود نہیں بلکہ حضرت موسیٰ کی موت خود مشتبہ معلوم ہوتی ہے کیونکہ ان کی زندگی پر یہ آیت قرآنی گواہ ہے یعنی یہ کہ **فلا تکن فی مریۃ من لقائہ** (تحفہ گولڑویہ)

حضرت موسیٰؑ اور دیگر انبیاء کی روحانی زندگی کے متعلق ایک اور مقام پر فرمایا:

''انبیاء تو سب زندہ ہیں مردہ تو ان میں سے کوئی بھی نہیں۔ معراج کی رات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی کی لاش نظر نہ آئی سب زندہ تھے' دیکھئے اللہ جلشانہ اپنے نبی کریم کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زندگی کی قرآن مجید میں خبر دیتا ہے اور فرماتا ہے کہ **فلا تکن فی مریۃ من لقائہ** اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فوت ہونے کے بعد اپنا زندہ ہو جانا اور آسمان پر اٹھائے جانا اور رفیق اعلیٰ کو جا ملنا بیان فرماتے ہیں۔ پھر حضرت مسیح کی زندگی میں کون سی انوکھی بات ہے جو دوسروں میں نہیں —— معراج کی رات میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام نبیوں کو برابر زندہ دیکھا اور حضرت عیسیٰؑ کو حضرت یحییٰؑ کے ساتھ بیٹھا ہوا دیکھا۔'' (اشتہار مشمولہ آئینہ کمالات اسلام)

یہ ہے حضرت موسیٰ کی حیات کا قصہ۔ مخالف کو بس اعتراض کرنا ہے اور اس پر ایک الٹا سیدھا عنوان قائم کرنا ہے۔ غور سے دیکھا جائے تو خود مرزا بشیرالدین محمود احمد صاحب کے دونوں بیانات میں کوئی تضاد نہیں اور نہ ہی ان کا قول حضرت مرزا صاحب کے قول سے ٹکراتا ہے اس لئے "حافظہ نباشد" کا آوازہ کسنا کسی طرح بھی موزوں نہیں۔

36- چنیں چناں: فصل ساتویں ص 369 - خلاصہ:

"جو شخص امتی کی حقیقت پر نظر ڈالے گا وہ یہ ہدایت سمجھ لے گا کہ حضرت عیسیٰؑ کو ایک امتی قرار دینا کفر ہے۔" (ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم تصنیف حضرت مرزا صاحب ص 189 ایڈیشن 1908ء)۔ قرآن سے ثابت ہے کہ ہر ایک نبی آنحضرت صلعم کی امت میں داخل ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں لتو منن بہ و لتنصر نہ پس اس طرح تمام انبیاء علیہم السلام آنحضرت صلعم کی امت میں داخل ہوئے" (تشحیذ الاذہان قادیان نمبر 8 جلد 12 - بابت اگست 1917ء ص 28)

---

برنی صاحب ثابت یہ کرنا چاہتے ہیں پہلے حوالہ میں تو حضرت عیسیٰؑ کو امتی قرار دینا کفر سمجھا گیا ہے لیکن دوسرے رسالہ میں جو مرزا بشیرالدین محمود احمد صاحب کی ادارت میں شائع ہوتا تھا ہر نبی کو آنحضرت صلعم کی امت میں شمار کیا گیا۔ مطلب یہ ہے کہ جب ایک نبی کو امتی سمجھنا کفر ہے تو تمام انبیاء کو امتی سمجھنا تو اس سے بڑا کفر ہوا۔ افسوس برنی صاحب نے یہ نہ سمجھا کہ ان حوالہ جات میں "امتی" اور "امت" کے الفاظ کا استعمال مختلف اعتبار سے ہے۔

موخر الذکر حوالہ میں انبیاء کا امت میں داخل ہونا اس وسیع مفہوم میں ہے کہ ان انبیاء نے آنحضرت صلعم کے آنے کی پیش گوئی کی تھی اور اپنی امتوں سے یہ میثاق لیا تھا کہ وہ نبی موعود پر ایمان لائیں گے اور ان کی نصرت کریں گے (سورۃ الاعراف 81) لیکن پہلے حوالہ میں لفظ "امتی" کو اصطلاحی رنگ میں بیان کیا گیا ہے' اس لفظ کی حقیقت کیا ہے اس کا ذکر اسی حوالہ میں وہیں موجود ہے۔ لیکن مخالف نے اسے حذف کر دیا ہے تاکہ

ان کے عنوان "چنیں چناں" پر حرف نہ آئے۔ لیجئے حوالہ کو ذرا تفصیل سے پڑھ لیجئے:

"جو شخص امتی کی حقیقت پر نظر ڈالے گا وہ یہ ہدایت سمجھ لے گا کہ حضرت عیسیٰ کو امتی قرار دینا ایک کفر ہے کیونکہ امتی اس کو کہتے ہیں کہ جو بغیر اتباع آنحضرت صلعم اور بغیر اتباع قرآن شریف محض ناقص اور گمراہ اور بے دین ہو پھر آنحضرت صلعم کی پیروی اور قرآن شریف کی پیروی سے اس کو ایمان اور کمال نصیب ہو۔"

امتی کے لفظ کی حضرت مرزا صاحب نے جو تشریح کی تھی اسے محذوف کر کے برنی صاحب اپنے قارئین کو الجھن میں ڈال رہے ہیں۔ اگر سوچنے کا یہی سطحی انداز رہا تو قرآن میں ایک ہی لفظ کو جو مختلف معنوں اور مختلف اعتباروں سے استعمال کیا گیا ہے اس کے متعلق نہ معلوم برنی صاحب کیا پھڑکتا ہوا عنوان قائم کریں گے۔ لفظ **رب** کو ہی لے لیجئے خالق کائنات کے لئے بھی استعمال ہوا ہے (سورۃ فاتحہ) اور بادشاہ کے لئے بھی (سورۃ یوسف آیت 40 و 50) رسول کا لفظ انبیاء کے لئے بھی استعمال ہوا ہے اور محض ایلچی کے لئے بھی (سورۃ یوسف آیت 50) کافر کا لفظ منکر توحید رسالتؐ کے لئے بھی استعمال ہوا ہے' اور کاشتکار یا کسان کے لئے بھی۔ (سورۃ الفتح 48 - آیت نمبر29 - سورۃ الحدید 57 - آیت 20)

اگر برنی صاحب کو یہ خیال ہو کہ براہین احمدیہ کے حوالہ میں حضرت مرزا صاحب جب اسی لفظ کی اصطلاح پر روشنی ڈال رہے تھے اس وقت ان کے ذہن سے قرآنی آیت **لتومنن بہ و لتنصرنہ** (تو تمہیں ضرور اس پر ایمان لانا ہو گا اور ضرور اس کی مدد کرنی ہو گی۔ (7 - 8) او جھل تھی تو یہ بھی درست نہیں۔ اس لئے کہ اسی حوالہ میں آگے چل کر حضرت مرزا صاحب فرماتے ہیں۔

"پس میں اپنے مخالفوں کو یقیناً کہتا ہوں کہ حضرت عیسیٰ امتی ہرگز نہیں ہیں گو وہ بلکہ تمام انبیاء آنحضرت صلعم کی سچائی پر ایمان رکھتے تھے مگر وہ ان ہدایتوں کے پیرو تھے جو ان پر نازل ہوئی تھیں اور براہ راست خدا نے ان پر تجلی فرمائی تھی' یہ ہرگز نہیں تھا کہ آنحضرت صلعم کی پیروی اور آنحضرت کی روحانی تعلیم سے وہ نبی بنے تھے تا وہ امتی کہلاتے۔ ان کو خدا نے الگ کتابیں دی تھیں اور ان کو ہدایت تھی کہ ان کتابوں پر عمل

کریں اور کرائیں جیسا کہ قرآن شریف اس پر گواہ ہے۔" (براہین احمدیہ ضمیمہ ص 190)

لیجئے حضرت مرزا صاحب نے قرآنی آیت کے مفہوم اور امتی ہونے کی اصطلاح کی خود ہی تشریح فرما دی' اگر برنی صاحب اسے غور سے پڑھ لیتے تو پھر "چو ایں" اور چوں آں" کے چکروں میں نہ پڑتے۔

مولوی ثناء اللہ صاحب کے متعلق حضرت مرزا صاحب کا جو اقتباس برنی صاحب نے پیش کیا ہے اس میں تو صاف انجام آتھم کے عہد مستحکم کا ذکر ہے اور اوپر بیان ہو چکا ہے اس لئے ان سے بحث کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

گو مولوی عبدالکریم صاحب سیالکوٹی کا نام انجام آتھم کے مولویوں کی لسٹ میں موجود نہیں لیکن جب آپ نے منقولی بحث و مباحثہ سے کنارہ کر لیا تو کسی مولوی صاحب کا آکر اس سلسلہ کو دوبارہ شروع کرنا ممکن نہیں تھا۔ ویسے بھی حضرت مرزا صاحب ایک تقریر سے فارغ ہوئے تھے اور پیغام صلح لکھنے میں مصروف تھے (اگلے روز آپ کی وفات ہو گئی) اس لئے آپ نے مولانا محمد احسن صاحب سے فرما دیا کہ مولوی صاحب سے نرمی اور آہستگی سے مسائل مختلف فیہ پر گفتگو کر لیں۔ برنی صاحب عادت سے مجبور ہو کر بیچ بیچ میں اقتباس کے ہمراہ اس قسم کے فقرے چست کئے جاتے ہیں:

گریز نمایاں ہو گیا

عذر کی بناوٹ صاف ظاہر ہے

پہلو کی کمزوری ظاہر ہے۔ وغیرہ

اس ستم آفرینی کی کیا کیا شکایت کی جائے۔ برنی صاحب اپنی عادت سے مجبور ہیں۔

### 37- معلومات کی وسعت (1): فصل ساتویں ص 369 - خلاصہ اعتراض:

"تاریخ کو دیکھو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وہی ایک یتیم لڑکا تھا جس کا باپ پیدائش سے چند دن بعد ہی فوت ہو گیا تھا۔" (پیغام صلح ص 19)

تاریخ سے اتنی ناواقفیت سب کو معلوم ہے آنحضرت کی ولادت سے قبل ہی حضرت صلعم کے والد رحلت فرما چکے تھے۔

"آپ کے والد ماجد کی تاریخ وفات میں اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ابھی شکم مادر میں تھے کہ ان کی وفات ہو گئی اور بعض آپؐ کے تولد مسعود کے بعد بتاتے ہیں۔ لیکن پہلا قول زیادہ درست معلوم ہوتا ہے۔ دوسرے قول کے مطابق آپ کے والد ماجد آپ کی پیدائش کے سات ماہ بعد فوت ہو گئے۔" (زادالمعاد مصنفہ علامہ حافظ ابن قیم مترجمہ سید رئیس احمد جعفری۔ مطبوعہ نفیس اکیڈمی کراچی۔ حصہ اول ص 67 زاد المعاد (عربی) جز اول ص 18 مطبوعہ مصر)

سیرت کی ایک اور کتاب میں لکھا ہے:

ترجمہ: کہا گیا ہے کہ آنحضرت صلعم کے والد نے اس وقت وفات پائی جب کہ آپؐ کی والدہ ماجدہ کو حمل ہونے پر دو ماہ گذرے تھے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ آپؐ کی پیدائش سے دو ماہ پہلے وہ وفات پا گئے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ آپؐ اس وقت گھوارہ میں دو ماہ کے بچے تھے جب کہ آپؐ کے والد نے وفات پائی۔ یہ آخری روایت السہیلی کی ہے اور اس کے متعلق لکھا ہے۔ **علیہ اکثر العلماء** کہ اکثر علماء اس روایت کو درست مانتے ہیں" (سیرت جلیلہ جز اول ص 49 مطبوعہ مصر)

مزید حوالہ جات ملاحظہ ہوں:

**محمد عبد اللہ الذکور بیشرب خجات بھار سول صلی اللہ علیہ وسلم شھدان و قبل کان حملا**

یعنی عبداللہ مدینہ میں فوت ہوئے جبکہ رسول دو ماہ کے تھے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ آپؐ حمل میں تھے۔ (عماد الدین اسماعیل - تاریخ ابوالفداء جز اول ص 110 مطبوعہ مصر)

"محمد بن اسحاق گوید آنحضرت در شکم مادر بود کہ وفات یافت عبداللہ و بعضے گویند در عہد بودیست ہشت ماہ یا دو ماہ و ایں قول اصح اقوال است"

یعنی محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ آپ ماں کے شکم میں تھے کہ آپ کے والد عبداللہ نے وفات پائی اور بعض نے کہا ہے کہ آپ آٹھ ماہ کی یا دو ماہ کی عمر میں تھے اور یہ آخری قول زیادہ صحیح ہے۔ (مولانا شاہ عبدالحق صاحب محدث دہلوی معراج النبوت جلد 2 ص

معلوم ہوا کہ مسئلہ زیر بحث میں دو اقوال ہیں اگر حضرت اقدس نے دوسرے قول کی طرف اشارہ کرتے ہوئے یہ لکھ دیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے والد ماجد آپؐ کی پیدائش کے بعد فوت ہوئے تھے تو کون سا غضب ہو گیا۔

37- **معلومات کی وسعت** (2): فصل ساتویں ص 370

**حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد**

"تاریخ دان لوگ جانتے ہیں کہ آپؐ کے گھر میں گیارہ لڑکے پیدا ہوئے تھے اور سب کے سب فوت ہو گئے" (چشمہ معرفت ص 286)

حالانکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کل اولاد بھی گیارہ نہ تھی۔ مرزا صاحب کی تاریخ سب سے جدا معلوم ہوتی ہے (برنی)

---

زرقانی میں لکھا ہے کہ رسول کریم صلعم کے "صاحبزادوں کی تعداد میں سخت اختلاف ہے۔ مجموعی تعداد آٹھ تک پہنچتی ہے جن میں قاسم اور ابراہیم پر تمام راویوں کا اتفاق ہے۔" (زرقانی ص 221 بحوالہ سیرت النبی تالیف علامہ شبلی نعمانی حصہ اول جلد دوم ص 337. تاریخ اشاعت 1920ء)

"مواہب لدینہ نے دار قطنی سے نقل کیا ہے۔ کہ طیب و طاہر عبداللہ کے سواء ہیں۔ اس بنا پر صاحبزادگان کی تعداد پانچ ہو جاتی ہے اور کل تعداد نو ہوتی ہے۔ اور بعض لوگوں نے نقل کیا ہے کہ طیب و مطیب ایک حمل سے اور طیب و طاہر دوسرے حمل سے متولد ہوئے۔ اس قول کو صاحب صفوۃ نے بیان کیا ہے۔ اس لحاظ سے کل تعداد گیارہ بن جاتی ہے۔ بعض سے منقول ہے کہ حضور اکرمؐ کی بعثت سے قبل ایک فرزند رسول متولد ہوا تھا اور اس کا نام عبدمناف رکھا گیا تھا۔ اس طرح تعداد بارہ ہو جاتی ہے۔ بجز عبدمناف کے سب کے سب عہد اسلام میں پیدا ہوئے اور ابن اسحاق نے کہا کہ حضرت ابراہیم کے سوا سب کے سب فرزندان عہد اسلام سے پہلے پیدا ہوئے اور سب نے شیرخوارگی کے زمانہ میں وفات پائی" (بحوالہ مدارج النبوت (اردو) حصہ دوم مولفہ حضرت علامہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی صفحہ 771- ترجمہ الحاج مفتی غلام معین الدین نعیمی مدینہ

پبلشنگ کمپنی بند روڈ کراچی نمبر1)

یہ عین ممکن ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے کسی تاریخ میں آٹھ سے زیادہ لڑکوں کا ذکر بھی پڑھا ہو جس کی طرف اپنی تحریر میں اشارہ فرما رہے ہیں۔ گفتگو کا مقصود بہرحال یہ ہے کہ حضرت نبی کریم صلعم کے سب لڑکے ابتدائی عمر میں فوت ہو گئے تھے چاہے وہ چار ہوں یا آٹھ یا اس سے زیادہ۔ شارٹر انسائیکلوپیڈیا آف اسلام میں درج ہے:

"Several sons all of whom died in infancy"

"یعنی متعدد بیٹے جو سب کے سب ابتدائی عمر میں فوت ہو گئے" (صفحہ 391 کالم نمبر2 ایڈیشن 1953ء)

برنی صاحب کا یہ کہنا کہ آنحضرت صلعم کی کل اولاد بھی گیارہ نہ تھی تو اس کے متعلق زرقانی اور سیرت النبی کے مولف کا بیان سنئے:

"اس بارہ میں تمام اقوال جمع کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرتؐ کی بارہ اولاد تھی (سیرت النبی از شبلی نعمانی ص 337)

## 37- معلومات کی وسعت (3): فصل ساتویں ص 370-

چائے کی پیالی

"کہتے ہیں کہ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس ایک نوکر چائے کی پیالی لایا جب قریب آیا تو غفلت سے وہ پیالی آپ کے اوپر گر پڑی آپ نے تکلیف محسوس کر کے ذرا تیز نظر سے غلام کی طرف دیکھا" (ملفوظات احمدیہ جلد اول ص 346 مرتبہ احمدیہ انجمن اشاعت اسلام لاہور)

حضرت امام حسین کے زمانہ میں عرب میں ضرور چائے کا رواج ہو گا اور حضرت امام حسین بھی ضرور اس کے عادی ہوں گے! (برنی)

---

برنی صاحب چائے کے لفظ پر گرفت فرما رہے ہیں حالانکہ اصل مراد گرم مشروب ہے وہ چائے ہو یا قہوہ یا اور کوئی پینے کی چیز۔ خود چائے اور قہوہ کی سینکڑوں ہزاروں قسمیں ہیں۔ ہم الایچی کی چائے' پودینہ کی چائے' سونف کی چائے ایسے الفاظ اکثر استعمال کرتے

ہیں غرض یہ کہ جس جڑی بوٹی کو بھی چائے کے معروف طریقہ سے تیار کیا جائے اسے چائے کا نام دیا جا سکتا ہے۔ انگریزی لفظ "ٹی" Tea بھی اسی وسیع مفہوم میں استعمال ہوتا ہے (ملاحظہ ہو آکسفورڈ انگلش ڈکشنری بڑا ایڈیشن) قہوہ کے پودہ کے پتوں سے جو مشروب تیار کیا جائے اسے "کافی ٹی" (قہوہ چائے) کہتے ہیں (آکسفورڈ انگلش ڈکشنری بڑا ایڈیشن ص 590 کالم نمبر2) خیال رہے کہ یہ کنسائزڈ آکسفورڈ ڈکشنری کا حوالہ نہیں بلکہ اس سے بڑے ایڈیشن کا ہے جو کسی لائبریری میں دیکھا جا سکتا ہے۔

چائے کا پینا چند صدیوں سے شروع نہیں ہوا جیسا کہ عام لوگوں کا خیال ہے چینی روایات میں 2737 سال قبل مسیح بھی اس کا ذکر موجود ہے۔ اور ساڑھے تین سو سال بعد از مسیح تو چینی زبان کی لغات میں اس کا تذکرہ موجود ہے۔ انگلستان میں 1650ء میں چائے کا رواج شروع ہوا لیکن عرب آٹھ سو سال قبل یعنی 850ء بعد از مسیح چائے سے آشنا تھے۔ (بحوالہ انسائیکلو پیڈیا بریٹانیکا) اور اس سے قبل بھی اگر وہ کسی پودے کی پتیوں کو چائے کی طرح ابال کر بطور مشروب استعمال کرتے ہوں تو جائے تعجب نہیں۔ (قبل از اسلام جاہلی دور کی شاعری میں بھی چائے کا لفظ استعمال ہوا ہے۔ معلوم ہوا کہ برنی صاحب اپنے "توہمات" کو علمی تحقیق کا نام دے رہے ہیں۔) بہر حال اگر حضرت مرزا صاحب نے اپنی تقریر میں چائے کا لفظ استعمال فرمایا تھا تو ان ہی وسیع معنوں میں جن میں یہ لفظ ہر گرم مشروب کے لئے استعمال ہو سکتا ہے ملفوظات احمدیہ میں حضرت اقدس کے ارشادات مختلف ڈائریوں سے نقل کئے گئے ہیں اس لئے یقینی طور پر نہیں کہا جا سکتا کہ خود حضور نے کون سا لفظ استعمال فرمایا تھا۔ اگر چائے کا لفظ بھی استعمال کیا ہو تو وسعت معانی کے لحاظ سے اس پر اعتراض کرنا خود اپنے علم کی وسعت کی کمی کا اعتراف ہے۔

37- **معلومات کی وسعت** (4): فصل ساتویں ص 370-371

"یہ عجیب بات ہے کہ حضرت مسیح نے تو صرف مہد ہی میں باتیں کیں مگر اس لڑکے نے پیٹ میں ہی دو مرتبہ باتیں کیں اور پھر بعد اس کے 14 جون 1899ء کو وہ پیدا ہوا اور جیسا کہ وہ چوتھا لڑکا تھا اسی مناسبت کے لحاظ سے اس نے اسلامی مہینوں میں سے چوتھا مہینہ لیا یعنی ماہ صفر (اور ہفتہ کے دنوں میں سے چوتھا دن لیا یعنی چہار شنبہ اور دن کے

گھنٹوں میں سے دوپہر کے بعد چوتھا گھنٹہ لیا۔" (تریاق القلوب مصنفہ حضرت مرزا غلام احمد صاحب ص 41) "وہ چوتھا لڑکا جس کا ان کتابوں میں چار مرتبہ وعدہ دیا گیا تھا صفر 1317ھ کی چوتھی تاریخ میں بروز چہار شنبہ پیدا ہو گیا۔ عجیب بات یہ ہے کہ اس لڑکے کے ساتھ چار کے عدد کو ہر ایک پہلو سے تعلق ہے۔" (ایضاً ص 43) سخن سازی کا جذبہ دیکھئے کہ ماہ صفر جو اسلامی مہینوں میں سے دوسرا مہینہ ہے اور چہار شنبہ جو ہفتہ میں پانچواں دن ہے چوتھے لڑکے سے ملانے کے لئے چوتھا مہینہ اور چوتھا دن بن گیا اس کی وجہ شاید یہ بھی ہو کہ حضرت مرزا صاحب کے نزدیک ایسے فرق کچھ قابل شمار نہیں ہوتے ورنہ بات نہیں بنتی (للمولف برنی)

---

تبصرہ کرنے سے پیشتر مندرجہ بالا حوالہ جات میں جو مبارک احمد صاحب کا قبل از ولادت بولنا درج ہے اس کا سیاق و سباق سے مطلب سمجھ لیا جائے تو بہتر ہے۔ حضرت مرزا صاحب اپنی ایک کشفی کیفیت کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"خدا تعالیٰ کی طرف سے اس لڑکے کی مجھ میں روح بولی اور الہام کے طور پر یہ کلام اس کا میں نے سنا **انی اسقط من اللہ و اصیبہ** یعنی اب میرا وقت آ گیا اور میں اب خدا کی طرف سے اور خدا کے ہاتھوں سے زمین میں گروں گا پھر اسی کی طرف جاؤں گا۔ اور اسی لڑکے نے اسی طرح پیدائش سے پہلے یکم جنوری 1897ء میں بطور الہام یہ کلام مجھ سے کیا اور مخاطب بھائی تھے کہ مجھ میں اور تم میں ایک دن کی میعاد ہے۔" (تریاق القلوب ص 41)

معلوم ہوا کہ یہ کلام براہ راست مبارک احمد صاحب کی طرف سے نہیں تھا بلکہ الہام الٰہی میں حکایتاً ان کی طرف منسوب ہوا تھا۔ (فصل چھٹی ص 338 اعتراض نمبر 78 کے ضمن میں بھی اس امر پر بحث ہو چکی ہے۔)

برنی صاحب کے ان حوالہ جات پر دو اعتراضات ہیں۔ اول یہ کہ ماہ صفر کو جو اسلامی مہینوں میں دوسرا مہینہ ہے چوتھا مہینہ کہا گیا ہے' اور دوم یہ کہ چہار شنبہ جو ہفتہ میں پانچواں دن ہے اسے چوتھا دن قرار دیا گیا ہے۔

تریاق القلوب ص 43 پر حضرت مرزا صاحب جب مبارک احمد صاحب کی ولادت کا ذکر فرماتے ہیں تو وہ صفر کی چوتھی تاریخ کو تاریخ پیدائش بیان فرماتے ہیں:

''پسر چہارم کی پیشگوئی کو 14 جون 1899ء میں جو مطابق 4 صفر 1317ھ تھی بروز چار شنبہ پورا کر دیا''

آگے چل کر پھر فرماتے ہیں:

''وہ چوتھا لڑکا ------- صفر 1317ھ کی چوتھی تاریخ میں بروز چار شنبہ پیدا ہو گیا''

ملحقہ عبارت میں اس امر کی پھر تکرار کی گئی ہے:

''عجیب بات ہے کہ اس لڑکے کے ساتھ چار کے عدد کو ہر ایک پہلو سے تعلق ہے۔ اس کی نسبت چار پیشگوئیاں ہوئیں۔ یہ چار صفر 1317ھ کو پیدا ہوا۔ اس کی پیدائش کا دن چوتھا دن تھا یعنی بدھ یہ دوپہر کے بعد چوتھے گھنٹہ میں پیدا ہوا۔ یہ خود چوتھا تھا۔''
(تریاق القلوب ص 43)

ان تین مقامات پر آپ نے تاریخ چار صفر کا بار بار ذکر کیا ہے چار پیشگوئیوں کے پورے ہونے کا ذکر بھی ہے لیکن ان میں ''اسلامی مہینوں میں سے چوتھا مہینہ'' شامل نہیں۔ معلوم ہوا کہ صفحہ 41 پر ماہ صفر کو جو چوتھا مہینہ لکھا گیا ہے وہ کتابت کی غلطی ہے۔ اس صفحہ کی عبارت اس طرح ہونی چاہئے تھی:

اسی مناسبت کے لحاظ سے اس نے اسلامی مہینوں یعنی ماہ صفر میں سے چوتھا دن لیا ------- الخ

ہم نے اسے کتابت کی غلطی اس لئے کہا ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے خود ہی یہ اصول بیان کیا ہے کہ ایک عبارت جہاں ایک سے زیادہ مقامات پر آئے اسے دوسری جگہ پر بھی دیکھ لیا جائے۔ مطبوعہ کتابوں میں کتابت کی غلطیوں کا ہو جانا تعجب کی بات نہیں۔ اپنی کتب کے متعلق آپ نے تحریر فرمایا ہے کہ

''بوجہ عجلت نظر ثانی ان میں نہیں کی جا سکی۔ اور پروف غور سے نہیں پڑھے گئے اس لئے کتابت کی غلطیاں رہ گئی ہیں پس میری کتابوں کے دیکھنے کا طریق یہ ہے کہ ایک عبارت جہاں ایک سے زیادہ مقامات میں آئے دوسری جگہ پر دیکھ لیں۔''

باقی رہا چہار شنبہ جسے برنی صاحب ہفتہ میں پانچواں دن قرار دے رہے ہیں لیکن عرب اتوار کو پہلا دن سمجھتے ہیں جسے وہ یوم الاحد کہتے ہیں (ملاحظہ ہو ڈکشنری آف اسلام حوالہ پبلشرز مولفہ ٹامس پیٹرک ہیوجز ص 79) اس لحاظ سے بدھ کا دن یوم الا ربعہ ہے اس لئے حضرت مرزا صاحب نے اسے ہفتہ کے دنوں میں سے چوتھا دن قرار دیا ہے۔

38- سچا جھوٹ: فصل ساتویں ص371 - خلاصہ اعتراض:

اخبار الفضل 29 مئی 1922ء سے ایک حوالہ درج کیا ہے جس میں لکھا ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے جو رسول مقبول صلعم کے گیارہ بیٹوں کا ذکر کیا ہے اس کے متعلق مخالفین یہ کہتے ہیں کہ معاذ اللہ مرزا صاحب کا جھوٹ ہے حالانکہ کسی طرح اس پر جھوٹ کی تعریف صادق نہیں آتی۔

---

اس سلسلہ میں اوپر اعتراض نمبر37 معلومات کی وسعت نمبر2 پر تبصرہ ملاحظہ ہو۔

39- جھوٹا سچ: فصل ساتویں ص371

"میرا کام جس کے لئے میں اس میدان میں کھڑا ہوں یہ ہے کہ میں عیسیٰ پرستی کے ستون کو توڑ دوں اور بجائے تثلیث کے توحید کو پھیلاؤں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جلالت اور عظمت اور شان دنیا پر ظاہر کر دوں۔ پس اگر مجھ سے کروڑ ہا نشان ظاہر ہوں اور یہ علت غائی ظہور میں نہ آئے تو میں جھوٹا ہوں۔ پس مجھ سے دشمنی کیوں ہے وہ میرے انجام کو کیوں نہیں دیکھتے اگر میں نے اسلام کی حمایت میں وہ کام کر دکھایا ہے جو مسیح موعود اور مہدی معہود کو کرنا چاہئے تھا تو پھر سچا ہوں اگر کچھ نہ ہو تو سب لوگ گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔" (اخبار بدر 19 جولائی 1902ء منقول از مہدی نمبر1 ص 43 مولفہ حکیم محمد حسین صاحب)

تجدید دین اور احیاء اسلام کا کام دنیا میں صرف اس طریق سے ہو گا جس کی نشاندہی حضرت مرزا صاحب نے اپنی تحریرات میں کی ہے جب تک مسلمان اپنے غلط عقائد اور غلط رسم رواج پر جمے رہیں گے اسلام کی عظمت اقوام عالم کے دل میں قائم نہیں ہو گی۔

حیات مسیح کا عقیدہ اسلام کی تبلیغ میں سب سے بڑی روک ہے۔ اگر یہ ثابت ہو جائے کہ مسیح اپنی طبعی وفات پا کر اس دنیا سے رخصت ہو گیا' تو سمجھئے کہ اس کے ساتھ ہی عیسیٰ پرستی کا ستون بھی ٹوٹ گیا۔ ایک عیسائی مصنف کے قول کے مطابق عیسائیت کا دل اس جسم سے علیحدہ کر دیا گیا۔ (بحوالہ مسلم ورلڈ) جب جسم سے دل ہی نکل گیا تو پھر جسم کے اعضاء کی حرکات ہی بند ہو گئیں۔

الغرض جس کام کی بنیاد حضرت مرزا صاحب نے رکھی ہے وہ پھل اور پھول رہا ہے اور ایک وقت آئے گا کہ اقوام عالم اسلام کے جھنڈے تلے پناہ لیں گی اور وہی وقت حضرت مرزا صاحب کی صداقت کا آپ گواہ ہو گا۔

# انڈیکس